# فہرست مضامین

(1) کوہ آتش فشاں اور زلزلہ 1
(2) مسلمانوں کی سیاحت 7
(3) کس کا قطعہ ہے 12
(4) چند الفاظ کا ترجمہ 14
(5) خضر علیہ السلام 18
(6) کوہ نور ہیرا 29
(7) ماتھیار 32
(8) مختلف سوالات 34
(1) جدید تکوین کائنات کی نوعیت ازروئے فلسفہ و سائنس۔
(2) ارواح خبیثہ کا وجود اور انکی ایذا رسانی
(3) روح واحد کا آن واحد میں مختلف احوال پیدا کرنا۔
(4) بہشت و دوزخ کا وجود
(5) کعبہ کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھنے سے زائرین کا اندھا ہو جانا
(6) دنیائے اسلام میں سید کے وجود کا ثبوت
(9) مسلمانوں میں بہترین صحافی
(10) ترت عنخ آمون
(11) چند الفاظ کا ترجمہ
(12) حضرت عیسیٰ علیہ السلام
(13) پردہ اور اسلام
(14) مختلف سوالات
(1) قرآن میں کسی قسم کی تحریف ہوئی ہے یا نہیں۔
(2) کیا قرآن کا یہ بھی دعویٰ ہے کہ اسمیں کوئی نقص نہیں ہو سکتا
(3) کون گروہ تحریف کا قائل ہے

(۴) عقیدہ تحریف منافی اسلام تو نہیں

(۵) تعزیہ کا موجد کون تھا سبب ایجاد کیا تھا اور زمانہ ایجاد کیا ہوا۔

(۶) تقیہ کی تعریف

(۷) خلقت حور و غلمان

(۱۵) فنا و یوم حساب ۱۰۳

(۱۶) عشق و محبت ۱۰۵

(۱۷) خواجہ ۱۰۶

(۱۸) اصطلاحی نزاع ۱۰۸

(۱۹) مختلف سوالات ۱۱۲

(۱) شہوانیت سے علحدہ جذبۂ عشق کا وجود۔

(۲) چند الفاظ کا اصطلاحی ترجمہ

(۳) ایران کے صفوی خاندان کے اسباب زوال۔

(۴) روس کا طرز حکومت اور بالشویزم

(۵) یوگا کا اثر بودھ مذہب پر

(۶) Kant "Practical Reason" کا مقصد

(۲۰) فرقۂ زیدیہ اور اثنا عشریہ ۱۱۴

(۲۱) جناب شہربانو ۱۲۵

(۲۲) حضرت یونس علیہ السلام ۱۳۰

(۲۳) پردہ ۱۳۳

(۲۴) قرآن اور اسکا جغرافیہ ۱۳۶

(۲۵) کیا حضرت عمر واقعی شراب پیتے تھے ۱۵۰

(۲۶) تعداد ازدواج ۱۵۹

(۲۷) نرگس اور آنکھ ۱۶۶

(۲۸) غالب کا مذہب ۱۶۸

(۲۹) حجر اسود - امام مہدی ۱۷۱

(۳۰) مسلمانوں کا علم الکیمیا ۱۷۴

(۳۱) صلیب احمر ۱۷۸

(۳۲) امریکہ اور گزشتہ جنگ عظیم ۱۸۱

(۳۳) غالب کی مثنوی نگاری ۱۸۵

(۳۴) شیکسپیر اور اسکے ڈرامے ۲۰۱

(۳۵) ابجد کی ابتداء ۲۰۷

(۳۶) سرمد شہید ۲۰۹

(۳۷) حسن یوسفی ۲۲۱

# کوہ آتش فشاں اور زلزلہ

(جناب محمد شفیع صاحب بخاری)

کیا آپ تکلیف فرما کر مطلع کریں گے کہ کوہ آتش فشاں اور زلزلہ کی کیا حقیقت ہے اور کن اسباب کی بنا پر ان کا ظہور ہوتا ہے۔

---

(نگار) واقعہ یہ ہے کہ عالم میں کسی امر کی تہ تک پہنچنا اور حوادث طبیعی کے حقیقی اسباب تک ذہن انسانی کی رسائی ہونا سخت دشوار ہے۔ عقل انسانی جس قدر ترقی کرتی جاتی ہے نئی نئی توجیہیں پیش کی جاتی ہیں لیکن ان میں سے کسی ایک کے متعلق یقین کے ساتھ حکم لگا دینا محال ہے۔

کل کسی واقعہ کا جو سبب ہم کو بتایا گیا تھا آج اس میں تغیر ہو جاتا ہے اس لئے کون کہہ سکتا ہے کہ آنے والے کل میں کوئی اور تازہ توجیہ نہ پیش کی جائے گی۔ ایک زمانہ تھا جب ایک قوم کے افراد یہ سمجھتے تھے کہ زمین ایک گائے کے سینگوں پر قائم ہے اور جب وہ گائے اپنے سر کو جنبش میں لاتی ہے تو زمین ہلنے لگتی ہے اور اسی کا نام زلزلہ ہے۔ دوسری قوم نے اس میں تبدیلی کر کے یہ بتایا کہ زمین گائے کے سینگوں پر نہیں بلکہ مچھلی کی پشت پر قائم ہے اور مچھلی کی حرکت سے

زمین بھی جنبش میں آجاتی ہے۔ خیر یہ تو عہد وحشت کی باتیں ہیں جن کو آج معمولی ذہن و دماغ کا انسان بھی صحیح نہیں سمجھ سکتا لیکن موجودہ عہد علمی ترقی میں بھی اسوقت تک کوئی سبب ایسا نہیں بتایا گیا جس پر ہمیشہ کے لئے ایمان لے آیا جائے ایک ربع صدی قبل کہا جاتا تھا کہ زمین کے اندر بہت سے پگھلے ہوئے دھات اور معدنیات موجود ہیں جس وقت اُن میں جوش پیدا ہوتا ہے تو پھوٹ نکلتے ہیں اور اس کا نام "کوہ آتش فشاں" ہے اسی طرح جب اُن کے بخارات مجتمع ہو جاتے ہیں اور نکل نہیں سکتے تو زمین ہلنے لگتی ہے حتیٰ کہ زمین پھٹ جاتی ہے اور وہ بخارات نکل جاتے ہیں۔ حال ہی میں جب جاپان پر زلزلوں کا مسلسل حملہ ہوا تو کہیں کہیں سے یہ آواز بھی آئی کہ زلزلہ کا سبب معدنیات کا جوش نہیں ہے بلکہ اس کا سبب یہ ہے کہ زمین کا پانی جب بہ کر مرکز زمین کی طرف پہونچتا ہے تو وہاں کی حرارت اور پگھلے ہوئے مادہ کی گرمی سے مل کر شدید بخارات پیدا ہو جاتے ہیں اور جب وہ صعود کرتے ہیں تو زمین جنبش میں آجاتی ہے اور پہاڑوں سے آگ نکلنے لگتی ہے لیکن دنیا نے اس توجیہ پر بھی قناعت نہیں کی اور آفتاب و دیگر نجوم کی شدید حرارت کو اس کا سبب قرار دیا۔ الغرض اسوقت تک عقل انسانی مطمئن نہیں ہوئی ہے اور ایک زلزلہ یا کسی حادثہ طبیعی کے متعلق نہیں کہا جا سکتا کہ اس کا حقیقی سبب دریافت ہو گیا ہے۔ بہر حال آپ کے اطمینان کے لئے زیادہ سے زیادہ میں یہی کر سکتا ہوں کہ اسوقت تک طبقہ علماء نے جو کچھ سمجھا ہے اُسے آپ کے سامنے پیش کر دوں عام اس سے کہ وہ صحیح ہو یا غلط۔ چنانچہ مسٹر آلیور لاج کی رائے کا ملخص پیش کرتا ہوں

جو اس عہد کا بڑا زبردست ماہر طبیعیات خیال کیا جاتا ہے۔ وہ لکھتا ہے:-

"پہلے علماء کا خیال تھا کہ زمین کی ظاہری جلد گویا ایک باریک سا منجمد چھلکا ہے اور زمین کے اندر آتشی مادہ پگھلا ہوا موجود ہے اس لئے کبھی کبھی زمین کی جلد پھٹ جاتی ہے اور وہ مادہ خارج ہونے لگتا ہے جسے "کوہ آتش فشاں" کہتے ہیں بعض اس چھلکے کو بہت کم بتاتے تھے اور بعض اس کی دبازت ۸۰۰ میل ظاہر کرتے تھے۔ ان لوگوں کے پاس دلیل صرف یہ تھی کہ زمین کے اندر جس قدر زیادہ گہرے جائیے گا حرارت اتنی ہی زیادہ محسوس ہوتی جائے گی۔ پس ضروری ہے کہ بہت زیادہ گہرائی میں حرارت اس درجہ کی ہو کہ چٹانیں پگھل جائیں۔ لیکن گزشتہ ربع صدی میں مسئلہ مدوجزر پر کافی غور کرنے کے بعد اس نتیجہ پر پہونچے ہیں کہ زمین کا اندرونی حصہ پگھلا ہوا نہیں ہے کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو اس پگھلے ہوئے حصہ میں بھی مدوجزر ہوتا اور زمین کا ہر ایک حصہ مد کے ساتھ پھول جایا کرتا اور جزر کے ساتھ بیٹھ جاتا۔ اس سلئے معلوم ہوا کہ زمین میں سوائے سمندروں کے اور کوئی رقیق حصہ موجود نہیں ہے اور اس میں مدوجزر ہوا کرتا ہے انھیں علماء نے یہ قیاس قائم کرکے یہ بھی فیصلہ کیا ہے کہ زمین کا سارا کرہ سخت اور ٹھوس ہے اور اندرونی چٹانیں پگھلی ہوئی نہیں ہیں۔ اگر اندرونی حصہ پگھلا ہوا ہوتا تو زمین کا بالائی خشک چھلکا اس کے اندر غرق ہو جاتا اور وہ رقیق آتشی مادہ سطح زمین پر پھیل جاتا۔ یہ بالکل صحیح ہے کہ زمین پہلے رقیق حالت میں تھی اور رفتہ رفتہ آہستہ آہستہ سرد ہو کر منجمد ہوئی ہے لیکن اس کے معنی یہ نہیں ہیں کہ اندرونی حصہ ہنوز رقیق ہے۔ اس کے منجمد ہونے کی صورت

یہ ہوئی کہ پہلے زمین کی ایک تہ خشک ہوئی اور وہ ٹوٹ کر تہ نشین ہوگئی، اسی طرح پھر خشک ہوئی اور بیٹھ گئی یہاں تک کہ ساری زمین ایک کرہ جامد ہوگئی اور اسمیں اس قدر برودت پیدا ہوگئی کہ جاندار پیدا ہوسکے۔

کوہ آتش فشاں کا سبب یہ بتایا جاتا ہے کہ زمین کی جلد کے اندر کہیں کہیں بہت سے خلا ہوگئے ہیں جن کے اندر شدید گرم مادہ بھرا ہوا ہے اور یہ حرارت بعض جواہر کے انحلال سے پیدا ہوتی ہے جن میں آفتاب اور دیگر نجوم کی شدید حرارت کی وجہ سے عظیم قوت پنہاں رہتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ زمین کا اندرونی حصہ حد درجہ گرم ہے اور احتمال ہوتا ہے کہ اگر وہ بالکل سیال نہیں ہے تو کم از کم شہد کی طرح ہے یا اُن جوامد کی مانند جو دباؤ سے رفتہ رفتہ ویسا ہی اثر قبول کرتے ہیں جیسے سیال چیزیں۔ چنانچہ جدید ترین رائے یہی ہے کہ زمین کی جلد میں زیادہ گہرائی پر اسی قسم کا مادہ موجود ہے جو ہے تو منجمد لیکن دباؤ پڑنے سے بہت عرصہ کے بعد رقیق سا ہو جاتا ہے۔ یہ بھی گمان کیا جاتا ہے کہ قارات زمین اس مادہ پر تیر رہے ہیں اور ہرچند یہ مادہ جامد ہے لیکن جب مرور زمانہ کے ساتھ اس میں انفعالی کیفیت پیدا ہوتی ہے تو زمین کے دباؤ کے ساتھ ہی وہ ایک طرف اُبھر جاتے ہیں اور دوسری طرف دب جاتے ہیں۔ اس کی مثال میں انگلستان پیش کیا جا سکتا ہے جس کا ساحل ایک سمت میں اونچا ہوتا جا رہا ہے اور دوسری سمت میں نیچا۔ جنوبی امریکہ میں جانب غرب سے اونچے اونچے پہاڑ اور شرقی جانب کے میدان سب اسی قسم کے مادہ پر تیر رہے ہیں اور چونکہ پہاڑوں کی جانب میدانوں کی طرف کثرت

سے دریا بہہ کر جارہے ہیں اس لئے یقیناً ایک زمانہ ایسا آئے گا جب موجودہ توازن بگڑ جائے گا اور پہاڑوں کی سمت نیچی ہوکر میدانی حصے بلند ہوجائیں گے۔

پھر چونکہ اس نوع کا تغیر زمین کے نشیبی حصوں کے آس پاس زیادہ ہوتا ہے علی الخصوص اُن مقامات پر جہاں اس اندرونی مادہ پر اوپر نیچے دونوں جانب سے دباؤ پڑے، اسی لئے زلزلہ اُن ساحلی مقامات پر زیادہ محسوس ہوتا ہے جہاں پہاڑ قریب میں واقع ہیں۔

قارات زمین کا اس مادۂ نیم رقیق پر تیرنا اسکو سب سے پہلے پروفیسر وگنر نے ظاہر کیا تھا اور اس نظریہ کی تفصیل میں ایک دوسرے پروفیسر نے کرۂ زمین اور چاند کے تعلق کو جن الفاظ میں بیان کیا ہے وہ بھی کم دلچسپ نہیں ہے وہ لکھتا ہے کہ جب زمانۂ تاریخ سے کروڑوں یا اربوں سال قبل چاند زمین سے جدا ہوا تو زمین میں نہایت وسیع و عمیق غار چھوڑ گیا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب نہ زمین پر پانی پایا جاتا تھا اور نہ ہوا کا وجود تھا۔ زمین کی شکل بھی ایسی نہ تھی لاکھوں سال بعد زمین میں اتنی صلاحیت پیدا ہوئی کہ اس میں پانی پیدا ہوگیا اور رفتہ رفتہ یہ غار پُر ہوا۔ چونکہ یہ ضروری ہے کہ جب زمین کی کوئی سمت پھولے تو دوسری جانب بھی انتفاخ پیدا ہو اس لئے جب انتفاخ کی وجہ سے چاند زمین سے جدا ہوا تو اس کی مقابل جانب بھی زمین پھولی، لیکن چونکہ جامد مواد پھیلنے کے بعد پھر دب جاتا ہے اور بڑا جسم سرد ہونے کے بعد اس کے اجزاء باہم جدا ہوجاتے ہیں اس لئے خشکی کے حصے ایک دوسرے سے علحدہ ہوگئے، چنانچہ امریکہ

کی صورت بتاتی ہے کہ وہ کسی وقت میں افریقہ اور یورپ سے متصل تھا۔ بعد کو جدا ہو کر علٰحدہ ہو گیا۔ اسی کے ساتھ چونکہ ایک مخفی قوت جدا شدہ اجزا کو جانب مغرب لے جاتی ہے اس لئے امریکہ کا ٹکڑا بھی مغرب جانب سرک گیا۔

چونکہ جدا شدہ حصہ میں فطرتاً شکن بھی پیدا ہو جاتی ہے اس لئے امریکہ کی سطح میں بھی جھریاں پیدا ہوئیں اور اُسی سے پہاڑ بنے۔ جو پہلے بہت بلند رہے ہوں گے لیکن بعد کو طبیعی اثرات (گرمی، سردی، بارش وغیرہ) کے سبب سے دونوں جانب ساحلی صورت پیدا ہو گئی۔ زمین کا شرقی جانب جس میں افریقہ اور یورپ شامل تھا چونکہ خلا کے پُر کرنے کی طرف مایل تھا اس لئے اُس جانب جس طرف سے امریکہ جدا ہوا تھا اُس میں نشیب پیدا ہو گیا۔

ایسے پہاڑوں کے رہنے والے جو کٹتے رہتے ہیں اس حقیقت سے واقف ہیں کہ اُن کی چٹانیں اکثر جدا ہو ہو کر وادی میں گرتی رہتی ہیں چنانچہ جاپان اسی قبیل کا ملک ہے زلزلوں اور چٹانوں کے پھٹنے کے واقعات وہاں اسی لئے زیادہ رونما ہوتے رہتے ہیں۔ جب اس قسم کے شگاف چٹانوں میں پیدا ہو جاتے ہیں تو اُس سے ایک شدید اہتزاز یا جنبش پیدا ہوتی ہے اور یہ جنبش زمین کی چٹانوں میں افقی جنبش پیدا کر دیتی ہے جو موج کی طرح بڑھتی ہے اور اس سے مکانات گرنے لگتے ہیں اور اگر کبھی یہ جنبش سمندر کے اندر کی چٹانوں میں پیدا ہوتی ہے تو شگافوں کے راستہ سے پانی اندر پہونچتا ہے اور وہاں حرارت زمین سے ملکر بخار پیدا کرتا ہے جس سے زلزلہ کے ساتھ آتش فشانی بھی رونما ہوتی ہے۔

# مسلمانوں کی سیاحت

(جناب طٰحسین صاحب ۔ بسیلپور)

عہد اسلام میں سیاحت کا رواج کب شروع ہوا اور اُس زمانہ میں سیر و سفر کے ذرائع کیا تھے اور کیا کیا آسانیاں انھوں نے اپنے لئے بہم پہونچائی تھیں ۔ امید ہے کہ جناب تکلیف گوارا فرما کر ان سوالات کا جواب دینے میں عجلت سے کام لیں گے ۔ ضرورت ہے کہ اس قسم کے مضامین سے اسوقت کے مسلمانوں میں قوتِ عمل پیدا کی جائے ۔

---

(نگار) عہد حاضر میں جس کا ہر ہر لمحہ سفر کو وسیلۂ ظفر ثابت کر رہا ہے، یقیناً یہ موضوع کہ مسلمانوں میں یہ ذوق کب شروع ہوا اور اس کو ہمارے متقدمین نے کس درجہ ترقی دی اور کن وسایل کو اختیار کیا، نہایت دلچسپ و ضروری ہے کیونکہ اس سے بحث کرنا گویا عہد اسلام کے گزشتہ مجد و علا اور قرون اولیٰ کے مسلمانوں کی قوتِ عمل پر روشنی ڈالنا ہے لیکن مسلمان جس دور سے گزر رہے ہیں وہ اسقدر عجیب و غریب ہے کہ اُن پر نہ اساطیر الاولین کا کوئی اثر ہو سکتا ہے اور نہ اُنکے

اعاظم و اکابر کے کارنامے اُن میں کوئی عزم و ہمت پیدا کر سکتے ہیں اس لئے یہ اُمید تو آپ منقطع کر دیجئے کہ اس قسم کے مضامین سے ہمارے احساس میں بیداری پیدا ہو سکتی ہے، البتہ سہراب و افراسیاب کی کہانیوں کی طرح اسے بھی سُن لیجئے کیونکہ جب خود اسوۂ نبوی ہمارے اندر کوئی تغیر پیدا نہیں کرتا، تو حاتم کی داستان ہمارے اندر کوئی جذبۂ ایثار پیدا کر سکتی ہے اور نہ رستم کا افسانہ ہم کو "ہفتخوان" طے کرنے پر آمادہ کر سکتا ہے۔ اس لئے بلا لحاظ اس امر کے کہ اس موضوع پر لکھنا کسی کے لئے مفید ہو سکتا ہے یا نہیں، محض سادہ تاریخی خدمت سمجھ کر مختصراً عرض کرتا ہوں۔

چونکہ اہل عرب صحرائی حصۂ زمین کے باشندے تھے اس لئے اُن میں سیاحت کا ذوق قدرت کی طرف سے ودیعت کیا گیا تھا، اور شب و روز وہ اسی فکر میں پھرا کرتے تھے کہ کہیں اُن کو سرسبز قطع نظر آجائے اور وہ وہاں پہونچکر چند دن تو اپنے اونٹوں کو اطمینان سے چرالیں، اس لئے سیر و سفر کا مذاق تو عہد اسلام سے قبل بھی اُن میں پایا جاتا تھا، لیکن چونکہ اُن کے تعلقات بیرونی دنیا سے بہت کم تھے اور اگر تھے بھی تو اُن کو کوئی خاص سیاسی اہمیت حاصل نہ تھی، اس لئے اُن کا یہ ذوق زیادہ وسعت نہ اختیار کر سکا۔ جب ظہور اسلام کے بعد فتوحات کا سلسلہ وسیع ہوا تو سیاحت کو بھی وسعت ہوئی اور اپنی سیاسی اہمیت کی وجہ سے مسلمان نہایت دلیری سے تمام اکناف عالم میں نہایت آزادی سے منتشر ہو گئے۔

یوں تو خلفائے راشدین ہی کے عہد میں مسلمانوں نے سیاحت شروع کر دی تھی لیکن اس کو وسعت و ترقی ہوئی، بنو عباس کے زمانہ میں جب کہ چین و ہند میں بھی

خلیفۂ عباسی "شاہ شہنشاہاں" کے لقب سے یاد کیا جاتا تھا اور صلیبی جنگوں کے زمانہ تک یہی دور ترقی قائم رہا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب بلاد روس، چین اور جنوب افریقہ تک مسلمانوں کا تجارتی اقتدار قائم ہوگیا تھا اور یہ تمام دور دراز کے مقامات انکی سیاحت کے جولانگاہ تھے۔

سب سے پہلے جس ذریعۂ سیاحت کو اختیار کیا گیا وہ خشکی یا بری سفر تھا جب بلاد روم و فارس فتح ہوئے اور ان ملکوں سے تجارتی و سیاسی تعلقات قائم ہوئے تو مسلمانوں کی کثیر جماعتیں قافلوں کی صورت میں اونٹوں، گھوڑوں اور خچروں کے ذریعہ سے صحرا کو عبور کر کے ان ممالک میں پہونچتی تھیں، چنانچہ بعض لوگ ایسے بھی تھے جو تیز رفتار گھوڑوں پر مصر سے حجاز تک دس دن میں پہونچ جاتے تھے

گاڑیوں کا رواج قبل اسلام عرب میں ہوا تھا لیکن صرف جنگ کے موقعوں پر ان کا استعمال ہوتا تھا اور ظہور اسلام سے پہلے ہی یہ رواج مٹ گیا تھا، بعد کو غالباً اہل کریمیا نے (جو ترک تھے) اسلام میں گاڑیوں پر سوار ہونے کی رسم قائم کی جو آٹھویں صدی تک بہت پھیل گئی تھی، چنانچہ ابن بطوطہ نے ان کا ذکر تفصیل کے ساتھ کیا ہے۔ یہ گاڑیاں بالعموم چار پہیوں کی ہوا کرتی تھیں جن کو دو اور کبھی دو سے زائد گھوڑے کھینچتے تھے بعض اوقات اونٹ اور بیل بھی ان میں جوتے جاتے تھے۔ گاڑی کے اوپر لکڑی کے ٹکڑوں سے ایک قبہ سا بنایا جاتا تھا اور اس پر نمدہ وغیرہ منڈھوایا جاتا تھا۔ ان گاڑیوں میں جھنجھریاں ہوتی تھیں جن سے اندر کا آدمی باہر والے کو دیکھ سکتا تھا اور خود نظر نہیں آتا تھا۔ یہ گاڑیاں اسقدر

وسیع ہوتی تھیں، کہ ان میں آدمی سو سکتا تھا اور کھانا بھی پکا سکتا تھا بعض گاڑیاں مستقل دوکانیں ہوتی تھیں اور اسی طرح صحرا کو عبور کیا کرتے تھے۔

وہ مسلمان جو شمال بعید کے برف پوش ملکوں میں جاتے تھے، وہ چھوٹی چھوٹی گاڑیاں استعمال کرتے تھے اور کتے انھیں کھینچتے تھے (جیسا کہ اب بھی رواج ہے) چونکہ برف پر آدمی کے قدم قائم نہیں ہو سکتے اور نہ کوئی جانور چل سکتا ہے، اس لئے کتے سے یہ کام لیا جاتا تھا جس کے ناخن برف میں گڑ جاتے ہیں اور جو گاڑی کو آسانی سے کھینچ سکتا ہے۔ ان برف پوش میدانوں میں چونکہ راستہ بھی قائم نہیں رہ سکتا اس لئے گاڑی کو بالکل کتوں کی ذہانت اور حافظہ پر چھوڑ دیا جاتا تھا، جو کثرت آمد و رفت سے راستوں سے واقف تھے اور منزل مقصود تک پہونچا دیتے تھے۔ یہ کتے نہایت گراں قیمت پر ملتے تھے اور بعض اوقات ایک کتے کی قیمت ہزار دینار ادا کرنی پڑتی تھی۔

اُندلس سے بلاد کریمیا تک آنے میں بحری راستہ اختیار نہ کرتے تھے بلکہ قلب یورپ اور بلاد روم سے ہوتے ہوئے چار مہینے میں پہونچتے تھے، اسی طرح خراسان ہوتے ہوئے چالیس دن میں چین تک پہونچتے تھے، ایک دوسرا راستہ اور بھی تھا جو چار ماہ کا تھا۔ دریائی سفر بحر ہند پر کرتے تھے۔

چونکہ اہلِ عرب صحرا کے رہنے والے تھے اور سمندر سے دور رہتے تھے، اس لئے وہ پانی سے ڈرتے تھے۔ البتہ اہلِ یمن ساحل پر رہنے کی وجہ سے بحری تھے مگر چونکہ اُن پر ادبار کا زمانہ آگیا تھا اس لئے اُن کی وہ تجارتی شان

بھی قائم نہ رہی تھی۔ جب ملک قوی ہوا اور حکومت میں قوت پیدا ہوئی تو پھر بحری جنگیں بھی انھوں نے کیں۔

ان میں سب سے پہلے العلا ابن الحضرمی نے بحر فارس کو جہاز کے ذریعہ سے عبور کیا، پھر معاویہ نے بحر روم کو طے کیا اس کے بعد تو عرب تجار بحری راستوں سے ہند، چین، اندلس وغیرہ تک جانے لگے اور تیسری صدی تک تو انھوں نے دنیا کے سارے سمندر چھان ڈالے۔ مسلمان اپنے جہازوں کو ساج وصنوبر وغیرہ کی لکڑی سے تیار کرتے تھے اور اُن پر روغن نفط وغیرہ کا کافی سامان موجود رہتا تھا تاکہ حملہ کرنے والوں کا مقابلہ کیا جا سکے، بعض جہاز اتنے بڑے اور وسیع ہوتے تھے کہ چار چار طبقے رکھتے تھے اور بارہ بادبان، ان کے چپو اتنے بھاری ہوتے تھے کہ ایک ایک کو پندرہ پندرہ آدمی کھڑے ہو ہو کر حرکت دیتے تھے۔ بعض جہازوں میں ملاحوں کی تعداد ہزار تک ہوتی تھی اور ایک بڑے جہاز کے ساتھ متعدد چھوٹے چھوٹے جہاز ہوا کرتے تھے۔ ان جہازوں میں مستقل مکان ہوتے تھے، کمرے بنے ہوتے تھے، ایسے جہازوں کا نام مصریہ ہوتا تھا، دوسرے قسم کے جہاز بحریہ کہلاتے تھے اور اُن میں ترکاریوں وغیرہ کی کاشت ہوتی تھی۔ نیل، دجلہ وفرات وغیرہ میں چلنے والے جہاز علحدہ تھے اور کثرت سے پائے جاتے تھے، ان کو بڑی کشتی کہنا زیادہ مناسب ہے۔

بحری سفر کی پیمائش وہ فرسخ، میل اور مجری سے کرتے تھے۔ فرسخ ۱۲۰۰ ہاتھ کا ہوتا تھا، میل ثلث فرسخ کا اور مجری ۱۰۰ میل کا۔ چوں کہ ان جہازوں کا سفر بالکل

ہوا پر منحصر تھا اس لئے یہ نہیں بتایا جا سکتا کہ فی گھنٹہ اُن کی رفتار کیا ہوتی تھی، یہ لوگ فن ملاحی کے بڑے واقف ہوتے تھے، وہ بخوبی جانتے تھے کہ فلاں فلاں سمندر میں ہوا کس وقت چلتی ہے، اُس کا کیا رُخ ہوتا ہے۔ طوفان کے اوقات کیا ہیں؛ دوراستے میں کہاں کہاں کیا کیا خطرے پیدا ہوتے ہیں۔ انھوں نے اس فن پر متعدد کتابیں بھی تصنیف کی تھیں۔

ان لوگوں کے پاس تمام ساحلی مقامات کے نقشے بھی ہوتے تھے، قطب نما کا بھی استعمال کرتے تھے (اہل یورپ نے قطب نما کا استعمال عربوں ہی سے لیا۔ وہ) پیام رسانی کا کام کبوتروں سے لیتے تھے، بندرگاہوں پر جہاں جہاں جہازوں کے لئے خطرہ تھا وہاں روشنی کے مینار بھی بنائے تھے تاکہ جہازوں کو نقصان نہ پہونچے۔ فن ملاحی اور بحری جغرافیہ میں مسلمانوں نے متعدد کتابیں لکھی ہیں جنمیں سے بعض اب بھی ملتی ہیں اور اکثر ناپید ہوگئی ہیں۔ اگر آپ ابن خرداذبہ کی کتاب المسالک والممالک، اصطخری کی کتاب "مسالک الممالک" اور قدامہ بن جعفر کی کتاب الخراج ملاحظہ فرمائیں گے تو آپ کو زیادہ تفصیلی آگاہی حاصل ہوسکے گی۔

---

## کس کا قطعہ ہے

(جناب محمد اولاد حسین صاحب۔ بھاگلپور)

ذیل کا قطعہ نہایت مشہور ہے، یہاں تک کہ میرے خیال میں شاید ہی

کوئی ایسا شخص ہو جسے یاد نہ ہو لیکن یہ خبر نہیں کہ اس کا کہنے والا کون ہے اور کس زمانہ میں پایا جاتا تھا۔ کیا آپ بتا سکیں گے؟ قطعہ یہ ہے

آنکس کہ بداند و بداند کہ نداند اسپ طرب خویش با فلاک جہاند
آنکس کہ بداند و بداند کہ نداند ادہم خرک لنگ بمنزل برساند
آنکس کہ بداند و بداند کہ نداند درجہل مرکب ابدالدہر بماند

---

(نگار) یہ قطعہ آپ کو غلط یاد ہے۔ اس میں بجائے تین کے چار شعر ہیں اور جو تین شعر آپ نے لکھے ہیں اُن میں سے پہلے دو صحیح نہیں ہیں۔ اصل قطعہ چار شعر کا اس طرح ہے:-

آنکس کہ بداند و بداند کہ نداند اسپ طلب از گنبد گردوں بجہاند
وانکس کہ بداند و بداند کہ بداند خود را بسر مسند اعزاز نشاند
وانکس کہ نداند و بداند کہ نداند ادنیز خرخویش بمنزل برساند
وانکس کہ نداند و بداند کہ بداند درجہل مرکب ابدالدہر بماند

یہ قطعہ مشہور امام فخرالدین رازی کا ہے، جن کا پورا نام فخرالدین ابو عبداللہ محمد بن عمر بن حسین قرشی رازی تھا فخر تخلص کرتے تھے اور شافعی مذہب کے پیرو تھے۔ ۵۴۴ھ میں بمقام رے پیدا ہوئے، ابتدائی تعلیم اپنے والد سے حاصل کی اور پھر ملا کمال الدین سمنانی کی شاگردی میں تحصیل علوم سے فارغ ہوئے۔ اسکے بعد اُن کی زندگی کا اکثر حصہ خوارزم، ہرات، اور النہر میں بسر ہوا۔ تصنیف و تالیف

آپ کا مشغلہ تھا۔ یہ وہی بزرگ ہیں جن کے متعلق مثنوی کا یہ شعر آپ کو یاد ہوگا کہ ؎

گر باستدلال کارِ دیں بُدے
فخرِ رازی رازدارِ دیں بُدے

آپ کی مشہور تصانیف میں تفسیر کبیر۔ تحصیل الحق۔ نہایت العقول شرح اشارات شرح عیون الحکمت۔ شرح کلیات قانون۔ کتاب البیان والبرہان۔ زبدہ۔ معالم وغیرہ ہیں ۶۰۶ھ میں بمقام ہرات آپ کا انتقال ہوا۔ آپ کا یہ قطعہ بھی بہت مشہور ہے۔ ؎

ہرگز دلِ من ز علم محروم نشد
کم ماند ز اسرار کہ مفہوم نشد

ہفتاد و دو سال فکر کردم شب و روز
معلومم شد کہ ہیچ معلوم نشد

---

# چند الفاظ کا ترجمہ

(جناب شوکت علی صاحب۔ کلکتہ)

الفاظ ذیل کا فصیح ترجمہ مطلوب ہے۔ چونکہ نگار میں اکثر اصطلاحی الفاظ کے ترجمے بجواب استفسار شائع ہوتے رہتے ہیں، اس لئے یہ جرأت کرتا ہوں۔

(نگار) Ablactation = اس لفظ کا تعلق علم نباتات سے ہے اور

اس کے لئے اصطلاحی لفظ تلقیح استعمال کیا جاتا ہے

Abnegation = یہ اصطلاح الٰہیات کی ہے اور اسکا ترجمہ ارتداد مناسب ہے

Absinthium = افسنتین کو کہتے ہیں۔

Acetate = عربی میں اس کے لئے لفظ حموضة مستعمل ہے لیکن ہمارے لئے ترشابہ زیادہ مناسب ہے۔

Actinometer = وہ آلہ جس سے نور آفتاب کی کیمیائی قوت کا اندازہ کیا جاتا ہے، اس کا ترجمہ تو مقیاس قوت نور آفتاب ہونا چاہئے، لیکن چونکہ یہ بہت طویل ہے لہذا میری رائے میں "قوت پیمائے نور" ہونا چاہئے۔

Aerology = اس کا ترجمہ علم الہواء ہے

Afflatus = وحی، الہام۔

Agnosticism = یعنی یہ اعتقاد کہ عقل انسانی وحی کے سمجھنے سے عاری ہے - میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس کا مختصر ترجمہ کیا ہو سکتا ہے۔ "لاادریت" کا استعمال کیا جاتا ہے لیکن وہ عام فہم نہیں۔

Agronomy = "ہندسۂ زراعیت" کو کہتے ہیں اس لئے "زراعیات" اس کے لئے موزوں ہے۔

Alkahest = اس کا ترجمہ محلل (تحلیل کرنے والا) درست ہے

Altruism = مذہب ایثار کو کہتے ہیں۔

Alternatories = منطق کی اصطلاح ہے اس کا ترجمہ "متقابلات" کیجئے

Anology = یوں تو اس لفظ کے معنی مماثلت یا مشابہت کے ہیں لیکن منطقی اصطلاح میں قیاس التمثیل کہیں گے۔

Anarchi... = اس کا ترجمہ میں نے اس سے قبل نگار کے کسی مضمون میں فوضویت کیا تھا۔ لیکن انجمن ترقی اردو نے بجائے اس کے نراج کیا تھا۔ میں نراج کو صحیح تسلیم کرتا ہوں، لیکن اس شرط کے ساتھ کہ اسی قسم کے دوسرے الفاظ کا ترجمہ بھی ایسا ہی ٹھیٹھ ہندی میں کیا جائے ورنہ جب وہ Communism کا ترجمہ اشتراکیت کرتے ہیں تو کوئی وجہ نہیں کہ اس کا فوضویت نہ کیا جائے۔

Antimundane = قبل پیدائش۔

Antithesis = تناقض و تباین کو کہتے ہیں لیکن فن بدیع میں اس کا ترجمہ صنعت طباق یا مقابلہ کیا جائے

Bass-relief = نقوش حجری۔

Bathometer عمق پیما۔

Buoy = سمندروره ۔ عوامہ ۔

Callesthenics = ریاضت بدنی ۔

Cohesion = التصاق ۔

Collaborator = شریک عمل ۔

Collectivism = مشاعیت یا اجتماعی ملکیت ۔

Cosmology = علم الکون ۔ علم نظام الکون ۔ علم قواعد طبیعیات

Cosmopolitan = وہ شخص جو ہر حصہ زمین کو اپنا وطن سمجھے ۔ عربی میں اس کا ترجمہ شائع الوطن کیا جاتا ہے ۔ اردو میں بھی اس کو استعمال کرنا چاہئے ۔

Cosmos = نظام گیتی ۔ مخلوقات ۔ کون ۔

Court Martial = مجلس عسکری اس کا ترجمہ ہے لیکن اردو میں کورٹ مارشل زیادہ رائج ہے ۔ اور اسی کو استعمال کرنا چاہئے ۔

Crystallize = "تبلور" لفظ بلور سے فعل بنایا گیا ہے

Cuboidal = مکعبی

Cynic School = کلبیون ۔ کلبی جماعت ۔

---

# خضر علیہ السّلام

(جناب محمد عمر صدیقی ٹلہری۔ بمبئی)

بذریعہ "نگار" مطلع فرمائیے کہ۔

(۱) حضرت خضر علیہ السلام کی نسبت آپ کا کیا عقیدہ ہے۔

(۲) کیا قرآن و حدیث سے ان کا وجود ثابت ہے۔

(۳) اور کیا وہ اب بھی زندہ ہیں۔

(۴) حضرت موسیٰ اور خضر کا جو واقعہ مشہور ہے، اسکی اصلیت کہاں تک ہے۔

---

(نگار) بعض استفسار تو ایسے ہوتے ہیں کہ میں ایک شخص ثالث کی حیثیت سے نہایت آزاد ہو کر ان کا جواب دیدیتا ہوں۔ لیکن بعض سوالات ایسے ہوتے ہیں جن میں میری دکھتی ہوئی رگ پکڑ لی جاتی ہے، اور اسوقت میرے لئے یہ فیصلہ سخت دشوار ہوجاتا ہے کہ مصلحت سے کام لے کر وہی کہدوں جو دنیا سننا چاہتی ہے یا حریت ضمیر کو قائم رکھ کر وہ جواب دوں جو میرے یقین و اعتقاد سے متعلق ہے اور معاف کیجئے اگر میں یہ کہوں کہ آپ کا سوال بھی اسی قسم کا ہے، اور جواب لکھنے سے قبل میں گھنٹوں متردد رہا

کہ کیا کروں، پہلے خیال ہوا کہ آپ کو پرائیوٹ جواب دیدوں، لیکن خط دیکھا تو اُس میں آپ کا پتہ درج نہ تھا، پھر یہ رائے ہوئی کہ سکوت اختیار کروں لیکن طبیعت نے اس کو بھی گوارا نہ کیا اور آخر کار لکھنے کو بیٹھ گیا۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ جو کچھ میں نہیں کہہ سکتا کہ جو کچھ میں لکھوں گا اُس سے آپ کو تسکین ہوگی، اور میرا جواب آپ کے اعتقاد کے مطابق ہوگا یا نہیں۔ لیکن چونکہ جواب کے لئے یہ شرط ضروری نہیں ہے اس لئے عرض کرتا ہوں۔

خضر و موسیٰ کے اس تمام حصے میں جو عام طور پر مشہور ہے حسب ذیل اُمور قابل غور ہیں:۔

(۱) حضرت موسیٰ کسی ایسے شخص سے ملے یا نہیں جس کو خضر کے نام سے موسوم کرتے ہیں؟

(۲) یہ کیونکر معلوم ہوا کہ اس کا نام خضر تھا اور یہ ذریعہ علم کو کہاں تک قابل اعتبار ہو سکتا ہے؟

(۳) آب حیات کوئی چیز ہے یا نہیں اور ہے تو کہاں ہے اور خضر نے اُسے پیا یا نہیں!

(۴) اگر خضر نے آب حیات پی کر زندگی دوام حاصل کر لی ہے تو یہ زندگی عام انسانی حیات کی طرح ہے یا کسی اور قسم کی۔ اگر ایسی ہی معمولی انسانی زندگی ہے تو خضر کا مسکن کہاں ہے اور ان کے کیا مشاغل ہیں۔

(۵) پھر اسی سلسلہ میں "مرج البحرین" کی جغرافی تحقیق مچھلی کے دوبارہ زندہ ہو کر دریا میں چلے جانے کی اصلیت اور اُن تین عجیب و غریب باتوں کی تفصیل

بھی شامل ہے جو خضر سے موسیٰ کی معیت کے دوران میں سرزد ہوئی تھیں (یعنی ایک کشتی میں سوراخ کر دینا، ایک لڑکے کو مار ڈالنا، ایک گرتی ہوئی دیوار کو درست کر دینا

میرے اور سب مسلمانوں کے نزدیک کسی واقعہ کے ثبوت میں مستحکم ترین دلیل جو پیش کی جاتی ہے وہ نص قطعی ہے۔ اس لئے ہمارا فرض ہے کہ سب سے پہلے کلام مجید میں اس واقعہ کی تفصیل تلاش کریں اور پھر غور کریں کہ اس سے زائد جو کچھ بیان کیا جاتا ہے وہ کہاں سے لیا گیا ہے اور یہ ماخذ کس حد تک قابل وثوق ہے

قرآن میں حضرت موسیٰ کا واقعہ دو جگہ سورۂ کہف اور سورۂ قصص میں مذکور ہے، فرق یہ ہے کہ سورۂ قصص میں شروع سے لیکر آخر تک کے تمام واقعات حضرت موسیٰ کے بیان کئے گئے ہیں اور سورۂ کہف میں صرف وہ واقعہ لیا گیا ہے جب ایک قبطی کو قتل کر کے گرفتاری کے ڈر سے مدین کی طرف گئے ہیں اور راستہ میں خضر سے ملاقات ہوئی ہے۔ چونکہ سورۂ قصص میں سفر مدین کا حال درج نہیں ہے اس لئے آپ کے استفسار کے جواب میں اس سے بحث کرنے کی ضرورت نہیں ہے البتہ سورۂ کہف کی آیتوں پر غور کرنا ضروری ہے کہ سفر مدین کا حال خضر و موسیٰ کی ملاقات کا بیان، آب حیات اور مچھلی وغیرہ کے قصے (اگر ان کی کوئی حقیقت ہے) تو انھیں آیتوں سے متعلق ہو سکتے ہیں۔ بحث ذرا طویل تو ہو جائے گی لیکن ضروری ہے کہ ہم اس جگہ کلام مجید کی ان آیتوں کو نقل کر دیں کہ انھیں پر انحصار فیصلہ ہے۔

یہ آیتیں سورۂ کہف میں آٹھویں رکوع سے اس طرح شروع ہوتی ہیں:-

واذ قال موسیٰ لفتٰہ لا ابرح حتیٰ ابلغ مجمع البحرین او امضی حقبا ٭ فلما بلغا مجمع بینہما نسیا حوتہما فاتخذ سبیلہ فی البحر سربا ٭ فلما جاوزا قال لفتٰہ اٰتنا غداءنا لقد لقینا من سفرنا ہٰذا نصبا ٭ قال ارءیت اذ اوینا الی الصخرۃ فانی نسیت الحوت وما انسٰنیہ الا الشیطٰن ان اذکرہ واتخذ سبیلہ فی البحر عجبا ٭ قال ذالک ما کنا نبغ فارتدا علیٰ اٰثارہما قصصا ٭ فوجدا عبدا من عبادنا اٰتینٰہ رحمۃ من عندنا وعلمنٰہ من لدنا علما ٭ قال لہ موسیٰ ہل اتبعک علیٰ ان تعلمن مما علمت رشدا ٭ قال انک لن تستطیع معی صبرا ٭ وکیف تصبر علیٰ ما لم تحط بہ خبرا ٭ قال ستجدنی ان شاء اللہ صابرا ولا اعصی لک امرا ٭ قال فان اتبعتنی فلا تسئلنی عن شیء حتیٰ احدث لک منہ ذکرا ٭ فانطلقا حتیٰ اذا رکبا فی السفینۃ خرقہا

اور جب موسیٰ نے اپنے ساتھی جوان سے کہا کہ میں نہ رکوں گا جب تک مجمع البحرین نہ پہنچ جاؤں یا برسوں اسی طرح چلا جاؤں گا۔ پھر جب پہنچے "مجمع البحرین" پر تو وہ بھول گئے اپنی مچھلی کو اور وہ چلی گئی سمندر میں لیکن جب وہ اور آگے بڑھے تو موسیٰ نے اپنے رفیق سے کہا کہ لاؤ ہمارا صبح کا کھانا، بیشک ہم کو اس سفر سے تکلیف پہونچی ہے، اس نے کہا کیا تم نے دیکھا تھا جب ہم چٹان پر بیٹھے تھے پھر بیشک میں بھول گیا مچھلی کو اور نہیں بھلایا مگر شیطان نے کہ ذکر کردوں اس کا اور اختیار کی اس مچھلی نے اپنی راہ دریا میں تعجب سے۔ کہا موسیٰ نے یہی ہم چاہتے تھے پس وہ لوٹ پڑے اُلٹے پاؤں، پھر پایا انھوں نے ہمارے بندوں میں سے ایک بندہ کو دی تھی اس کو

قال اخرقتها لتغرق اهلها لقد جئت شيئاً
امرأ ط قال الم اقل لك انك لن تستطيع
معی صبراً ط قال لا تواخذنی بما نسيت ولا
ترهقنی من امری عسراً ط فانطلقا حتیٰ اذا
لقيا غلماً فقتله قال اقتلت نفساً زكيه
بغير نفس ط لقد جئت شيئاً نكراً ط قال الم
اقل لك انك لن تستطيع معی صبراً ط قال
ان سالتك عن شیء بعدها فلا تصحبنی
قد بلغت من لدنی عذراً ط فانطلقا حتی اذا
اتيا اهل قريه استطعما اهلها فابوا ان
يضيفوهما فوجدا فيها جدارا يريد ان ينقض
فاقامه قال لو شئت لتخذت عليه اجراً ط
قال هذا فراق بينی وبينك سانبئك
بتاويل مالم تستطع عليه صبراً اما السفينه
فكانت لمسكين يعملون فی البحر فاردت
ان اعيبها وكان وراءهم ملك ياخذ كل
سفينه غصباً ط واما الغلم فكان ابوه
مومنين فخشينا ان يرهقهما طغياناً وكفراً

رحمت ہم نے اپنے پاس سے اور سکھایا
تھا اُسے اپنے پاس سے علم، اس سے
موسیٰ نے کہا کہ کیا میں تیری پیروی
کروں اس شرط پر کہ تو بتائے مجھے جو کچھ
سکھایا گیا ہے تجھے، اُس نے کہا کہ تو میرے
ساتھ رہ کر صبر نہ کر سکے گا، اور صبر کر بھی
کیسے سکتا ہے اس امر پر جس کا تجھے پورا
علم نہیں ہے، کہا موسیٰ نے اگر اللہ نے
چاہا تو تو مجھے صابر پائے گا اور میں کسی
امر میں تیری نافرمانی نہیں کروں گا، کہا
اُس نے اگر تو میرے ساتھ چلتا ہے تو
مجھ سے کسی امر کی نسبت سوال نہ کرنا،
یہاں تک کہ میں خود تجھ سے اس کا ذکر
نہ کروں — پس وہ دونوں چلے، یہاں تک
کہ وہ دونوں سوار ہوئے ایک کشتی میں تو
اُس نے سوراخ کر دیا اس کشتی میں، موسیٰ
نے کہا تو نے ڈبونے کے لئے یہ سوراخ کیا
ہے بیشک تو نے نقصان کا کام کیا ہے،

فاروناان یبدہ لہما رہما خیر اًمنہ زکوۃً
واقرب رحمًا طدواما الجدار فکان لغلمین
یتیمین فی المدینۃ دکان تحتہ کنز لہما دکان
ابوہما صالحًا فاراد ربک ان یبلغ
اشدہما وتستخرجا کنزہما رحمۃً من ربک وما
فعلتہٗ عن امری ذالک تاویل مالم تستطع
علیہ صبراً ط

اُس نے کہا کیا میں نے تجھ سے نہیں
کہا تھا کہ تو میرے ساتھ رہکر صبر نہ کرسکیگا
موسیٰ نے کہا کہ مجھے الزام نہ دے اس بات
پر جسے میں بھول گیا اور میرے کام میں
مشکل نہ پیدا کر۔ پھر وہ دونوں چلے یہانتک
کہ انھیں ایک جوان ملا۔ پس اُس نے اسکو
مارڈالا۔ موسیٰ نے کہا کیا تونے ہلاک کردیا
ایک بیگناہ شخص بغیر بدلہ جان کے بیشک
تو نے نہایت ہی نامناسب کام کیا ہے
اُس نے کہا کیا میں نے تجھ سے نہیں
کہا تھا کہ تو میرے ساتھ رہکر صبر نہ کرسکے گا
موسیٰ نے کہا کہ اگر اب میں کوئی سوال تجھسے
کروں تو مجھے اپنے ساتھ نہ رکھنا۔ بیشک
تجھے میری طرف سے یہ عذر پہونچ گیا ہے
پھر دونوں چلے اور جب وہ ایک بستی
کے لوگوں کے پاس پہونچے تو اُن سے کھانے
کو مانگا۔ مگر ان لوگوں نے کھلانے سے
انکار کردیا۔ پھر ملی اُن کو ایک دیوار اُس

اُس بستی میں جو گزرنے والی تھی بس اس نے اس دیوار کو درست کر دیا، موسیٰ نے کہا کہ اگر تو چاہتا تو اس کام کی اُجرت لے سکتا تھا، اُس نے کہا اب ہماری تمھاری جدائی ہوتی ہے، اب میں تجھے ان باتوں کا سبب بتاتا ہوں، جن پر تو صبر نہیں کر سکا تھا۔ کشتی بعض غریب آدمیوں کی تھی جو دریا میں کام کرتے ہیں میں نے اُسے اس لئے معیوب کر دیا کیونکہ وہاں ایک بادشاہ ہے جو ہر کشتی کو چھین لیتا ہے اب رہا وہ جوان، سو اُس کے ماں باپ مسلمان ہیں اور میں ڈرا کہ یہ اُن کو اذیت پہونچائے گا اور نافرمانی کرے گا اس لئے میں نے چاہا کہ خدا ایسا بدل اُنھیں دے جو خلوص و محبت میں اس سے بہتر ہو۔ رہی دیوار سو وہ دو یتیم لڑکوں کی ہے اور اس کے نیچے خزانہ ہے، اور اُن کا باپ دیندار شخص ہے اس لئے چاہا کہ یہ پردہ دکھا رہنے کہ وہ جوان ہو کر خدا کی رحمت سے خزانہ کو نکالیں اور یہ سب میں نے اپنی خوشی سے نہیں کیا۔ یہ ہے بیان ان باتوں کا جن پر تو صبر نہ کر سکا تھا۔

یہ ہے نہایت صاف و صریح بیان حضرت موسیٰ کے اس سفر کا جسے انھوں نے اول بار مصر سے نکلنے کے بعد اختیار کیا تھا اس میں نہ کہیں خضر کا نام آیا ہے، نہ آبِ حیات کا ذکر ہے، اور نہ کسی اور بات کا، جسے عقل باور نہ کر سکے اور پھر اس کی تاویل کی ضرورت ہو۔ تاہم بعض امور صراحت طلب ضرور ہیں۔

سب سے پہلے "مجمع البحرین" کو سمجھ لینا چاہئے کہ اس سے کیا مراد ہے اس کے لغوی معنی ہیں دو سمندروں یا دریاؤں کے ملنے کی جگہ، یعنی اُن کا سنگم، اکثر مفسرین نے لکھا ہے کہ اس سے مراد وہ جگہ ہے جہاں بحرِ فارس اور بحرِ روم

آپس میں ملتے ہیں۔ حالانکہ یہ دونوں نہ کبھی ملے اور نہ مل سکتے تھے۔ اس لئے یہ تحقیق بالکل غلط قرار پاتی ہے۔ اب اگر موسیٰ کا یہ سفر مدین کی طرف کا قرار دیا جائیگا جیسا کہ تمام اسلامی تاریخوں سے پایا جاتا ہے تو "مجمع البحرین" سے مراد وہ مقام ہوگا جہاں بحر قلزم کی دو شاخیں آپس میں ملی ہیں، کیونکہ وہیں سے مدین کو جا سکتے ہیں۔ لیکن اگر یہودی روایتوں کی بنا پر موسیٰ کا یہ سفر اتھوپیا کی طرف کا قرار دیا جائیگا تو پھر "مجمع البحرین" سے مراد وہ مقام ہوگا جہاں دریائے نیل کی دو شاخیں خرطوم کے پاس آپس میں ملی ہیں اور جن میں سے ایک کو بحر ابیض اور دوسری کو بحر اسود کہتے ہیں۔ بہرحال یہ بالکل یقینی ہے کہ اس سے مراد بحر فارس و بحر روم کا سنگم نہیں ہو سکتا۔ جیسا کہ مفسرین نے ظاہر کیا ہے۔

اس کے بعد "واتخذ سبیلہ فی البحر عجبا" پر غور کرنا ہے، عام طور پر اس کا ترجمہ یہ کیا جاتا ہے کہ وہ سمندر میں عجیب طریقہ سے چلی گئی، اور بعض مفسرین نے اس لفظ عجبا کی تفسیر میں یہاں تک لکھ دیا ہے کہ مچھلی بھنی ہوئی تھی اور اس کی ضمنی تائید میں بخاری شریف کی ایک حدیث بھی انہیں مل گئی ہے جس میں ظاہر کیا گیا ہے کہ مچھلی کا غائب ہو جانا ایک خاص علامت تھی، جو انہیں بتا دی گئی تھی یعنی جس جگہ مچھلی غائب ہو گی وہیں خضر سے ملاقات ہو گی، اور اس کی تائید ایک طرح خود آیتوں سے بھی ہوتی ہے، کیونکہ اس کے بعد ہی حضرت موسیٰ کا یہ کہنا کہ "یہی تو ہم چاہتے تھے" اور پھر الٹے پاؤں اسی جگہ واپس جانا، اور وہاں ایک اللہ کے بندے کا ملنا سب اس کی تائید کرتے ہیں۔ لیکن اگر اس امر پر غور کر لیا جاتا کہ

"اتخذ فی سبیلہ" کے بعد علامت تک موجود ہے تو آسانی سے سمجھ میں آجاتا کہ عجبا کا تعلق اس سے نہیں ہے بلکہ اس واقعہ سے ہے کہ موسیٰ کے ساتھی مچھلی کے گم ہو جانے کو موسیٰ سے ذکر کرنا بھول گئے۔ اس صورت میں آیت "قال ارایت اذ آوینا۔ عجبا" کا مطلب یہ ہوگا کہ جب حضرت موسیٰ نے اپنے ساتھی سے کھانا مانگا تو انھوں نے جواب دیا کہ مچھلی تو میں وہیں بھول گیا تھا جہاں ہم نے آپ نے ایک چٹان پر قیام کیا تھا، اور وہاں سے وہ مچھلی پھر سمندر میں چلی گئی، میں اس واقعہ کا ذکر کرنا بھول گیا جس پر خود مجھے بھی تعجب ہے۔ یہ سن کر موسیٰ نے کہا کہ "ذلک ماکنا نبغ" یعنی یہی تو ہم چاہتے تھے، اس ذلک (یہی) سے مراد جیسا کہ سر سید مرحوم نے لکھا ہے یقیناً غذا، (کھانا) ہے نہ کہ مچھلی کا چلا جانا۔ خبر سننے کے بعد حضرت موسیٰ کا پھر اس جگہ واپس آنا صرف اس بنا پر تھا کہ وہ وہاں پہونچکر دریا سے دوسری مچھلی پکڑنے کی کوشش کریں۔

مجمع البحرین سے آگے نکلنے کے بعد جنگل میں کوئی چیز کھانے کی نہ مل سکتی تھی اور جب وہ واپس آئے تو انھیں اتفاق سے ایک رہبر مل گئے اور یہ اُن کے ساتھ ہو لئے۔

اس رہبر کے متعلق بعض مفسرین نے لکھا ہے کہ یہ پیغمبر تھے اور جس کے ثبوت میں "آتینہ رحمۃ من عندنا وعلمنہ من لدنا علما" اور "ما فعلتہ عن امری" کو پیش کیا جاتا ہے، اس کے متعلق زیادہ بحث کی ضرورت نہیں معلوم ہوتی، ہر چند امام فخر رازی نے ان کو ثبوت نبوت کے لئے کافی نہیں سمجھا۔ لیکن ان کو نبی مان لیا جاوے تو بھی کوئی حرج پیدا نہیں ہوتا، بہر حال یہ نبی ہوں یا نہ ہوں یہ یقینی ہے

کہ اس نواح سے واقف تھے اور ان کی وجہ سے موسیٰ کی صحرا نوردی میں بہت کمی ہوگئی۔

اب اس پر غور کرنا چاہیئے کہ جب کلام مجید میں نہ کہیں خضر کا نام آیا ہے اور نہ کسی اور خلاف عقل بات کا ذکر ہے تو پھر خضر و موسیٰ کا اتنا طویل افسانہ کہاں سے پیدا ہوگیا۔ اس غرض کے لئے جب احادیث کی جستجو کی جاتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ مفسرین کے ان تمام بیانات کا ماخذ بخاری کی بعض احادیث ہیں۔

ہم ان احادیث کو یہاں نقل نہیں کرتے بلکہ اُن کا مفہوم بیان کئے دیتے ہیں وہ مفہوم یہ ہے کہ:۔

ایک دن حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کو وعظ و نصیحت کی تو کسی نے پوچھا کہ اے رسول خدا دنیا میں تم سے بھی زیادہ کوئی صاحب علم موجود ہے یا نہیں، آپ نے کہا کہ نہیں، اس پر خدا نے وحی بھیجی کہ مجمع البحرین پر میرا ایک بندہ تجھ سے زیادہ صاحب فہم و ادراک ہے، موسیٰ نے کہا کہ میں کیونکر اس سے مل سکتا ہوں خدا نے کہا کہ تم اپنی زنبیل میں ایک مچھلی لے لو جہاں وہ گم ہو جائے سمجھ لینا کہ وہیں تم کو وہ شخص ملے گا، چنانچہ موسیٰ نے ایسا ہی کیا اور چل کھڑے ہوئے، جب وہ ایک چٹان کے پاس پہونچے تو موسیٰ سو گئے اور مچھلی تڑپ کر سمندر میں چل دی، جب آگے بڑھکر موسیٰ کو اپنے ساتھی (یوشع بن نون) سے یہ حال معلوم ہوا تو پھر اُسی جگہ واپس آئے جہاں اُنھیں ایک شخص سبز چادر اوڑھے ہوئے ملے، جن کا نام خضر تھا۔

یہ میں نے ایک عام مفہوم ظاہر کر دیا ہے ورنہ احادیث کے الفاظ میں بہت اختلاف ہے چنانچہ ایک روایت یہ بھی ہے کہ "جس جگہ چٹان پر مچھلی رکھی تھی اُس کے نیچے چشمہ آبِ حیات کا تھا، جب مچھلی کے جسم سے اُس پانی نے مس کیا تو وہ زندہ ہو کر چل دی"۔ یا خضر کے متعلق ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ "وہ سمندر کے درمیان سبز سجادہ بچھائے ہوئے بیٹھے تھے"۔

چونکہ ان تمام احادیث کے الفاظ میں باہم گر بہت اختلاف ہے اور یہ امر یقینی ہے کہ یہ تمام روایتیں بالفاظ رسول اللہ بیان نہیں کی گئیں اس لئے ہر شخص کا فرض ہے کہ وہ اُصول درایت کی رو سے بھی انھیں جانچے۔ میرے نزدیک اگر ان روایات کی بہت سی خلاف عقل باتوں کو نظر انداز کر دیا جائے تو بھی ایک ایسی قوی دلیل ہمارے پاس ان کو احادیث نبوی نہ سمجھنے کی ایسی موجود ہے کہ اس سے کسی کو انکار ہو ہی نہیں سکتا۔ ان روایات کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ موسیٰ کا ذکر ایک نبی کی حیثیت سے کیا گیا ہے اور ان پر وحی بھیجنے کا بھی ذکر ہے اس لئے اگر ان روایات کو درست سمجھ لیا جائے تو اس کے یہ معنی ہوں گے کہ موسیٰ مجمع البحرین کا سفر اختیار کرنے سے قبل ہی نبی ہو چکے تھے حالانکہ یہ بالکل غلط ہے اور خود سورۂ قصص کی آیات سے ثابت ہوتا ہے کہ اس کے بہت زمانہ بعد آپ کو شرف نبوت عطا ہوا۔ اس لئے ظاہر ہے کہ رسول اللہ کبھی ایسی بات نہ بیان کر سکتے تھے جو خلاف واقعہ یا نص قطعی کے منافی ہو۔

سر سید کی رائے اس باب میں بہت درست معلوم ہوتی ہے کہ چونکہ

رسول اللہ نے قصص بنی اسرائیل کی روایت کی اجازت دیدی تھی اس لئے لوگوں نے خضر و موسیٰ کے اس واقعہ کو بھی یہودیوں کی روایت کے مطابق بیان کیا لیکن اخیر کے راوی نے یہ خیال کر کے کہ پہلے راوی نے اس واقعہ کو رسول اللہ ہی سے سُنا ہوگا آپ سے منسوب کر دیا حالانکہ حقیقت یہ نہ تھی۔

الغرض اس تمام بیان کا خلاصہ یہ ہوا کہ خضر کا نام یا آبِ حیات کا ذکر کلام مجید میں تو ہے نہیں اور جن احادیث میں آیا ہے اُن کا حال بھی آپ کو معلوم ہو چکا اسلئے ماننا پڑے گا کہ مسلمانوں میں جو یہ سارا قصہ مشہور ہے، وہ صرف یہودیوں کی تحریر کے مطابق ہے۔ سو اب آپ کو اختیار حاصل ہے، خواہ یہودوں کی اس روایت کو صحیح سمجھ کر بہت سی خلاف عقل باتوں کا اعتراف کرتے رہئے، یا کلام مجید کے بیان کے مطابق اس کو ایک معمولی واقعہ سمجھ کر ان عجائب پرستیوں سے احتراز کیجئے۔

---

# کوہ نور

(جناب سید مجید حسین صاحب۔ شکوہ آباد)

کوہ نور ہیرا جو اسوقت تاج برطانیہ میں پایا جاتا ہے، کیوں اسقدر مشہور ہے؟
کہاں کی معدن سے یہ نکلا تھا، اور انگلستان کس طرح پہونچ گیا؟ اسکی مختصر تاریخ کیا ہے؟

(نگار) کوہ نور کے مشہور ہونے کا سبب ایک تو یہ ہے کہ وہ نہایت وزنی پارہ

الماس ہے، اور دوسرے یہ کہ اس سے بہت سی تاریخی روایات وابستہ ہیں، اس کی گزشتہ تاریخ اور انگلستان پہونچنے کے متعلق اختلاف ہے، تاہم جو کچھ مجھے معلوم ہے عرض کرتا ہوں:-

اس وقت دنیا میں صرف نصف درجن ایسے الماس ہیں جو اپنے بے بہا ہونے کے لحاظ سے خاص شہرت رکھتے ہیں اور اُن میں "کوہ نور" سب پر فائق ہے۔ "کوہ نور" کس زمانہ میں اور کہاں پایا گیا، یہ امر بالکل تاریکی میں ہے، اگر قدیم روایات پر اعتبار کیا جائے تو ماننا پڑے گا کہ اسکی عمر ہزاروں سال کی ہے، کیونکہ کم ازکم پانچ ہزار سال تک تو ہندوستان کے قدیم راجاؤں کے قبضہ ہی میں اس کا پایا جانا بیان کیا جاتا ہے، بہرحال مسلمانوں کے حملۂ ہند سے قبل کی تاریخ نا معلوم ہے۔ لیکن یہ غالباً ایک حد تک یقینی ہے کہ جب سلطان علاؤالدین خلجی نے مالوہ کے راجہ کو شکست دی تو یہ ہیرا اُس کے قبضہ میں آیا (بیان کیا جاتا ہے کہ مالوہ کے اس فرمانروا خاندان میں یہ ہیرا پشتہا پشت سے محفوظ چلا آرہا تھا) اس کے بعد خزانۂ شاہی کے انتقال کے ساتھ ساتھ ۱۵۲۶ء میں ہمایوں کے قبضہ میں آیا، اور جب اورنگ زیب حکمراں ہوا تو اُس کو تخت طاؤسی میں نصب کیا گیا۔

جب نادر شاہ نے محمد شاہ کو شکست دیکر خزانۂ مغلیہ پر قبضہ کیا تو اس میں یہ ہیرا موجود تھا۔ نادر کو معلوم ہوا کہ محمد شاہ نے اپنے صافہ میں اس کو چھپا لیا ہے اس لئے جس وقت وہ احمد شاہ کو دوبارہ تخت پر بٹھانے لگا تو اُسنے خواہش کی کہ

آپس میں صافہ بدل لیا جائے اور اس طرح جب احمد شاہ کے سر سے صافہ لیکر نادر نے اپنے سر پر رکھنا چاہا تو اس میں سے یہ ہیرا برآمد ہوا جس کی چمک اور ضخامت کو دیکھ کر نادر شاہ نے اس کو "کوہ نور" کے لقب سے یاد کیا اور اسی وقت سے یہ نام اس کا مشہور ہے۔

نادر کے بعد یہ ہیرا اس کے بدنصیب بیٹے شاہ رخ کو ملا، اور اس نے احمد شاہ ابدالی کو، احمد شاہ نے اپنے بیٹے تیمور شاہ کو دیا، اس کے بعد عرصہ تک یہ ہیرا اسی خاندان میں رہا اور مختلف ہاتھوں میں ہوتا ہوا رنجیت سنگھ تک پہونچا اور ۱۸۳۹ء میں جب رنجیت سنگھ مرا تو یہ ہیرا لاہور کے خزانہ میں داخل ہوا۔ اور جب ۱۸۴۹ء میں پنجاب پر انگریزوں کا قبضہ ہوا، تو ملکہ وکٹوریہ کے تاج کیلئے لندن بھیجدیا گیا، وہاں اس کو تراشا گیا اور اس کا وزن ۱۸۶ قیراط سے گھٹ کر ۱۰۶ قیراط رہگیا۔ کہا جاتا ہے کہ اس کے تراشنے میں ۳۸ دن ۱۲ گھنٹے صرف ہوئے تھے۔

بعض کا خیال ہے کہ وہ ہیرا جسے انگریزی میں گریٹ مغل Great Moghal کہتے ہیں یہی "کوہ نور" ہے اور بعض اُسے دوسرا ہیرا بتاتے ہیں جو ۱۶۵۰ء میں معدن کولور میں دریائے کرشنا کے ساحل پر پایا گیا تھا۔ اور اس کا وزن ۲۸۰ قیراط تھا، کہا جاتا ہے کہ نادر شاہ اسے بھی لے گیا تھا اور بعد کو اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دئے گئے۔

یہ بیان تو ہوا ان لوگوں کے نقطۂ نگاہ سے جو اس پر آج کل قابض ہیں لیکن اس کے ساتھ افغانی روایت بھی سننے کے قابل ہے اس کی رو سے

تو ثابت ہوتا ہے کہ احمد شاہ ابدالی کو یہ ہیرا نادر شاہ کی بیوی نے اس کے حسن خدمات کے صلہ میں دیا تھا، اور اسوقت سے برابر فرمانروایان افغانستان کے پاس رہا یہاں تک کہ جب محمدزئی خاندان کی حکومت شروع ہوئی، تو امین الدولہ شاہ شجاع کے حکم سے جو بعد کو قتل کیا گیا، یہ ہیرا لیکر ہندوستان چلا آیا۔ لاہور میں بعض انگریزی تاجروں کو اس کا علم ہوا تو انھوں نے اُس سے زبردستی چھین لیا۔ اور لندن بھیج دیا امین الدولہ کو اس قدر صدمہ ہوا کہ اُسے جنون سا ہوگیا۔ اور اُس نے ولایت پہونچکر ملکہ وکٹوریہ سے درخواست کی کہ یہ ہیرا اُسے واپس دیدیا جائے، لیکن جب یہ التجا مقبول نہ ہوئی تو اُس نے کہا کہ ایک نگاہ ہیرے کو دکھا ہی دیا جائے، چنانچہ یہ ہیرا اُسکو دکھایا گیا تو وہ دیر تک روتا رہا، اور پھر ہندوستان واپس آکر چند دن کے بعد مرگیا۔

افغانستان میں یہ قصہ بہت مشہور ہے، اور ہر شخص اپنی اولاد کو وصیت کرجاتا ہے کہ اس ہیرے کو واپس لانے میں اپنی ساری کوشش صرف کردے چنانچہ ۱۹۱۹ء میں افغانی وفد ہندوستان سے واپس گیا اور سرحد پر افغانی سرداروں نے اس کا استقبال کیا تو اُن میں سے ایک نے سلام کرنے سے پہلے ہی یہ پوچھا کہ "کوہ نور بھی لائے ہو یا نہیں؟"

# ماتم دار

## (جناب محفوظ اللہ صاحب - ایٹہ)

(۱) لفظ ماتم دار کا استعمال آپ کے نزدیک صحیح ہے یا نہیں، میں نے اپنے ایک شعر میں جس کے قوافی دار، تار وغیرہ ہیں، لکھ دیا ہے وہ شعر یہ ہے:-

وہ آجائیں تو شاید کوئی ماتم دار ہو جائے

(۲) میرے ایک مہربان شاعر کا مطلع ہے جس کے مصرع ثانی پر بعض اصحاب معترض ہیں آپ کے نزدیک اس میں کوئی قبیح شاعری ہے یا نہیں۔

دیکھا بےخود کوئی جب تک رہا آغوش میں
ہوش بھی آیا مجھے تو میں نہ آیا ہوش میں

بعض کہتے ہیں اپنے آپ کو ہوش آنا، یا اپنا ہوش میں آنا ایک ہی بات ہے

---

(نگار) میری سمجھ میں نہیں آتا کہ آپ کو لفظ ماتم دار کی صحت کی طرف سے کیوں شبہ پیدا ہوا، جب کہ اردو و فارسی شعراء نے اس لفظ کو کثرت سے استعمال کیا ہے۔ ماتم دار کی

صحت و عدم صحت کے متعلق صرف اتنی تحقیق کافی ہے کہ آیا لفظ ماتم، داشتن مصدر یا اس کے مشتقات کے ساتھ استعمال ہوتا ہے یا نہیں اور ادنیٰ استقصاء سے آپ کو معلوم ہو سکتا ہے کہ فارسی میں کثرت سے اس طرح استعمال ہوا ہے چنانچہ عرفی لکھتا ہے۔

عادت عشاق چیست مجلس غم داشتن

حلقۂ شیون زدن، ماتم ہم داشتن

آپ کے "مہربان شاعر" کے مطلع پر جو اعتراض کیا جاتا ہے وہ بھی لغو ہے۔ یہ درست ہے کہ اپنے آپ کو ہوش آنا، یا اپنا ہوش میں آنا ایک ہی بات ہے لیکن یہاں تو شاعر کا مقصود ہی کچھ اور ہے۔ وہ کہتا ہے کہ مجھے ہوش بھی آیا تو میں ہوش میں نہ آیا یعنی قصداً بیہوش بنا رہا تاکہ لطف آغوش کچھ دیر اور حاصل رہے۔

ہر چند اس شعر میں کوئی خاص بات نہیں ہے۔ لیکن وہ اعتراض اس پر وارد نہیں ہوتا جو آپ نے بیان کیا۔

---

# مختلف سوالات

(جناب حکیم عبدالحفیظ صاحب۔ کھگڑیا، مونگیر)

(۱) از روئے فلسفۂ جدید تکوین کائنات کی نوعیت کیا ہے اور

سائنس تخلیق انسان کے اسباب فاعلی و مادی کیا بتاتی ہے۔

(۲) ارواح خبیثہ کون ہیں اور روحیں ہر شکل میں متشکل ہو کر انسانی افراد کو ایذائیں کیوں پہونچاتی ہیں، حالانکہ روح حرارت غریزی کے تحلل کا نام موت ہے۔

(۳) جزا و سزا موتی کے لئے از روئے حدیث امر لازمی ہے اور ارواح کی تعیین علیین و سجین کی روایت بھی صحیح ہے، پھر بعد کا آن واحد میں مختلف احوال پر اگر ناممکنات سے ہے۔

(۴) بہشت و دوزخ کا وجود فی الحقیقت ہے یا محض تہدید کیلئے جزا و سزا موعود ہے۔

(۵) حاجیوں کا بیان ہے کہ زائرین کعبہ سر اٹھا کر کعبہ کی عمارت نہیں دیکھ سکتے ورنہ اندھے ہو جائیں، کیا فی الحقیقت واقعہ یہی ہے اور ایسا کیوں ہے۔

(۶) سید کا وجود دنیائے اسلام میں کس طرح تا بہ نسبت جبکہ رسول اللہ کی اولاد نرینہ کا سلسلہ تناسل نہیں ہوا نسب نامہ اولاد ذکور کا مسلم ہے یا اولاد اناث کا۔

---

(نگار) آپ نے یہ استفسارات کر کے گویا مجھ سے مطالبہ کیا ہے کہ دنیا کے سارے کام چھوڑ کر اپنی ساری عمر ان مسائل کی تحقیق میں صرف کر دوں، اور پھر بھی نتیجہ یہ

سوائے دردسری کے اور کچھ حاصل نہ ہو۔ آپ نے جو سوالات کئے ہیں اُن میں سے بعض کے متعلق اس وقت تک خدا جانے کتنی کتابیں، کتنے مضامین شائع ہو چکے ہیں اور آج تک حقیقت کسی پر واضح نہیں ہوئی، اس لئے میں کوئی تفصیلی جواب تو آپ کو نہیں دے سکتا، البتہ اجمالاً کچھ عرض کرتا ہوں:-

(۱) تکوین کائنات کی "نوعیت" سے مراد شاید آپ کی یہ ہے کہ کائنات کیونکر عالم وجود میں آئی۔ اس کے متعلق میں نگار میں ایک مستقل مضمون لکھ چکا ہوں اُسے ملاحظہ فرمائیے، اور تخلیق انسان کے متعلق آپ نگار کے وہ مضامین ملاحظہ فرمائیے جو نوامیس حیات کے تحت میں شائع ہو چکے ہیں۔

(۲و۳) چونکہ یہ دونوں سوال روح سے متعلق ہیں اور اس وقت تک روح کی حقیقت باوجود انتہائی کوشش کے کسی پر واضح نہیں ہو سکی اس لئے میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ ارواح خبیثہ کا وجود ممکن ہے یا نہیں اور اگر ممکن ہے تو وہ اجسام کے ساتھ کیونکر نمودار ہوتی ہیں ——— ممکن ہے کہ روح کے تحلیل ہو جانے کا نام موت ہو لیکن روح کے قیام و بقا پر بھی علماء یقین رکھتے ہیں۔

(۴) بہشت و دوزخ میرے نزدیک صرف روحانی نشاط و تاذی کا نام ہے اس سے قبل بار ہا اس پر گفتگو کر چکا ہوں تکرار کی ضرورت نہیں۔ احادیث و نص قطعی سے بھی میرے خیال کی تائید ہوتی ہے۔

(۵) جو حاجی ایسا بیان کرتا ہے وہ غالباً اندھا ہو گا اور اُس نے اپنی بصارت زائل ہونے کے سبب یہ بیان کیا ہو گا تاکہ اندھے پن میں بھی اہمیت پیدا ہو جائے،

ورنہ ظاہر ہے کہ کعبہ کے دیکھنے سے بینائی میں کوئی فتور واقع نہیں ہو سکتا۔ اس سے تو بینائی اور بڑھنی چاہئیے۔

(۶) رسول اللہ کی اولاد اناث سے جو سلسلہ قائم ہوا ہے اُسے بہرحال آل رسول تو ماننا ہی پڑے گا، پھر اب آپ کو اختیار ہے اُسے سید کے نام سے موسوم کیجئے یا کسی اور نام سے۔ رسول اللہ اور صحابہ کے زمانہ میں یہ لفظ کسی قوم یا نسل سے تعبیر کے لئے کبھی استعمال نہیں ہوا۔ یہ سب بعد کی باتیں ہیں لیکن اگر آل رسول کو ہم لفظ سید سے تعبیر کریں تو اس میں حرج بھی کیا ہے۔

---

# مسلمانوں میں بہترین صحافی

(جناب محمد اشتیاق حسین صاحب اکبرآبادی)

مسلمانوں میں اس وقت بہترین صحافت داں کون شخص ہے

اور مہارت صحافت کے لئے کن خصوصیات کی ضرورت ہے

اور یورپ میں جہاں اس کی تعلیم ہوتی ہے وہاں کیا سکھایا جاتا ہے

---

(نگار) آپ کو اپنے سوال کا پہلا حصہ حذف کر دینا چاہئیے، کیونکہ اگر آپ کو یہ معلوم ہو جائے کہ مہارت صحافت کے لئے کن خصوصیات کی ضرورت ہے تو بغیر

دریافت کئے ہوسے ہیں، یہ امر بھی محقق ہوسکتا ہے کہ اس وقت بہترین صحافت
دان کون ہے، علاوہ اس کے آپ نے اپنے استفسارات میں ملک کی بھی
قید نہیں کی ہے، اس لیے تمام عالم اسلامی میں سے کسی ایک ہستی کو منتخب کرنا یونہی
آسان کام نہیں ہے، اور اگر مقصد صرف سرزمین ہند ہے تو اس کا فیصلہ آپ کو
خود ہی کرنا چاہیئے، میں تو صرف یہ بتا سکتا ہوں کہ خصوصیات صحافت کیا ہیں،
اور اس فن کی تعلیم کس قدر اہم ہے۔

بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایک اچھا تعلیم یافتہ انسان جو اپنے خیالات
کے اظہار پر پوری قدرت رکھتا ہے، صحافت کے کام کو بخوبی انجام دیسکتا ہے
اور اس لئے یورپ وہند کے تمام گریجوئٹ اس کے اہل ہیں کہ وہ صحافی بن سکیں
لیکن یہ خیال بالکل غلط ہے، اول تو جس طرح ہر فن کے لئے ایک مخصوص
ترکیب دماغ کی ضرورت ہے، اسی طرح اس فن کے لئے بھی خاص دماغ
ہونا چاہیئے، دوسرے یہ کہ کالجوں کا نصاب اس قدر معلومات بہم نہیں پہونچاتا
جتنی ایک صحافی کو ضرورت ہوتی ہے۔ موجودہ طریق تعلیم یہ ہے کہ ہر فن کے لئے
اختصاصی تعلیم دیجائے، اور ایک طالب علم کسی ایک فن کا ماہر یا اختصاصی
ہوکر نکلے، اس میں شک نہیں کہ یہ نہایت مفید طریق تعلیم ہے لیکن بقول
لائڈ جارج کے "عملی دنیا میں ایک اختصاصی عالم بالکل بیکار چیز ہے اور وہ شخص
جس نے مختلف علوم وفنون کے متعلق آگاہی حاصل کرلی ہے خواہ وہ کتنی ہی
کم کیوں نہ ہو زیادہ مفید ثابت ہوتا ہے" اس لئے اُن کی رائے میں اختصاصی

بنانے سے زیادہ ضروری یہ ہے کہ دماغ کو وسیع معلومات کا مخزن بنایا جائے اور ہر فن سے اس کو بہرہ یاب کیا جائے۔

بہرحال چونکہ موجودہ طریقِ تعلیم "اختصاصی" ہے اور صحافت سے لیے ایک ایسے شخص کی ضرورت ہے جس کی معلومات نہایت وسیع ہوں اس لئے کالجوں کے فارغ التحصیل طلبہ یقیناً اس فن کو اختیار نہیں کر سکتے، جب تک مخصوص طور پر اس کی تعلیم نہ دی جائے، اور تمام ان علوم سے انھیں آگاہ نہ کیا جائے جن کا درک ضروری ہے۔

سب سے پہلے ضروری چیز جس کا علم ایک صحافی کو ہونا چاہئے "تاریخ عالم" ہے کیونکہ جب تک اس پر اس کو عبور حاصل نہ ہوگا، وہ انقلابات و حوادث پر کامیاب رائے زنی نہیں کر سکتا، اسی کے ساتھ مذاہب عالم کی تاریخ پر بھی اس کی کافی نگاہ ہونی چاہئے کہ یہ بھی اس کا ضروری جزو ہے۔ پھر سیاسیات، سیاست مدن، معاہدات، علم اسماء رجال، جغرافیہ، فن تنقید کی مہارت بھی لازم ہے اعداد و شمار کے ساتھ بھی اسے دلچسپی ہونی چاہئے، اور دیگر فنون و علوم مروجہ میں سے ہیئت، طبیعیات، ریاضیات، طب، فنون لطیفہ، کیمیا، عضویات کا بھی اسے کچھ نہ کچھ علم ضرور ہونا چاہئے۔ لیکن ان علوم پر اگر کافی دسترس ہو اور وہ اچھا انشا پرداز نہ ہو تو بیکار ہے، ضرورت ہے کہ جب وہ کسی فن یا کسی مسئلہ پر گفتگو کرے تو اس کے مطابق اپنے انداز تحریر میں ایسی تبدیلی پیدا کر سکے کہ پڑھنے والے ایک ہی شخص سے انھیں منسوب نہ کر سکیں، اس کو سمجھنا چاہئے کہ ہر

موضوع کے ساتھ زبان، طرزِ تحریر اور طریق ادا بدل جاتا ہے اور اس پر اسے کاربند ہونا چاہیئے۔ ہلکی سی شوخی یا ظرافت بھی صحافت کی کامیابی کا ضروری جزو ہے اور متعدد زبانوں کا جاننا بھی اُس کی اہم ترین شرط۔

یورپ میں جو تعلیم ہوتی ہے وہ تقریباً انھیں علوم کی ہوتی ہے لیکن زیادہ تر مشق اس امر کی کرائی جاتی ہے کہ وہ اپنے خیالات کے اظہار کے لئے موضوع کی نوعیت کے لحاظ سے کن الفاظ کا استعمال کرے اور کس طرح اپنے بیان کو مؤثر بنا سکے۔ یہ بالکل یقینی ہے کہ جب تک قدرت کی طرف سے کوئی دماغ اُسکے لئے وضع نہ ہوا ہو وہ کبھی کامیاب صحافی نہیں ہو سکتا، کیونکہ کوئی شخص اگر تمام علوم کا ماہر ہو جائے اور پھر بھی اس میں حسن استدلال، استخراجِ نتائج پیش بینی اور دو واقعات کو دیکھ کر تیسرے واقعہ کے متعلق مدبرانہ اور عالمانہ طور پر حکم لگانے کی قابلیت نہو وہ کبھی کامیاب صحافی نہیں ہو سکتا۔

یورپ میں چونکہ اکثر دماغ "عملی" پیدا ہوتے ہیں اس لئے وہاں کی صحافت بھی زیادہ تر عملی ہے اور اس کا انحصار صرف سُنی ہوئی خبروں کو شیرازہ بند کر دینے پر نہیں ہوتا۔ وہاں ہر صحافی چاہتا ہے کہ حوادث عالم کی خبر سب سے پہلے اسی کو ملے اور موثق ترین ذرائع سے ان کی حقیقت کا علم حاصل کیا جائے اور اسی امر میں وہاں باہم گرمسابقت ہوا کرتی ہے پھر چونکہ یہ سارا کام اڈیٹر نہیں کرسکتا اسلئے مخبروں اور نمایندوں کی جماعت ایسی تیار کی جاتی ہے جو کم از کم تفحص واقعات و استخراج نتائج میں اڈیٹر کے منشا کو ضرور پوری کرنے والی ہو۔ یہی وجہ ہے کہ

وہاں ایک اخبار کا سارا اسٹاف کم وبیش ایک سی اہمیت رکھتا ہے اور وہاں کوئی معمولی خبر رساں بھی جس اعتماد وعزم کے ساتھ کام کرتا ہے وہ یہاں کے بڑے بڑے اڈیٹروں کو حاصل نہیں ہے۔

اس سلسلہ میں مجھے ایک نہایت دلچسپ واقعہ یاد آگیا ہے جس سے معلوم ہوگا کہ یورپ کی صحافت کس قدر ترقی یافتہ ہے، اور وہاں کے مخبر کیسا کیسا کام کرتے ہیں۔

ایک شخص ڈاکٹر کوک تھا، اُس نے اعلان کیا کہ میں قطب شمالی تک ہو آیا ہوں، اس اعلان کے ہوتے ہی تمام اخباروں کے نمایندے کوپن ہگن کی طرف دوڑ پڑے جہاں کے ساحل پر اس کا جہاز آنے والا تھا تاکہ اس سے ملکر قطب شمالی کے حالات دریافت کریں اور اپنے اخباروں کو اطلاع دیں۔ ڈیلی کرانکل نے بھی مسٹر فلپ گبس کو اس خدمت کے لئے متعین کیا، اب ہم خود مسٹر فلپ گبس کے الفاظ میں اس کا کارنامہ بیان کرتے ہیں، وہ لکھتا ہے کہ:۔

"جس وقت مجھے اس خدمت پر مامور کیا گیا تو میں نے حسب عادت ایک ٹھنڈی سانس لی اور بنک سے کافی مقدار روپیہ کی حاصل کرکے بحر شمالی کے راستہ سے کوپن ہگن روانہ ہوگیا۔ مجھ سے پہلے چالیس اخباروں کے نمائندے پہونچ چکے تھے جب شام کو وہاں پہونچا تو بہت تھکا ہوا تھا، اس لئے ارادہ ہوا کہ سب سے پہلے قہوہ کی ایک پیالی پی جائے۔ چونکہ جرمنی زبان سے واقف تھا اس لئے ایک گاڑی والے کو بلاکر حکم دیا کہ کسی قہوہ خانے لے چلے، وہ مجھے

ایک چھوٹے سے ہوٹل میں سے گیا جو آدمیوں سے بھرا ہوا تھا۔ میں ایک میز پر بیٹھ گیا اور ڈنمارک کی زبان کا ایک اخبار پڑا ہوا تھا اُٹھا کر دیکھنے لگا۔ میں یہ زبان نہیں جانتا، لیکن کوک کا نام ایک جگہ جلی قلم سے لکھا ہوا دیکھ کر پہچان گیا کہ اس میں انھیں حضرت کا ذکر ہے، خادم سے جو انگریزی زبان جانتا تھا میں نے پوچھا کہ کیا کوک کوپن ہیگن آ گئے ہیں۔ اُس نے کہا کہ کوہر کی وجہ سے آج نہیں آ سکے کل صبح کو پہونچیں گے، اور سارا ڈنمارک اُن کی آمد کا منتظر ہے۔ یہ سُنکر مجھے کچھ اطمینان ہوا اور اِدھر اُدھر نگاہ دوڑائی کہ دیکھوں کسی اور اخبار کا نمائندہ بھی موجود ہے یا نہیں، لیکن کوئی نظر نہ آیا۔ تھوڑی دیر کے بعد لوگوں میں حرکت پیدا ہوئی، میں نے نگاہ اُٹھائی تو معلوم ہوا کہ ایک حسین عورت سفید سمور کی ٹوپی اور سفید سمور کے کوٹ میں سپنے ہوئے ایک دوسری عورت اور طویل قامت مرد کے ساتھ اندر داخل ہوئی۔ ملازم نے مجھ سے کہا کہ یہی میڈم راسموسن ہے۔ جس کا شوہر ڈاکٹر کوک کا نہایت عزیز دوست ہے اور جو اس کے سفر شمال کے لئے کتے لایا تھا (کیونکہ برفیلی زمینوں کا سفر اُن گاڑیوں کے ذریعہ سے کیا جاتا ہے جنھیں کتے کھینچتے ہیں) یہ سنکر میں اور خوش ہوا اور بہ نسبت دوسرے نمایندوں کے اپنے کو خوش قسمت سمجھنے لگا کہ اتفاق سے اس عورت سے ملاقات ہو گئی۔ میں جرأت کر کے آگے بڑھا اور نہایت ادب سے جھک کر بولا کہ میں لنڈن کے ایک اخبار کا نمایندہ ہوں اور ڈاکٹر کوک سے ملنے آیا ہوں۔ چونکہ ڈاکٹر آپ کے شوہر کا دوست ہے اس لئے میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ اب ڈاکٹر کوک کہاں ہیں؟

بھوپال میں ہیں اور میں بھی یہیں ہوں کسی وقت آجائیے۔ تھوڑی دیر کی تفریح ہی سہی۔ ہر چند "عالم جوانیہا ست" کا سوگوار ہوں، لیکن پھر بھی غالب کی طرح "دو آنکھوں میں تو دم ہے" اور اس لئے کہہ سکتا ہوں کہ

رہنے دو ابھی ساغر و مینا مرے آگے

حقیقت یہ ہے کہ لٹریچر کے موجودہ رجحان نے بہت سے لطف ہم سے چھین لئے ہیں اور سنجیدگی کا خانہ خراب ہو کر اس نے غریب دل کی دنیا کو تو بالکل ہی تباہ کرکے رکھدیا ہے۔

میری رائے میں بعض مباحث ایسے ہیں جن میں متانت و سنجیدگی کا دخل بالکل نہ ہونا چاہئے اور انھیں میں سے ایک پردہ بھی ہے کیونکہ میں ایسا محسوس کرتا ہوں کہ جہاں معاشرتی اخلاقی یا مذہبی نقطۂ نظر سے اس پر گفتگو کی گئی اور سارا لطف خاک میں مل گیا، نتیجہ جو کچھ ہونا ہے وہ تو ظاہر ہے کہ اگر اب جبرئیل بھی ہمالیہ کی سب سے بلند چوٹی پر کھڑے ہو کر بڑے سے بڑے صور کے ذریعہ سے خدا کا یہ حکم پہونچائیں کہ "پردہ عورت کے ضروری ہے" تو بھی عورت اب ماننے والی نہیں ہے۔ کہتے ہیں کہ آدم اسی کے بہکانے سے بہشت سے باہر نکلے، لیکن عورت کی شکایت آدم سے یہی ہے کہ میں نے بہکایا تھا تو سارا الزام اپنے سر لے کر خود ہی نکل جاتے مجھے اپنے ساتھ کیوں شامل کرلیا؟ وہ تو ضرور بدلہ لے گی اور جب تک ہندوستان میں گاما کو اور یوروپ میں سینڈو کے شاگردوں میں سے ایک ایک کو پچھاڑ کر ہار نہ بلوالے گی ماننے کی نہیں، خواہ

آپ کی شاعری یا حسن و عشق کی دنیا ویران ہی کیوں نہ ہو جائے وہ زمانہ گزر گیا
جب کسی کو یہ فکر رہتی تھی کہ ؎

چہ ساں نقاب ز رخسار دوست برگیرم

اور کوئی اپنی کامیابی کے اس پہلو سے خوش ہو جایا کرتا تھا کہ ؎

بگرفتمش کنارہ و برامد اختم نقاب

ظہوری غریب یہ کہتا ہی رہا کہ ؎

مکش پردہ بر چہرہ اے رشک ماہ

کہ دارد نقاب از ہجوم نگاہ

لیکن اس کے عہد کے کسی حسین نے کہنا نہ مانا، اب یہ حال ہے کہ اگر آپ لاکھ
خوشامد کریں تو بھی "مکش پردہ" قیامت تک "بکش پردہ" نہیں ہو سکتا اس
ایک نقطے کے لئے سارے عالم نسواں میں لاکھوں ہی جگہ جلسے ہو کر "نفرت"
کے ریزولیوشن پاس ہوئے ہیں۔ اور اس قدر بوچھار آپ پر ہو گی کہ جینا محال ہو جائے گا پھر جب
حالت یہ ہے تو دعا یہی مانگنا چاہئے کہ خدا کرے پردہ جلد اُٹھ جائے۔ کسی
آرزو کے پورے نہ ہونے پر غالب کا یہ فلسفہ مجھے بہت پسند ہے۔

حریف مطلب مشکل نہیں فسون نیاز

دعا قبول ہو یا رب کہ عمر خضر دراز

خضر کی درازیٔ عمر ہماری دعا کی محتاج نہیں لیکن جب ہماری التجا سے اُن کی
عمر کم نہیں ہو سکتی تو پھر اُن کی درازیٔ عمر ہی کی دعا مانگنا چاہئے کہ ان پر احسان

نہ ہوگا تو کم از کم اپنی خفت تو ضرور کم ہو جائے گی۔

یورپ میں تو خیر یہ مسئلہ اس حد سے گزر گیا ہے کہ اس پر کسی قسم کی گفتگو ہو سکے اور میں مغرب کے اسی انداز کی تعریف کرتا ہوں کہ جو کچھ اُسے کرنا ہوتا ہے کر گزرتا ہے، اور "کروں یا نہ کروں" کے اندیشہ میں اپنا وقت ضائع نہیں کرتا۔ برخلاف ہندوستان کے کہ یہاں صدیاں تیوری دکھانے میں گزر جاتی ہیں اسلئے میں تو یہی کہوں گا کہ یہاں کی عورتیں بھی جس قدر جلد اس جھگڑے کو مٹا دیں اچھا ہے اُن کا پردہ "زنبوری" تو ہو ہی گیا ہے، لیکن ضرورت اس کے "کافوری" ہونے کی ہے اور اسی میں دیر ہونے کی وجہ سے آپ بھی کبھی کبھی گھبرا کر یہ سوال کر بیٹھتے ہیں۔ مگر میں دیکھتا ہوں کہ یہاں کی عورتیں کچھ یونہی سی ہیں، اور خواہ مخواہ اپنے آپ کو بڑا مہذب و شائستہ سمجھتی ہیں:-

نہ بھی جائیں دل کہیں ہم سے کہ قصہ پاک ہو
یہ حسینانِ جہاں بھی دلربا کہنے کو ہیں

---

# قرآن اور اس کا جغرافیہ

(مسٹر جے مارٹن - بمبئی)

ماہ جون کی ڈاک میں بمبئی کے کسی اہل کلیسہ کی تحریر سے جو لطف

آپ کو حاصل ہوا تھا، یقیناً وہ اب اس تحریر سے اور دو چند ہو جائے گا۔

تعجب اور افسوس ہے کہ ہندوستان کا ایک مشہور ادیب جس کی انشاپردازی کے یوروپی رسائل بھی مدح سرا ہوں ایسی سطحی نظر سے کام لے اور کسی "رندر ژولیدہ مو" کے الجھ بیٹھنے کی دھمکی دے کر خاموش رہنے کی تنبیہ کرے۔ یہ اسلام کی بداخلاقی کی پہلی مثال ہے۔ خیر ہمیں کیا، ہم کو اپنے کام سے کام ہے، امید ہے کہ آپ ذیل کے اعتراضات کو نہایت غور سے پڑھکر ہماری تشفی کریں گے، ہم ان سوالات کو بمبئی کے بڑے بڑے علماء اسلام کے پاس لے گئے" مگر بجائے جواب دینے کے "کافر، کافر" کہکر نکالدیا گیا، جس مذہب اور جس قوم کے اخلاق کی یہ حالت ہو، کیا اُسے تنگ خیال اور اوہام پرست کہنا درست نہیں ہے۔

آخر میں یہ اور عرض کروں گا کہ آپ یہ نہ سمجھیں کہ ہم قرآن کی عزت نہیں کرتے، نہیں ہم اُس کی عزت تو کرتے ہیں مگر خدا کا کلام کہنے میں ذرا تامل ہے۔

(اعتراضات یہ ہیں)[1]

(۱) محمد نے تعلیم دی ہے کہ سات آسمان ہیں ایک دوسرے سے اوپر

---

[1] اعتراضات انگریزی میں تھے یہ اُن کا ترجمہ ہے جو درج کیا ہے (اڈیٹر)

اور سات زمینیں ہیں ایک دوسرے کے نیچے اور ہر ایک کے درمیان ۵۰۰ سال کا فاصلہ ہے، سورۂ طلاق میں آیا ہے کہ خدا نے سات آسمان پیدا کئے ہیں اور اتنی ہی زمینیں۔

حدیث میں زمین کے درجے اس طرح بتائے گئے ہیں:۔

پہلے طبقہ کے رہنے والے آدمی، جن اور حیوانات ہیں، دوسرے طبقہ میں دم گھونٹنے والی ہوا ہے جس نے عاد کی نافرمان قوم کو تباہ کیا۔ (سورۂ الحاقات)

تیسرے طبقہ میں جہنم کے پتھر ہیں جن کا سورۂ تحریم میں ذکر ہے اور جسکا ایندھن آدمیوں کو بھی بتایا گیا ہے، چوتھے طبقے میں دوزخ کی گندھک ہے، پانچویں میں سانپ ہیں، چھٹے میں بچھو ہیں جو رنگ اور جسامت میں سیاہ خچروں کی طرح ہیں اور جن کی دم نیزوں کی مانند ہو، ساتویں طبقے میں شیطان اور فرشتے ہیں۔

زمین کے متعلق کہا گیا ہے کہ وہ ایک فرشتہ کے کندھوں پر قایم ہے جو لال کی ایک چٹان پر کھڑا ہے، یہ چٹان ایک بڑے بیل کی پیٹھ پر قایم ہے جس کے چار ہزار آنکھیں ہیں اور اتنے ہی کان، ناک، منھ، زبان اور پاؤں۔ ہر کان کے درمیان پانسو سال کا فاصلہ ہے اس بیل کا نام کجاتہ ہے اور یہ بیل ایک مچھلی پر قایم ہے جس کا نام بہاموت ہے، زمین کو مسلمان مصنفین نے وسیع میدان بتایا ہے اور

کہا ہے کہ اس کے چاروں طرف ایک بڑا سمندر بحر محیط ہے جسکے چاروں طرف کوہ قاف ہے زمین کی وسعت کو پانسو سال کی مسافت بتایا ہے، محیط پر عرش ابلیس ہے اور اُس کا غربی حصہ بحر ظلمات ہے جغرافیہ میں مسلمان مصنفین نے ہماروں کی طرح گھروں میں بیٹھ کر سمندر اور ملک سب اپنے دل سے گڑھ کے بنا دئے۔ ظاہر ہے کہ یہ تمام بیانات کس قدر غلط ہیں زمین کردی شکل کی ہے ۲۵۰۰۰ میل اس کا دور ہے اور ۸۰ دن یا اس سے کم میں لوگ اس کی سیاحت کر سکتے ہیں۔

(۲) سورۂ نحل میں آیا ہے کہ "خدا نے زمین پر پہاڑ بنا دئے ہیں تاکہ وہ جنبش میں نہ آئے" مسلمان خیال کرتے ہیں کہ زمین جب اول اول بنی تو چکنی اور برابر تھی، فرشتوں نے کہا ایسی ہلتی ڈلتی چیز پر کون قایم رہ سکتا ہے تو خدا نے پہاڑ بنا کر اُسے قایم کر دیا۔ حالانکہ پہاڑوں کا یہ فائدہ نہیں ہے بلکہ وہ بادلوں کو جذب کرتے ہیں اور بارش لاتے ہیں چنانچہ گنگا وغیرہ کا ہمالیہ سے پیدا ہو کر جاری رہنا اسی بنا پر ہے۔

(۳) سورۂ حجر میں لکھا ہے کہ :- "ہم نے آسمان میں بارہ نشانیاں مقرر کی ہیں اور ہم نے انھیں مختلف صورتوں میں بنایا ہے تاکہ لوگ دیکھیں اور ہم اُن کی حفاظت کرتے ہیں شیطان سے جو ہانکا جاتا ہے

پتھروں سے، سوائے اُس کے جو سنتا ہے چوری سے اور جس پر ایک نمایاں شعلہ پھینکا جاتا ہے "

قرآن نے سمجھایا ہے کہ شیطان اوپر چڑھتے ہیں اور معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ آسمان میں کیا ہو رہا ہے، اُن کو پتھروں سے بھگایا جاتا ہے۔ اسی طرح جب کوئی ستارہ ٹوٹتا ہے تو مسلمان یقین کرتے ہیں کہ فرشتے جو برج کی حفاظت پر مامور ہیں شیطانوں پر تیر مارتے ہیں حالانکہ شہاب ثاقب ہمارے ہی زمین کے اجزا ہیں اور بعض اوقات زمین پر بھی گر جاتے ہیں، ہوا کی رگڑ سے وہ مشتعل ہو جاتے ہیں، الغرض قرآن کا بیان غلط ہے۔

(۴) اگر قرآن کے احکام پر عمل کیا جائے تو بعض ملکوں کے لوگ فنا ہو جائیں۔ رمضان کے متعلق سورۂ بقرہ میں حکم ہے کہ "کھاؤ پیو جب تک سیاہ خط میں سپید خط نمودار نہ ہو جائے پھر اُس کے بعد رات تک روزہ رکھو"، محمد عرب تھے جنھوں نے کہیں باہر کا سفر نہ کیا تھا اور جغرافیہ سے ناواقف تھے۔ اہل عرب اس حکم پر عمل کر سکتے ہیں لیکن ساری دنیا عمل نہیں کر سکتی، محمد ایسے ملک میں رہتے تھے جہاں دن رات تقریباً برابر ہوتے ہیں، لیکن شمال میں جہاں آفتاب ہفتوں غروب نہیں ہوتا وہاں کے لوگ اگر اس پر عمل کریں گے تو ہلاک ہی ہو جائیں گے، اگر اسلام ساری دنیا کا مذہب ہوتا تو

اُس کے احکام بھی ایسے ہونے چاہئے تھے جن پر ہر ملک کا انسان عمل کرسکتا۔

---

(دنگار) آپ نے سب سے پہلی غلطی تو عنوان قائم کرنے میں کی ہے۔ کیونکہ آپ کے اعتراضات کا تعلق زیادہ تر جیالوجی (طبقات الارض) سے ہے نہ کہ جغرافیہ سے اور دوسری غلطی یہ کی ہے کہ قرآن کے بتائے ہوئے "غلط جغرافیہ" میں آپ نے احادیث کو بھی شامل کر لیا ہے جو بالکل اُصول بحث کے خلاف ہے پھر آپ نے یہ ظلم اور کیا ہے کہ نہ احادیث کی اصل عبارت درج کی اور نہ قرآن مجید کی لیکن چونکہ قرآن کی آیات کے ذکر میں آپ نے سورہ کا حوالہ دیدیا ہے اس لئے انھیں تو میں نے ڈھونڈھ نکالا، لیکن احادیث کے متعلق چونکہ اس قدر تحریر کی بھی زحمت گوارا نہیں فرمائی کہ کہاں اور کس کتاب میں آپ نے دیکھا ہے اس لئے میں نے خود اُس خدمت کو انجام دینا مناسب نہیں سمجھا، جو آپ کو کرنی چاہئے تھی۔ اس لئے جواب میں صرف کلام مجید کی اُن آیات سے بحث کروں گا جن کے مطالب پر آپ کو "غلط جغرافیہ" کا شبہ ہوا ہے اور احادیث سے اسوقت کوئی گفتگو نہ کروں گا جب تک آپ اُن کا پورا حوالہ نہ دیں اور اصل عبارت نہ نقل کریں۔

(۱) آپ کا پہلا اعتراض یہ ہے کہ کلام مجید (سورۂ طلاق) میں لکھا ہے کہ خدا نے سات آسمان پیدا کئے اور اتنی ہی زمینیں۔ اسی کے ساتھ آپ نے

ایک حدیث کا بھی حوالہ دیا ہے جس میں طبقات زمین کے باشندوں و کرۂ ارض کا ایک فرشتہ کے کندھے پر قایم ہونا اور اسی طرح کی اور چند بے سر و پا باتوں کا ذکر کیا ہے۔ میں اس حدیث یا کسی اور عالم کے قول سے اس جگہ کوئی گفتگو نہ کرونگا کیونکہ اول تو آپ نے نہ اصل عبارت نقل کی ہے اور نہ یہ تحریر فرمایا ہے کہ یہ حدیث آپ نے کہاں دیکھی اور دوسری یہ کہ اس قسم کی حدیثیں اکثر نامعتبر و موضوع ہیں اور درایتاً پایۂ تحقیق سے گری ہوئی ہیں۔ لیکن سورۂ طلاق کی اس آیت کا مفہوم ضرور آپ کو بتاؤں گا جس میں سات آسمان اور سات زمینوں کے پیدا کرنے کا حال درج ہے۔

(کلام مجید کی آیت یہ ہے)

| | |
|---|---|
| اللہ الذی خلق سبع سموات ومن الارض مثلھن تنزیل الامر بینھن لتعلموا ان اللہ علی کل شئ قدیر وان اللہ قد احاط بکل شئ علماہ<br><br>(سورۂ طلاق۔ آیت ۱۲) | اللہ وہ ہے جس نے پیدا کئے سات آسمان اور زمینیں بھی اتنی ہی اللہ کا حکم ان میں نازل ہوتا رہتا ہے تاکہ تم جان سکو کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے اور یہ کہ اللہ کا علم ہر چیز کو محیط ہے۔ |

اس پر اعتراض یہ ہو سکتا ہے کہ کلام مجید میں آسمان و زمین کی تعداد سات بتائی گئی ہے حالانکہ آسمان کا کوئی وجود فی الخارج نہیں ہے زمین صرف ایک ہے اور اگر سات زمینوں سے اس کے طبقے مراد ہوں تو بھی یہ کہنا صحیح نہیں کیونکہ اس کے طبقات خدا جانے کتنے ہیں۔

کلام مجید میں آسمان یا سمار و سموٰت کا ذکر بہت جگہ آیا ہے اور ان پر غور کیا جائے تو آسانی سے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ قرآن میں جو مفہوم آسمان کا بتایا گیا ہے وہ کسی طرح موجودہ نظریہ کے منافی نہیں ہے

عربی زبان میں لفظ سمار آسمان کے لئے کوئی اصطلاحی لفظ نہیں ہے بلکہ ہر اُس منظر کے لئے استعمال ہوتا ہے جو بلند نظر آئے۔ چنانچہ غور کرنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ کلام مجید میں کہیں لفظ سمار بول کر صرف بادل مراد لئے گئے ہیں جیسے "او کصیب من السمار" یا "نزل من السمار ماءً" میں اور کہیں صرف فضائے بسیط مقصود ہے جیسے "ثم استوٰی الی السماء وہی دخان" میں۔

اس لئے یہ بحث طلب امر رہجاتا ہے کہ اگر سمار یا سماوات سے مراد صرف فضار بلند ہے تو سورۂ طلاق میں سبع سموات کا کیا مطلب ہو سکتا ہے۔

عربی زبان میں الفاظ سبع (سات) سبعین (ستر) اور سبع مائۃ (سات سو) جس طرح محدود عدد کے اظہار کے لئے آتے ہیں اسی طرح بعض جگہ ان سے صرف اظہار کثرت مراد ہوتا ہے، یعنی سات، ستر وغیرہ بول کے صرف کثرت کا ظاہر کرنا ہوتا ہے۔ سورۂ براءت میں ارشاد ہوتا ہے۔ "ان تستغفر لہم سبعین مرۃ فلن یغفر اللہ لہم" (اگر تم ان کے لئے ستر مرتبہ مغفرت طلب کروگے تو خدا انھیں معاف نہ کرے گا) ظاہر ہے کہ یہاں ستر سے مراد صرف یہ ظاہر کرنا ہے کہ تم کتنی ہی مرتبہ طلب مغفرت کرو لیکن اللہ معاف نہ کرے گا، کیونکہ اگر عدد معین مراد ہوگا تو یہ معنی ہونگے کہ اگر ستر مرتبہ کے بعد اکہتر ویں مرتبہ مغفرت طلب کی گئی تو

اللہ معاف کر دے گا، جو بالکل لغو و مہمل بات ہے۔

الغرض اول تو سورۂ طلاق کی اس آیت میں سبع کے معنی سات کے نہیں ہیں بلکہ محض کثرت کے اظہار کے لئے آیا ہے اور اس بنا پر یہ معنی ہوں گے کہ ہم نے بہت سے آسمان بنائے اور بہت زمینیں پیدا کیں، اس لئے اب تحقیق طلب صرف سموات اور ارض کا مفہوم رہ جاتا ہے۔ سو اس کے متعلق جس وقت کلام مجید کی آیات پر غور کیا جاتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ جس طرح سماء بادل اور بلندی کے معنی میں استعمال ہوا ہے۔ اسی طرح مدار کے معنی میں بھی آیا ہے (مدار سے مراد وہ خط ہے جس پر ایک سیارہ گردش کرتا ہے۔ اور جسے انگریزی میں (Orbit) کہتے ہیں) چنانچہ ایک جگہ نہایت صاف صاف بجائے سموات کے لفظ طرائق (راستے) استعمال کیا گیا ہے، ملاحظہ ہو سورۂ مومنون آیت ۱۷ (ولقد خلقنا فوقکم سبع طرائق) یعنی بنائے ہم نے تمہارے اوپر فضا میں بہت سے راستے یا مدار جن پر سیارے گردش کرتے ہیں۔ تفسیر بیضاوی میں بھی لفظ سماء کی تحقیق اس طرح کی گئی ہے:۔

" والمراد بالسماء ہذا الاجرام العلویۃ او جہا العلو" یعنی سماء سے مراد اجرام علوی (کواکب و سیار) ہیں یا بلند اطراف" سورۂ الذاریات میں ارشاد ہوتا ہے۔ " والسماء ذات الحبک" حُبُک جمع ہے حبیکہ کی اور حبیکہ کہتے ہیں راستہ کو اس لئے یہاں سماء سے مراد ہوئی وہ فضا جس میں سیاروں کے راستے یا مدار واقع ہوئے ہیں۔

اب رہ گیا یہ امر کہ اگر سورۂ طلاق کی اس آیت میں سموات سے سیاروں کے مدار مراد ہیں تو اس کا کیا مطلب ہوگا کہ زمینیں بھی اتنی ہی پیدا کی گئیں، سو امام راغب نے اس کا بہترین فیصلہ کیا ہے کہ "ہر سیارہ ایک فلک ہے اپنے تحت کے لحاظ سے اور زمین ہے اپنے فوق کے لحاظ سے، یعنی ہر سیارہ جس طرح نیچے واقع ہونے والے سیارہ کے لحاظ سے ایک فلک کا حکم رکھتا ہے اسی طرح وہ اپنے سے بلند واقع ہونے والے سیارہ کے لحاظ سے زمین کا حکم رکھتا ہے اور اس لئے خدا کا یہ ارشاد کہ جتنے ہم نے افلاک بنائے اتنی ہی زمینیں پیدا کیں بالکل حقیقت کے موافق ہے۔

اگر سبع کے معنی یہاں سات کے لئے جائیں تو بھی نادرست نہیں کیونکہ سبع سیارہ کا علم اسوقت بھی لوگوں کو تھا اور اس لحاظ سے سورۂ طلاق کی یہ آیت گویا اس وقت کے دریافت شدہ نظام شمسی سے بحث کرتی ہے۔

(۲) آپ کا دوسرا اعتراض سورۂ نحل کی کسی آیت پر ہے جس کو آپ نے نقل تو نہیں کیا لیکن اس کا ترجمہ یہ کیا ہے کہ "خدا نے زمین پر پہاڑ بنائے تاکہ وہ جنبش میں نہ آئے"، تلاش سے صرف ایک آیت سورۂ نحل میں ایسی ملی ہے جہاں پہاڑوں کا ذکر کیا گیا ہے اور وہ یہ ہے :-

"والقی فی الارض رواسی ان تمید بکم"

آپ نے اس کا ترجمہ و مفہوم خدا معلوم کس انگریزی مترجم و مفسر کی کتاب سے اخذ کیا ہے، اگر آپ اس کے حقیقی مطلب کو سمجھ لیتے تو بجائے کسی شبہ

کے آپ کو قرآن کے کلام الہٰی ہونے کا یقین ہو جاتا کیونکہ یہ آیت زمین اور پہاڑ کی نسبت وہی معلومات پیش کرتی ہے جو علماء طبقات الارض نے دریافت کی ہے۔

اس آیت کا مفہوم یہ ہے کہ خدا نے زمین میں پہاڑ پیدا کر دئے تاکہ وہ جنبش میں نہ آئے اس حال میں کہ تم اس پر آباد ہو۔ اس سے یہ ظاہر کرنا مقصود ہے کہ زمین پہلے بالکل اہتزاز و اضطراب کی حالت میں تھی اور اس قابل نہ تھی کہ انسان اس پر آباد ہو سکتا۔ لیکن جب رفتہ رفتہ اسمیں انجمادی کیفیت پیدا ہوتی گئی۔ یہاں تک کہ اس جھریاں منجمد ہو کر پہاڑ بن گئیں تو وہ انسانی آبادی کے قابل بن سکی اور پھر اس کی کیفیت اہتزاز جاتی رہی۔

"القیٰ فی الارض رواسی" سے مقصود صرف یہی ظاہر کرنا ہے کہ زمین کی مضطرب حالت کو دور کیا گیا یہاں تک کہ اس میں پہاڑ پیدا ہو گئے اور "ان تمید بکم" سے مراد یہ ہے کہ زمین انسانی آبادی کے قابل بن گئی۔

(۳) آپ کے تیسرے اعتراض میں غالباً سورۂ حجر[له] کی حسب ذیل آیات کی طرف اشارہ ہے

"ولقد جعلنا فی السماء بروجا وزینٰھا للنٰظرین وحفظنٰھا من کل شیطان الرجیم۔ الا من استرق السمع فاتبعہ شھاب مبین"

آپ نے ان آیات کے سمجھنے میں بھی غلطی کی ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ رسول اللہ کے

---

له جے ہارٹن صاحب نے اس سورہ کا نام انگریزی میں "Hajr ۵۷" لکھا ہے حالانکہ فی الاصل یہ لفظ حجر ہے اور اسے "Hijr ۸" لکھنا چاہئے تھا۔ یہ ہی ہمارے معترض کی قابلیت کا عالم

مبعوث ہونے سے قبل عرب میں کاہنوں کی بڑی کثرت تھی جو طرح طرح کی پیشین گوئیاں کر کے لوگوں کو ڈراتے رہتے تھے۔ وہ مدعی تھے کہ اُن کے موکل یا جن آسمان کی باتیں سُن سُن کر انھیں بتاتے ہیں اور سیاروں کی حرکت اور بروج کے مطالعہ سے سعد و نحس ساعتوں کا علم انھیں ہوتا ہے۔

اِن آیات میں بروج سے وہی ہیئت کے بُرج مراد ہیں (نہ کہ نشانیاں جیسا کہ آپ نے سمجھا ہے) اور اسی زبان و اصطلاح میں اُن کاہنوں کا حال بیان کیا گیا ہے جو اسوقت مستعمل تھی۔ شیطان رجیم سے کاہن مراد ہیں یا وہ موکل جن کو وہ اپنا تابع بتاتے تھے۔ لفظ رجیم نہایت لطیف اشارہ اُن کی جھوٹی پیشین گوئی کی طرف کرتا ہے جیسا کہ اس طرح کی لغو پیشین گوئی کو رجم للغیب بھی کہتے ہیں۔ سورۂ ملک کی ایک آیت سے اور زیادہ اس کی تصدیق ہوتی ہے ملاحظہ ہو آیت ۵:-

"ولقد زینا السماء الدنیا بمصابیح وجعلنٰھا رجوماً للشیاطین"

اس آیت میں نمایاں طور پر کاہنوں کو شیاطین اور اُن کی پیشین گوئی کو رجم بالغیب کہا گیا ہے۔

استراق السمع سے مراد کاہنوں کی وہ بعض باتیں ہیں جو علم ہیئت کی رو سے (مثلاً کسوف و خسوف کی پیشین گوئیاں) صحیح اترتی تھیں اور شہاب مبین سے مدعا واقعی آگ، وہ یا ٹوٹنے والا ستارہ نہیں ہے بلکہ مجازاً معنے خسران و ناکامی و تباہی و بربادی استعمال کیا گیا ہے کیونکہ اسوقت لوگوں کا

یہی عقیدہ تھا کہ جب ستارے ٹوٹتے ہیں تو ضرور کوئی آفت آتی ہے۔
ایسا ان آیات کا مفہوم یہ ہوا کہ آسمانوں میں جو بروج ہیں اُن کے متعلق کاہنوں کا یہ کہنا کہ اُن پر انہیں اقتدار حاصل ہے بالکل غلط ہے کیونکہ خدا نے اُن کو رجم بالغیب کرنے والے اور بعض غلط پیشین گوئیاں کرنے والے کاہنوں کی دسترس سے محفوظ رکھا ہے اور اگر کبھی کوئی پیشین گوئی اُن کی (مثلاً گرہن یا خسوف وغیرہ کے متعلق) صحیح ہو جاتی ہے تو اس پر قیاس کر کے دوسری باتوں پر بھروسہ نہ کرنا چاہئے کیونکہ وہ تو ایسی ہیں جن کو شہاب مبین نے باطل کر دیا ہے۔ شہاب مبین سے مراد یہاں اسلام یا قرآن ہے نہ کہ ٹوٹنے والا ستارہ۔ چونکہ یہاں ذکر بروج وغیرہ کا تھا اس لئے اسے شہاب مبین کہا گیا۔ یہ اسلوب بیان کی پاکیزگی کی آخری حد ہے اور یہیں سے اُن کے اس اعتقاد کی طرف بھی اشارہ ہوتا ہے کہ ستاروں کے ٹوٹنے کو وہ بربادی کی علامت سمجھتے تھے۔

(۴) آپ کا چوتھا اعتراض یہ ہے کہ قرآن میں روزہ رکھنے کے متعلق یہ حکم ہے کہ جب سفید خط سیاہ خط سے نمودار ہو تو روزہ شروع کیا جائے اور رات تک اس کو جاری رکھا جائے لیکن شمالی ممالک میں جہاں ہفتوں کا دن ہوتا ہے اس پر عمل ناممکن ہے اور اس لئے اسلام کی تعلیم ایسی نہیں ہے جس پر ہر ملک کا انسان عمل کر سکے۔

خیط ابیض کا خیط اسود سے نمودار ہونا، صرف طلوع صبح کے معنی رکھتا ہے اس لئے روزہ کا حکم یہ ہوا کہ طلوع صبح سے اس کی ابتدا کرو اور شام کو ختم کر دو

بالفاظ دیگر یوں سمجھئے کہ پورے دن بھر روزہ رکھنے کی ہدایت کی گئی ہے۔ شمالی ممالک میں جہاں دن بہت طویل ہوتے ہیں یقیناً اس پر عمل نہیں ہو سکتا لیکن جہاں کلام مجید میں یہ ہدایت کی گئی ہے۔ وہیں اور احکام بھی قابل غور ہیں مثلاً ارشاد ہوتا ہے:۔

"کتب علیکم الصیام کما کتب علی الذین من قبلکم لعلکم تتقون ایاما معدودات"

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ روزہ کی میعاد صرف چند متعین دنوں تک محدود ہے اور وہ مہینہ سے تجاوز نہیں ہو سکتا۔ پھر جن ممالک میں مہینوں آفتاب غروب نہیں ہوتا وہاں دن کا شمار طلوع و غروب کے حساب سے نہیں ہوتا اور نہ اس حساب سے مہینہ متعین کیا جاتا ہے بلکہ اسی ایک طویل دن کے ٹکڑے کر کے متعدد شب و روز متعین کئے جاتے ہیں اس لئے ایسے ممالک میں روزہ کا حکم بھی اسی تعیین کے لحاظ سے ہوگا اور جس طرح تمام کاروبار میں عمل و راحت کی تفریق ہوگی اسی طرح روزہ کی بھی تعیین ہوگی۔

کلام پاک میں ایک اور آیت سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ سال وغیرہ کا حساب کرنے میں طلوع قمر کا لحاظ کیا جائے نہ کہ طلوع شمس کا، ارشاد ہوتا ہے:۔

"ھوالذی جعل الشمس ضیاءً والقمر نوراً و قدرہ منازل لتعلموا عدد السنین والحساب"

اس میں قدرہ کی ضمیر قمر کی طرف راجع ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ سالوں کا حساب چاند کی مقررہ منازل کے لحاظ سے کیا جائے گا۔

تو روزہ ویسا ہی آسان ہو جائے گا جیسا دوسرے ممالک میں (اگر آپ کو چاند کے ان منازل کے سمجھنے میں اشکال واقع ہو تو مجھ سے دریافت فرما سکتے ہیں)

علاوہ اس کے " لا یکلف اللہ نفسا الا وسعہا" سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ ایسے ممالک میں ایام صیام کی تعیین اسی انداز سے کی جائے گی جو معتدل ممالک میں رائج ہے۔

ایک مرتبہ رسول اللہ سے صحابہ نے دریافت کیا کہ " اے رسول اللہ ایسے ملکوں میں جہاں دن ایک ماہ یا اس سے زیادہ کا ہوتا ہے، وہاں روزہ کا کیا حکم ہوگا، آپ نے فرمایا کہ " اپنے دن کے لحاظ سے اس کی تقسیم کر لینی چاہئے"۔

کیا اب بھی جے، مارٹن صاحب یہ اعتراض کریں گے کہ رسول اللہ اور اس زمانہ کے لوگ اس حقیقت سے ناواقف تھے، کہ بعض ممالک میں دن بہت طویل ہوتا ہے، اور کیا ان آیات کے ہوتے ہوئے بھی اُن کو یہ شبہ پیدا ہو سکتا ہے کہ احکام اسلام دنیا کے لئے ناقابل عمل ہیں۔

---

# کیا حضرت عمر واقعی شراب کے عادی تھے

(جناب محمد علی خاں صاحب بہار)

چند روز ہوئے میں نے اتفاق سے لکھنؤ کے ایک شیعی رسالہ میں دیکھا کہ حضرت عمر نے ہمیشہ شراب صلب پی، حالانکہ اس رسالہ کی تحقیق کے مطابق جو اس نے ہمارے ہاں کی کتابوں سے پیش کی ہے، شراب صُلب حرام ہے۔

براہ کرم اس باب میں اپنی تحقیق سے آگاہ فرمائیے اور مطلع کیجئے کہ شراب صلب کیا چیز ہے اور یہ کس قسم کی شراب تھی جسے حضرت عمر نے ترک نہیں کیا۔

---

(نگار) میں معذرت خواہ ہوں کہ آپ کا استفسار باوجودیکہ خاص اہمیت رکھتا تھا، نظر انداز ہو گیا اور غیر معمولی تعویق کے بعد اس طرف توجہ کرنے کی فرصت ملی آپ نے جس رسالہ کی طرف اشارہ کیا ہے وہ میری نگاہ سے گزر چکا ہے اور آپ کی طرح میرے بعض احباب بھی اس کو دیکھ کر متحیر ہو چکے ہیں، لیکن حقیقت اس سے زائد نہیں ہے کہ جو کچھ اس مضمون میں لکھا گیا ہے، وہ یکسر مناظرانہ مغالطہ ہے اور فاضل مقالہ نگار نے بہت زیادہ عصبیت سے کام لیا ہے۔

یہ بالکل صحیح ہے کہ آیت "یسالونک عن الخمر والمیسر الخ" نازل ہونے سے قبل عام طور پر لوگ شراب کے عادی تھے اور اس آیت کے نازل ہونے پر بھی سب نے اسے ترک نہیں کیا تھا لیکن جب ایک مرتبہ یہ واقعہ پیش آیا کہ

کسی صحابی نے (اور بعض کے نزدیک خود حضرت علی نے) نماز مغرب بہ حالت سُکر پڑھائی اور قرأت میں غلطی ہوگئی تو آیت " لاتقربوا الصلوٰۃ وانتم سکاریٰ " نازل ہوئی جس پر تمام مسلمانوں نے اوقات نماز میں شراب کا استعمال ترک کردیا لیکن علاوہ اوقات نماز کے شراب کا استعمال اب بھی جاری رہا، آخرکار حضرت عمر نے جب یہ دعا کی کہ " بین لنا فی الخمر بیانا شافیا " (یعنی اے خدا شراب کے بارے میں صاف صاف حکم نازل کر) تو آیۂ " انما الخمر والمیسر والانصاب والازلام رجس من عمل الشیطان " نازل ہوئی۔

شک یہ نہیں کہ مسلمانوں اس آیت کے نازل ہونے پر تمام لوگوں نے شراب ترک کردی تھی یا اس کے بعد پھر کبھی کسی نے شراب پی ہی نہیں کیونکہ یزید ابن معاویہ (جو یزید الخمور کے نام سے مشہور تھا) ولید بن عقبہ بن ابی معیط، عباس بن عبد اللہ بن عباس (رسول اللہ کے ہمنشین اور حلال ہیں) ابی بردہ ابو محجن الثقفی[1]، ابراہیم بن ... عبید اللہ بن عروہ بن الزبیر، عبد اللہ بن مروان، عاصم بن عمر وغیرہ امراء و شرفاء عرب کے واقعات سے تمام تاریخوں سے ظاہر ہیں، لیکن یہ بھی ناقابل انکار حقیقت ہے کہ حضرت عمر کے عہد میں

---

[1] یہ شراب کے بڑے دلدادہ تھے۔ انھیں کا شعر ہے:-

اذا مت فادفنی الی ظل کرمة     تروی عظامی بعد موتی عروقها

(جب میں مرجاؤں تو مجھے تاک کے سایہ میں دفن کرنا تاکہ اسکی جڑیں میری ہڈیوں کو سیراب کرتی رہیں)

کوئی ایسا شرابی سزا سے نہ بچ سکا جس کی بادہ خواری کا علم آپ کو ہو گیا۔ چنانچہ عبیداللہ بن عمر پر علانیہ حد جاری کرنا۔ قدامہ بن مظعون کو سزا دینا عہد فاروقی ہی کے روشن واقعات ہیں۔ جن سے کم از کم یہ امر ضرور ثابت ہوتا ہے کہ آپ نہ صرف تارک خمر تھے بلکہ اس کے انسداد میں کسی کی رعایت نہ کرتے تھے، چہ جائیکہ خود اس کا استعمال کرنا۔

اب رہا یہ مسئلہ کہ آپ نے شراب صلب ہمیشہ پی اور شراب صلب حرام ہے یا نہیں اس کے متعلق جب ہم اسی کتاب کی طرف رجوع کرتے ہیں، جس سے اس شیعی رسالے نے جناب فاروق کا عادی ہونا ظاہر کیا ہے، تو ہم کو حیرت ہوتی ہے کہ کیونکر اس نے ایسی جسارت سے کام لیا۔ اس کے مضمون کا ماخذ عقد الفرید ہے یا عقد الفرید کے حوالے سے ابن قتیبہ لیکن فاضل مقالہ نگار نے دیانت سے کام لیکر نہ عقد الفرید کی پوری بحث پیش کی اور نہ ابن قتیبہ کی پوری عبارت نقل کی، کیونکہ اگر ایسا کیا جاتا تو اصل مقصود فوت ہو جاتا اور حضرت عمر پر بادہ خواری کا الزام اسقدر صفائی سے عاید نہ ہو سکتا۔

صاحب عقد الفرید نے ایک مستقبل باب نبیذ کی حلت و حرمت پر قائم کیا ہے اور اس میں موافق و مخالف رائیں ظاہر کی ہیں لیکن اسکی ساری بحث پڑھنے کے بعد ایک لمحہ کے لئے بھی کوئی شخص اس نتیجہ پر نہیں پہونچ سکتا کہ حضرت عمر بادہ خوار تھے۔

صاحب عقد الفرید نے لکھا ہے کہ:۔ "وکان عمر یشرب علی طعامہ الصلب یقول یقطع ہذا اللحم فی بطوننا" جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عمر کھانے کے وقت صلب کا استعمال کرتے تھے۔ اب ایک صورت تو جواب کی یہ ہے کہ کہ ہم شراب صلب کے استعمال کو جائز قرار دیں اور اس کے ثبوت میں خود رسول اللہ کا شراب صلب پینا ثابت کر دیں جیسا کہ خود صاحب عقد الفرید نے ابن مسعود کی مشہور دکثیر روایات کی بنا پر لکھا ہے کہ "رسول اللہ نبیذ تمر کی شراب صلب پیتے تھے اور حجۃ الوداع کے وقت بھی آپ نے اسے استعمال کیا"

فریق مخالف اس پر یہ حجت نہیں لا سکتا کہ ابن مسعود کی روایات صحیح نہیں ہیں کیونکہ جب اس نے عقد الفرید کے بیان کو حضرت عمر کے صلب نوشی کے بیان میں استدلالاً پیش کیا ہے تو اسی عقد الفرید کے اس بیان کو بھی صحیح سمجھنا چاہئے۔ لیکن ہم اس طریق کے جواب کو پسند نہیں کرتے، بلکہ اس سے علیحدہ ہو کر دیکھنا چاہتے ہیں کہ شراب صلب واقعی حرام تھی یا نہیں اور اسے حرام ہونا چاہئے تھا یا نہیں۔

شراب صلب کسے کہتے ہیں، اس کے متعلق ابن قتیبہ کہتا ہے:۔ "ہو نبیذ التمر اذا صلب" یعنی وہ کھجور کی نبیذ ہے جب گاڑھی ہو جائے۔ اس سے یہ امر واضح ہو گیا کہ شراب صلب حقیقتاً نبیذ ہی کی ایک قسم ہے اور نبیذ ہی کی حلت وحرمت کے احکام اس سے بھی متعلق ہونے چاہئے اس لئے اب بحث

صرف یہ رہجاتی ہے کہ نبیذ حلال ہے یا حرام۔

ہم یہ ابھی بیان کر چکے ہیں کہ اس شیعی رسالہ کا ماخذ صرف عقد الفرید یا اس کے حوالہ سے ابن قتیبہ ہے اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہم بھی اسی کو ماخذ قرار دیکر غور کریں کہ آیا نبیذ کا استعمال کرنے والا واقعی شراب خوار کہلائے جانے کا مستحق ہو سکتا ہے یا نہیں۔

صاحب عقد الفرید نے لکھا ہے کہ "تحریم النبیذ مختلف فیہ بین الاکابر من اصحاب النبی والتابعین" یعنی نبیذ کی حرمت کے باب میں صحابہ وتابعین کا اختلاف ہے۔ اس کے بعد اس نے حفص بن غیاث کی روایت سے اعمش کا وہ واقعہ بیان کیا ہے کہ جس وقت حدیث کے طلبہ اس کے پاس آئے تو نبیذ سامنے رکھی ہوئی تھی حفص نے اس کو چھپانا چاہا لیکن اعمش نے کہا کہ اس کی کیا ضرورت ہے کیونکہ " لو کان النبیذ ہو الخمر التی حرمہا اللہ تعالیٰ فی کتابہ ما اختلف فی تحریمہ اثنان من الامۃ" (اگر نبیذ شراب ہوتی تو اس کی حرمت میں کسی کو بھی اختلاف نہ ہوتا)

ابن قتیبہ نے شراب کی حلت وحرمت پر تنقید کرتے ہوئے بیان کیا ہے کہ "قول فیصل میرے نزدیک یہی ہے کہ خمر کو کتاب خدا نے حرام کیا ہے اور نبیذ کو سنت رسول نے" لیکن اس کے آگے وہ اس بات کا قایل ہے کہ "شراب کی دو قسمیں ہیں۔ ایک یعنی انگور کی شراب بغیر جوش دی ہوئی بالاتفاق حرام ہے جس کی نہ کم مقدار حلال ہے نہ کثیر لیکن دوسری قسم جس میں کشمش اور کھجور کی شراب

(شراب صُلب) شامل ہے مختلف فیہ ہے۔"

یعنی ابن قتیبہ ایک جگہ تو نبیذ کو سنت نبوی کی رو سے حرام ہونا بیان کرتا ہے اور دوسری جگہ اس کی حرمت کو مختلف فیہ قرار دیتا ہے۔ صاحب عقد الفرید نے بھی ابن قتیبہ کے اس اختلاف بیانی پر رائے زنی کرتے ہوئے اس کے قول فیصل سے انکار کیا ہے۔

بہر حال ابن قتیبہ نبیذ کے متعلق جو رائے بھی رکھتا ہو یہ امر یقینی ہے کہ سنت نبیذ کے بارہ میں سخت اختلاف بیان کیا جاتا ہے اور عقد الفرید میں بھی اس اختلاف کا ذکر موجود ہے، لیکن اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ اختلاف نزاع لفظی سے زیادہ نہیں ہے اور نبیذ متفقہ طور پر حلال ہے۔

قبل اس کے کہ ہم اپنے اس دعوے کو ثابت کریں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حرمت خمر کی علت پر ایک سرسری نگاہ ڈال لیں۔ صاحب عقد الفرید کا خیال ہے کہ خمر کو رجس لفظی اعتبار سے کہا گیا ہے نہ کہ معنی کے لحاظ سے کیونکہ حقیقتاً وہ نجس نہیں ہے اور اس کو رجس کہنا اسی قبیل سے ہے جیسے اور معاصی کو خبائث سے تعبیر کیا ہے۔ اگر شراب واقعی نجس العین ہوتی یا محض سکر باعث حرمت ہوتا تو اللہ اپنے احسانات کی تفصیل بیان کرتے ہوئے "ومن النخیل والاعناب تتخذون منہ سکرا ورزقا حسنا" کبھی نہ ارشاد فرماتا اور اسے "لذۃ للشاربین" کے نام سے یاد کرتا۔

پس اللہ تعالی کا اُسے رجس کہنا اسی اعتبار سے ہے جیسے اُس نے

کفر کو خبیث کہا ہے اور چونکہ اللہ نے ہر حرام چیز کے عوض اس کے مثل یا اس سے بہتر کوئی اور چیز حلال کر دی ہے جیسے زنا کے عوض نکاح، ربوا کے عوض بیع، اسی طرح خمر کے بجائے نبیذ حلال کر دی گئی ہے۔

اگر حرمت خمر کی علت واقعی سُکر نہیں ہے جیسا کہ عقد الفرید میں ظاہر کیا گیا ہے بلکہ وہ صرف "تعبداً" حرام کی گئی ہے تو پھر نبیذ کی حرمت کا سوال ہی سامنے نہیں آتا خواہ خم کے خم چڑھا لئے جائیں۔ لیکن ہم ازکم میں صاحب عقد الفرید کے اس بیان سے متفق نہیں ہوں اور حرمت حقیقی کا سبب اس کے سُکر ہی کو قرار دیتا ہوں، جیسا کہ اور بہت سے علماء کا خیال ہے۔

پھر اگر حرمت خمر کی علت سُکر قرار پائے (اور یہی ہونا چاہیے) تو نبیذ کے مسئلہ میں کسی اختلاف کی گنجائش باقی نہیں رہجاتی، کیونکہ اگر نبیذ اس حد تک استعمال کی جائے کہ اس میں سکر نہ پیدا ہو تو حرمت کا کوئی سبب پیدا نہیں ہوتا اور اگر وہ سکر و مخموری کی حد تک پی لی جائے تو یقیناً حرام ہے۔ اس کی مثال بالکل ایسی ہی ہے جیسے معمولی کھانا کہ وہ متفقہ طور پر حلال ہے لیکن اگر وہ اس حد تک کھا لیا جائے کہ تخمہ پیدا کر دے حرام ہے پس اگر ایک شخص نے دو پیالے نبیذ کے استعمال کئے اور اس پر سکر کی کیفیت طاری نہیں ہوئی تو اس حد تک اس نے کوئی ناجایز فعل نہیں کیا۔ لیکن اگر تیسرے پیالے سے اس کو سکر پیدا ہو گیا تو یہ تیسرا پیالہ حرام ہو گا۔

ہم یہ مانتے ہیں کہ حضرت عمر شراب نبیذ کا استعمال کیا کرتے تھے (اور

حضرت عمر کیا بلکہ خود رسول اللہ نے اسے استعمال کیا ہے) لیکن جب تک یہ ثابت کر دیا جائے کہ آپ پر سکر کی سی کیفیت طاری ہو جاتی تھی، کسی طرح مورد الزام نہیں ہو سکتے۔ اگر یہ کہا جائے کہ حضرت عمر مطلقاً نبیذ کو حلال کہتے تھے خواہ وہ قلیل ہو یا کثیر، تو ہم اس کے ماننے کے لئے طیار نہیں کیونکہ بروایت شعبی معلوم ہوتا ہے کہ ایک مرتبہ کسی اعرابی نے، حضرت عمر کے مشکیزہ سے نکال کر اسقدر نبیذ پی کہ وہ بیہوش گیا، آپ نے فوراً اس پر حد جاری کر دی اس واقعہ سے یہ امر بخوبی روشن ہے کہ حضرت عمر نبیذ کے بارہ میں اس رمز سے واقف تھے کہ کس حد تک اس کا استعمال جائز ہو سکتا ہے اور اسمیں حرمت کب اور کیوں پیدا ہوتی ہے۔

اسی طرح ایک مرتبہ رسول اللہ طواف ختم کرنے کے بعد اونٹ سے اُترے اور ایک بڑا پیالہ نبیذ کا آپ کے سامنے لایا گیا، آپ نے اسے چکھا اور پھر کئی مرتبہ پانی ملانے کے بعد اسے پیا اس سے بھی یہ امر ثابت ہوتا ہے کہ اگر نبیذ کی نوعیت اس قسم کی ہے کہ اس کے استعمال سے سکر پیدا ہو سکتا ہے تو وہ یقیناً حرام ہے ورنہ نہیں۔

اب یہاں یہ سوال ضرور پیدا ہو سکتا ہے کہ اگر علت وحرمت صرف سکر ہے تو پھر خمر بھی اس مقدار تک کہ اس سے سکر پیدا نہ ہو جائز ہونی چاہئے لیکن اس کا جواب ایک تو یہ ہو سکتا ہے کہ خمر نص قطعی سے حرام ہو چکی ہے اور اسلئے اس کا قلیل وکثیر حصہ سب حرام ہے اور دوسرا جواب یہ ہے کہ خمر میں چونکہ

الکحل بہت ہوتا ہے اس لئے اس کی قلیل مقدار بھی بعض طبائع میں کیفیت سکر پیدا کر سکتی ہے اور پھر چونکہ عوام اس میں کوئی امتیاز پیدا نہ کر سکتے تھے اس لئے اصلاح کو پیش نظر رکھ کر اس کا قلیل و کثیر سب حرام کر دیا گیا تا کہ کوئی سوال ہی اس قسم کا پیدا نہ ہو۔

بنیذ میں چونکہ سکر اسوقت تک پیدا نہیں ہو سکتا جب تک بہت کثرت سے اُسے استعمال نہ کیا جائے، اس لئے اس میں امتیاز آسان تھا اور اسے جائز قرار دیدیا۔

---

## تعداد ازدواج

(ڈاکٹر سید ارشاد علی صاحب نکہت ہاپوڑی۔ سہاگپور)

کثرتِ ازدواج کا مسئلہ میری سمجھ میں نہیں آتا۔ اس کے سمجھنے کی کوشش میں نے مولویوں سے تو اس ڈر سے نہیں کی کہ وہ نہ سمجھا سکنے کی حالت میں "نیچریا" یا کافر کہکر مخلصی حاصل کرلیں گے ہاں البتہ غیر مولوی اصحاب سے کی مگر وہ بھی قلب میں کیفیت مطمئنہ پیدا نہ کر سکے اب جناب کی خدمت میں حاضر ہوتا ہوں مگر یہاں بھی ڈرتے ڈرتے کہ کہیں اس کا نتیجہ بھی وہی نہ ہو جو سیرے پہلے استفسار کا ہوا اور

جس نے آخر میں مجھے کو اس خیال سے خاموش ہونا پڑا کہ بعض وقت
خاموشی بھی تکلم بلیغ کے فرائض انجام دیجاتی ہے۔ ہاں اس مسئلہ میں
ایک بات اور عرض کرنا چاہتا ہوں اور جس کی وجہ سے مجھے سخت
تکلیف ہوتی ہے وہ یہ کہ قرآن پاک کے ترجمے اس قدر مختلف ہیں کہ
مجھ ایسے بدقسمت کے لئے جس نے عربی کی باقاعدہ تعلیم نہیں پائی ہے
فیصلہ کرنا اور دشوار ہی نہیں بلکہ ناممکن کی حد تک پہونچ جاتا ہے کہ کون صحیح
ہے اور کون غلط اور اسی سے فرقہ بندی کا راز واقعہ معلوم ہوتا ہے
بہرحال میرا تو یہ خیال ہے کہ جتنی باتیں اسلام میں خلاف عقل اور قابل
اعتراض پیدا ہوئیں اس کے ذمہ دار صرف نا اہل مترجم ہیں۔ اب
میں اصل استفسار کی طرف رجوع ہوتا ہوں۔ فانکحوا ما طاب لکم
من النساء مثنیٰ وثلث ورباع فان خفتم ان لا تعدلوا فواحدۃ (النساء ع۱)
یعنی نکاح کرو ان عورتوں سے جو تم کو پسند آئیں دو تین چار تک اگر تم کو
یہ اندیشہ ہو کہ ان میں عدل و انصاف نہ کرسکوگے تو ایک ہی نکاح کرو
اس سے صاف ظاہر ہے کہ عدل و انصاف پر منحصر ہے چار تک
سے نکاح ہونا اور عدل و انصاف کے متعلق اللہ کا یہ حکم ہے کہ
"ولن تستطیعوا ان تعدلوا بین النساء ولو حرصتم (النساء ع ۱۹) ہرگز
تم اس کی طاقت نہیں رکھتے کہ عورتوں میں انصاف کرسکو۔ اسلئے
میری رائے ناقص میں قرآنی فیصلہ صرف ایک بیوی کی موافقت کرتا ہے

آپ مہربانی فرماکر حسب عادت آزادی سے گفتگو فرمائیں اور صرف کلام مجید کو سامنے رکھ کر۔

---

(نگار) اس مسئلہ پر اس درجہ خامہ فرسائی کی گئی ہے کہ اس کا لطیف پہلو اب کاوش وسعی کے بعد بھی نگاہ کے سامنے نہیں آتا، اس لئے یہ صرف آپ کی خاطر ہے کہ میں اس پر گفتگو کرنے کے لئے آمادہ ہوتا ہوں ورنہ حقیقت یہ ہے کہ مجھے اس کے تصور سے بھی غشیانی، کیفیت پیدا ہوتی ہے تعلیم اسلام پر منجملہ اور بہت سے اعتراضات کے ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ اس نے تعداد ازداج کو جایز رکھا۔ اس کے جواب بھی اتنے دئے گئے ہیں کہ دفتر کا دفتر ان سے مرتب ہو سکتا ہے لیکن یہ واقعہ ہے کہ نہ معترضین نے حقیقت پر غور کیا اور نہ جواب دینے والوں نے اس کی طرف صحیح رہنمائی کی میں اس جگہ اس کی تفصیل نہ بیان کروں گا، کیونکہ اول تو آپ کا استفسار اس کا مقتضی نہیں دوسرا سبب یہ ہے کہ اگر ایسا کروں بھی تو کوئی نتیجہ نہیں ہے تاہم اشارتاً اس قدر ضرور عرض کروں گا کہ شریعت اسلام میں ان مسائل کی نسبت جن کا تعلق تمدن و معاشرت سے ہے ہمیشہ ضرورت کے لحاظ سے تغیر و تبدل کی اجازت دی گئی ہے اور ایسا ہونا چاہیئے تھا کیونکہ زمانہ کے ساتھ ساتھ قانون معاشرت کا بدلنا ضروری ہے اور بانی اسلام کو ایک غیر مسلم بھی کم از کم اتنا دانشمند تو ضرور جانتا ہوگا کہ وہ نظام تمدن کے اس اصول اور ہئیت اجتماعی کے اس

اقتضار سے واقف تھے، پھر چونکہ نکاح کا مسئلہ، قومی معاشرت کا حد درجہ ضروری واہم مسئلہ ہے اس لئے ظاہر ہے کہ ہر ملک و زمانہ کی خصوصیات تمدن کے ساتھ ساتھ اس کے احکام میں بھی تغیر ہونا ضروری ہے، لیکن اس نکتہ کی طرف اغیار کو کیوں توجہ ہوتی جبکہ خود ہمارے ہاں کے اکابر و اعاظم اس کو نظر انداز کر چکے ہیں۔ خیر، یہ ایک نہایت دردناک داستان ہے اپنی کم فہمیوں اور ناعاقبت اندیشیوں کی، کہاں تک میں کہوں گا اور کب تک آپ سنیں گے اسے کسی اور وقت پر ملتوی کیجئے اور فی الحال آپ اپنے استفسار کے متعلق میرا جواب سُن لیجئے۔ آپ کا اعتراض یا اشتباہ یہ ہے کہ کلام مجید میں سورۂ نسار کی ایک آیت سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ اگر تم عدل کر سکو تو چار تک شادیاں کر سکتے ہو اور دوسری جگہ اسی صورت میں یہ بھی لکھا ہے کہ تم عدل کسی طرح کر ہی نہیں سکتے، اس لئے منطقی نتیجہ یہ نکلا کہ ایک سے زائد شادی ممنوع ہے اذا فات الشرط فات المشروط۔ سورۂ نسار کی وہ آیت جس میں چار شادیاں تک کرنے کی اجازت دی گئی ہے۔ یہ ہے:۔

"وان خفتم الا تقسطوا فی الیتامیٰ فانکحوا ما طاب لکم من النساء مثنیٰ وثلٰث وربٰع، فان خفتم الا تعدلوا فواحدۃ او ما ملکت ایمانکم ذٰلک ادنیٰ الا تعولوا۔" یعنی اگر تمھیں اندیشہ ہے کہ یتیموں کے باب میں تم انصاف نہ کر سکو گے تو جو عورتیں تمھیں اچھی معلوم ہوں ان میں سے دو تین چار تک شادی کر سکتے ہو، لیکن تمھیں خوف ہے کہ تم ان کے درمیان عدل نہ کر سکو گے تو ایک ہی شادی کرنی چاہئے...."

یہاں سب سے پہلے غور طلب امر یہ ہے کہ ایک سے زاید نکاح کرنے کی اجازت دیتے ہوئے پہلے یتیموں کا ذکر کیوں کیا گیا ہے اور نکاح سے ان کا کیا تعلق ہے۔ یہ امر متفق علیہ ہے کہ سورۂ نساء جنگ اُحد کے بعد نازل ہوئی تھی اور اس لڑائی سے مسلمانوں کی معاشرت پر جو اثر پڑا تھا اس کے متعلق بعض ہدایات اس میں کی گئی ہیں جن میں ایک مسئلۂ نکاح بھی تھا۔

چونکہ جنگ اُحد میں بہت سے مسلمان شہید ہو گئے تھے اور آیندہ جنگوں میں بھی ان کی جانیں ضایع ہونے کا احتمال تھا اس لئے یہ سوال قدرتاً پیدا ہونا چاہیئے تھا کہ یتیموں اور بیواؤں کا کیا انتظام کیا جائے۔ وہ بیوہ عورتیں جن کے کوئی اولاد نہ تھی ان کے متعلق تو نکاح ثانی کا دروازہ آسانی کے ساتھ کھلا ہوا تھا اسی طرح وہ یتیم بچے جن کی مائیں نہ تھیں پرورش کے لئے لوگوں میں تقسیم ہو سکتے تھے، لیکن مشکل تھی ان بیوہ عورتوں کی جو اپنے ساتھ بچے بھی رکھتی تھیں کیونکہ حسبتہً للہ بغیر کسی غرض کے صاحب اولاد عورتوں کی کفالت آسان نہ تھی۔ اس لئے خدائے کریم نے ہدایت فرمائی کہ اگر یوں تم یتیموں کے ساتھ اچھا سلوک نہ کر سکتے ہو تو ان کی ماؤں سے دو تین چار تک نکاح کر سکتے ہو۔ اس ہدایت سے یہ مقصود تھا کہ جب لوگ یتیم بچوں کی ماؤں کے ساتھ شادی کر لیں گے تو قدرتاً ان کی اولاد سے بھی دلچسپی پیدا ہو جائے گی اور ان سب کی پرورش ان پر اخلاقی و معاشرتی حیثیت سے فرض ہو جائے گی، لیکن اس کے ساتھ عدل و انصاف کی

بھی شرط لگا دی تاکہ اس اجازت سے ناجایز فایدہ اٹھا کر لوگ محض ہوس رانی اپنا شعار نہ بنالیں اور پھر اصل مقصود (یعنی یتامیٰ کے ساتھ دلسوزی وہمدردی) فوت ہو جائے۔

مسلم کی ایک روایت کے مطابق اس آیت کا مطلب یوں بھی بیان کیا گیا ہے کہ اگر تم ڈرتے ہو کہ یتیم لڑکیوں سے نکاح کر کے ان کے ساتھ اچھا سلوک نہ کر سکو گے تو اور عورتوں سے چار تک نکاح کر سکتے ہو۔ لیکن یہ مفہوم درست نہیں کیونکہ اول تو یہ معنے لینے میں بہت سے محذوفات تسلیم کرنے پڑیں گے اور دوسرے یہ کہ جو مقصود ہدایت کا ہے وہ پورا نہیں ہوتا کیونکہ اور عورتوں سے نکاح کی اجازت دینے میں یتیموں کا کیا فائدہ ہو سکتا ہے اور پھر اس صورت میں تین تین چار چار نکاح کرنے کی کیا ضرورت ہو سکتی ہے اور اس کی اجازت بالکل بے محل سی بات ہے۔

آپ نے ایک دوسری آیت کا بھی حوالہ دیا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ عدل ممکن نہیں اور اس لئے ایک سے زاید نکاح بھی جایز نہیں ہو سکتا۔ آپ نے پوری آیت پر غور نہیں کیا ورنہ مطلب واضح ہو جاتا۔ پوری آیت یہ ہے:-

"ولن تستطیعوا ان تعدلوا بین النساء ولو حرصتم فلا تمیلوا کل المیل فتذروہا کالمعلقۃ وان تصلحوا وتتقوا فان اللہ کان غفوراً رحیما" یعنی اگر تم چاہو بھی تو عورتوں کے باب میں عدل نہیں کر سکتے پس ان سے بے تعلق نہ ہو جاؤ اور نہ انھیں چھوڑ بیٹھو۔

اس کا تعلق بھی پہلی آیت سے ہے جسمیں عدل کی شرط کے ساتھ چار نکاح تک جایز قرار دئے گئے ہیں جب پہلی آیت میں عدل کی شرط تعداد ازدواج کے لئے قرار پائی تو یہ سوال پیدا ہوا کہ صحیح معنی میں عدل کیسے ہو سکتا ہے جبکہ قلب انسانی محبت کے معاملہ میں مجبور ہے اور وہ اس کا برابر تجزیہ نہیں کرسکتا اس سوال کا جواب دوسری آیت سے دیا گیا اور بتایا گیا کہ عدل کا جو مفہوم تم نے قرار دیا ہے وہ بیشک ناممکن العمل ہے، لیکن عدل سے مراد صرف یہ ہے کہ تم اپنی بیویوں کے حقوق برابر ادا کرو، اور ان سے ایسا سلوک کرو جس سے یہ نہ معلوم ہو کہ تم نے انھیں چھوڑ دیا ہے یا بالکل نفرت کرنے لگے ہو۔

نتیجہ یہ نکلا کہ سورۂ نساء میں جن عورتوں کے ساتھ چار نکاح تک کی اجازت دی گئی تھی، وہ صاحب اولاد بیوہ عورتیں تھیں جن کے شوہر جنگ احد میں مارے گئے تھے تاکہ یتیموں کی پرورش ہو جائے اور باہم عدل کی شرط صرف اس حد تک تھی کہ ان کے ساتھ اچھا سلوک کیا جائے اور محبت سے مجبور ہو کر ایک کو دوسرے پر اس حد تک ترجیح نہ دی جائے کہ کسی سے قطع کی نوبت آجائے جیسا کہ میں پہلے لکھ چکا ہوں نکاح بھی منجملہ دیگر معاملات معاشرت کے ہے اور اس میں وقت و ملک کے لحاظ سے تغیر ہونا چاہئے۔ چونکہ اسوقت خاص سبب کی بنا پر تعدد ازدواج کی ضرورت لاحق ہو گئی تھی اس لئے اجازت دیگئی اور اب بھی جب کوئی اسی قسم کی صورت پیدا ہو کہ تعداد ازدواج معاشرت و تمدن کے مصالح کو پورا کرنے والا ہو تو اس کی اجازت اس فرد کے لئے ہو سکتی ہے

جس کے ذریعہ سے یہ ضرورت پوری ہوسکے۔ یوں بلاضرورت محض ہوسرانی کی بنا پر ایک شخص کا ایک سے زیادہ شادی کرنا ہرگز درست نہیں ہوسکتا علی الخصوص اسوقت جبکہ موجودہ حالت کو دیکھتے ہوئے ہمارے لئے ایک بیوی کے حقوق ادا کرنا بھی دشوار ہوگیا ہے۔

---

# نرگس اور آنکھ

(جناب سید اشفاق حسین صاحب۔ کلکتہ)

مولانا شبلی نے ایک جگہ لکھا ہے کہ ایران میں آنکھ کو نرگس سے تشبیہ دینے کا سبب یہ ہے کہ ترک بچے ان کے محبوب تھے اور ان کی آنکھ گول اور چھوٹی ہوتی ہے، لیکن اب ہر شخص بلالحاظ اس امر کے کہ نرگس کا پھول واقعی آنکھ کی طرح ہوتا ہے یا نہیں یا اُسے آنکھ سے تشبیہ دینی چاہئے یا نہیں آنکھ کو نرگس کہنے لگا، حالانکہ آنکھ کی خوبی اسکا بڑا اور لانبا ہونا ہے اور گل نرگس برخلاف اس کے چھوٹا اور گول ہوتا ہے۔

مولانا کی اس تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ آنکھ کو نرگس سے تشبیہ دینے کی ابتدا ایران ہی میں اس خاص وجہ سے ہوئی اور شاید کسی اور

زبان میں جو فارسی شاعری سے متاثر نہیں ہوئی ہے، یہ تشبیہ نہیں پائی جاتی۔ براہ کرم مطلع فرمائیے کہ اس مسئلہ میں آپ کی کیا رائے ہے اور کیا عربی میں ایسے اشعار مل سکتے ہیں جن میں آنکھ کو نرگس سے تشبیہ دی گئی ہو۔

---

(نگار) میں نہیں کہہ سکتا کہ ایران میں آنکھ کو نرگس سے تشبیہ دینے کی وجہ وہی ہو جو مولانا شبلی نے بیان کی ہے یا کوئی اور، لیکن یہ ضرور معلوم ہے کہ فارسی میں اُس وقت بھی جب ترکوں کا کہیں وجود نہ تھا جب فارسی شاعری کا پتہ بھی نہ تھا آنکھ سے نرگس کو تشبیہ دیتے تھے، چنانچہ کسریٰ نوشیرواں کے متعلق علامہ سیوطی لکھتے ہیں کہ وہ نرگس کا بڑا عاشق تھا اور کہا کرتا تھا کہ میں اس مجلس میں گفتگو کرتے حیا کرتا ہوں جہاں نرگس ہو کیونکہ چشم نگراں کے مشابہ اس سے زیادہ کوئی چیز نہیں ہے۔ علاوہ اس کے یہ بھی حقیقت ہے کہ آنکھ کو نرگس کہنا صرف شعرائے فارسی ہی کے ہاں رائج نہ تھا بلکہ عربی میں بھی کثرت سے اس کی مثالیں ملتی ہیں اول تو مجھے اس میں کلام ہے کہ گل نرگس گول اور چھوٹا ہوتا ہے اور اس لئے وہ ترک بچوں کی آنکھ سے زیادہ مشابہ ہے جن کی آنکھیں خود ایسی ہوتی ہیں اور اگر اسے تھوڑی دیر کے لئے تسلیم کر لیا جائے تو بھی یہ ضروری نہیں کہ نرگس سے اسی آنکھ کو تشبیہ دی جاتی ہے جس کی ساخت بالکل ویسی ہی ہو کیونکہ تشبیہ کے لئے مشبہ اور مشبہ بہ میں مشارکت تامہ کی ضرورت نہیں ہے، صرف ادنیٰ وجہ

شبہ بھی کافی ہوا کرتی ہے، اور میرے نزدیک وہ وجہ صرف اس کی نگرانی ہے حسن المحاضرہ میں ایک مستقل باب مصر کے ریاحین وازہار کے متعلق بھی نظر آتا ہے اور اس میں جو اشعار اس عہد کے شعراء کے نقل کئے ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ شعرائے عرب نے کثرت سے آنکھ کے ذکر میں نرگس سے تشبیہ دی ہے۔

ابو نواس لکھتا ہے:۔

لدی نرجس غض القطاف کانہ — اذا ما منحناہ العیون عیون
مخالفۃ فی شکلھن مصفرۃ — مکان سواد والبیاض جفون

ابن رومی فرماتے ہیں:۔

ونرجس کا لثغور متبسم — رد موع المحدق الشاکی
ابکاہ قطر الندی واضحکہ — فھو مع القطر باکی

اسی طرح ابن المعتز، کشاجم، صنوبری، ابن مکیہ اور ابوبکر بن حازم نے بھی اپنے اشعار میں نرگس کا ذکر کیا ہے، اور سب نے آنکھوں سے اسے تشبیہ دی ہے۔

---

# غالب کا مذہب

(جناب اوسط علی صاحب۔ برہان پور)

اسوقت مختلف رسایل میں غالب کے مذہب کے متعلق بھی بحث چھڑی ہوئی ہے کوئی کہتا ہے کہ وہ شیعہ تھے، کوئی انھیں سنی ثابت کرتا ہے آپ کی رائے اس مسئلہ میں کیا ہے، مولانا حالی نے یادگار غالب میں جو رباعی غالب کی درج کی ہے اور جس کا آخری مصرعہ یہ ہے:-

شیعی کیونکر ہو ماوراء النہری

اس سے تو صاف ثابت ہوتا ہے کہ وہ شیعی نہ تھا۔

---

(نگار) مجھے یاد پڑتا ہے کہ شاید اب سے دو سال قبل لکھنؤ کے کسی صاحب نے طبقۂ اسداللہی کے متعلق استفسار کیا تھا اور اسی سلسلہ میں غالب کی نسبت بھی ایک مختصر گفتگو کی گئی تھی کہ اس کا اپنے آپ کو اسداللہی کہنا کیا معنی رکھتا ہے اور جہاں تک مجھے خیال ہے میں نے اس میں یہ لکھا تھا کہ غالب یقیناً تفضیلی شیعہ تھا۔ چونکہ اس استفسار کا تعلق براہ راست غالب کے مذہب سے نہ تھا اس لئے اس سے زیادہ لکھنے کی ضرورت بھی نہ تھی۔ لیکن اب جبکہ آپ نے اس کو اصل سوال ہی قرار دیا ہے تو مجھے صاف صاف کہدینا چاہئیے کہ غالب کو سنی کہنا بالکل ایسا ہی ہے جیسے کوئی ذوق کو شیعہ کہدے اس سے زیادہ خفیف حرکت اور کوئی نہیں ہوسکتی کہ سنی جماعت محض اس لئے کہ غالب ایک اچھا شاعر تھا اُسے اپنے گروہ میں شامل کرنے کے لئے بعید از قیاس تاویلوں سے کام لے درانحالیکہ وہ شخص جس کے مذہب کے متعلق فیصلہ ہو رہا ہو

وہ چیخ چیخ کر کہہ رہا ہے کہ میں شیعہ ہوں اور شیعہ بھی ایسا جو باوجود (عقاید کے لحاظ سے) علی اللہی نہ ہونے کے اپنے آپ کو علی اللہی کہہ رہا ہے اس کے قطعات نوحہ و فاتحہ وغیرہ دیکھئے اور خود غور کیجئے کہ جو "معبود خلائق بو تراب" کہے جو "کار خدا بہ عرصۂ محشر کند علی" کا قایل ہو، جو یہ دعویٰ کرے کہ:-

بر دست آں کہ خاتم قوس امامت است　　آرایش جہاں مگر از سر کند علی

اُس کو آپ شیعی نہ کہیں گے تو کیا کہیں گے۔ ایک ترکیب بند میں اُس نے اپنے غلو کو دو جگہ ان الفاظ میں ظاہر کیا ہے:-

عاشقم نیستکن نزانی کز خرد بیگانہ ام　　ہوشیارم با خدا و با علی دیوانہ ام

از فنا فی الشیخ مشہود م فنا فی اللہ باد　　محو گشتم در علی دیگر سخن کوتاہ باد

مثنوی گہر بار میں حضرت علی کو وہ عین ذات نبوی سمجھ کر کہتا ہے:-

نگنجد دوئی در نبی و امام　　علیہ الصلوٰۃ علیہ السلام

شاہ نجف وصی نبی مرتضیٰ علی　　آں از ائمہ اول و ثانی ز پنجتن

حالی نے جہاں غالب کی وہ رباعی درج کی ہے جس کا حوالہ آپ نے دیا ہے وہیں یہ صراحت بھی کر دی ہے کہ یہ صرف تفنن طبع تھا، ورنہ حقیقت یہی ہے کہ ایک متنفس بھی ایسا نہ تھا جو مرزا کو شیعی یا کم سے کم تفضیلی نہ جانتا ہو۔

ایک قصیدہ میں وہ حضرت علی کو اس شان سے پیش کرتا ہے:-

نفس نبی خدا ئے نصیری امام خلق　　آں منت عظیم کہ حق بر جہاں نہاد

اب رہے مرزا کے بعض خطوط جن سے ان کے سنی ہونے پر استدلال کیا جاتا ہے

وہ قابل لحاظ نہیں ہیں کیونکہ جن باتوں سے یہ استنباط کیا جاتا ہے وہ نہایت معمولی ہیں اور انھیں ان اشعار کے مقابلہ میں جن کو ایک خاص سنجیدہ کیفیت کے ماتحت اُس نے لکھا ہے پیش نہیں کیا جا سکتا۔ کیونکہ استمداد بالاولیا ریا تراویح پڑھنا سنی ہونے کی اتنی قوی دلیل نہیں ہے جتنا کہ وصایت علی کا عقیدہ تشیع کی دلیل ہو سکتا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ غالب ہمہ اوست کے قایل تھے، صوفی مشرب رکھتے تھے اور صلح کل اُن کا مسلک تھا جیسا کہ اُن کے کلام اور خطوط سے بھی ظاہر ہوتا ہے اور اس عقیدہ کا آدمی شیعہ نہیں ہو سکتا۔ لیکن اگر میں اس کے تسلیم کرنے کے لئے مجبور کیا جاؤں گا تو پھر مجھے کہنا پڑے گا کہ غالب نہ صرف شیعہ تھے بلکہ اس سے بھی کچھ زاید علی اللٰہی تھے نصیری تھے اور وہ سمجھتے تھے کہ ذاتِ علی میں خدا حلول کر گیا ہے جس "ہمہ اوست" کی بحث نکال کر ان کو تشیع سے خارج کیا جا سکتا ہے اسی طرح اس استدلال پر علی اللٰہی بھی مانا جا سکتا ہے اور ایسا کہنے کے لئے ایک اور قوی وجہ یہ بھی موجود ہے کہ اُنھوں نے خود اپنے آپ کو اسد اللٰہی ظاہر کیا ہے۔

---

## حجر اسود۔ امام مہدی

(جناب منظور الٰہی صاحب۔ کلکتہ)

(۱) حجر اسود کی تاریخی حیثیت کیا ہے۔ یہ پتھر کہاں سے آیا اور اس قدر قابل احترام کیوں شمار کیا جاتا ہے۔

(۲) امام مہدی کب آئیں گے۔ کیا آیات قرآنی ان کے نزول کی شاہد ہیں اگر ہیں تو کون کونسی آپ کے نزول کی نشانیاں ہوں گی۔ مفصل تحریر فرمائیے۔

---

(نگار) آپ کو شاید معلوم ہوگا کہ عبادت کی اولین رسمی صورت جو دنیا میں قایم ہوئی وہ قربانی تھی، جس کا ثبوت خود قرآن پاک سے ملتا ہے (ملاحظہ ہو واقعہ ہابیل وقابیل) اُسوقت تک کہ انسان ڈانواڈول زندگی بسر کر رہا تھا اور کسی جگہ اس کے قیام کا ٹھکانا نہ تھا، رسم قربانی ادا کرنے کے لئے بھی کوئی متعین جگہ نہ تھی اور نہ ہوسکتی تھی۔ لیکن جب اس میں آثار تمدن پیدا ہوئے اور اس نے اپنے قیام کے لئے جگہ مقرر کی تو قدرتاً قربانی کے لئے بھی کوئی مقام اس کو مختص کرنا چاہئے تھا چنانچہ جائے قربانی کی تعیین کی رسم زمانۂ قدیم سے چلی آرہی تھی کہ حضرت ابراہیمؑ نبی بناکر بھیجے گئے اور انھوں نے بھی حسب دستور قربانگاہ، یا مذبح جسے مقدس ترین معبد کی حیثیت حاصل تھی، قائم کی۔

قربانگاہ یا مذبح کی صورت یہ تھی کہ ایک پتھر بطور نشان کے قائم کر لیتے تھے اور اسی جگہ کو خدا کا معبد سمجھ کر قربانیاں کیا کرتے تھے، چنانچہ توریت مقدس سے ابراہیم اور آل ابراہیم کا اس طرح پتھر نصب کرکے مذبح بنانا پوری طور پر

ثابت ہے (ملاحظہ ہو کتاب پیدایش (باب ۲، آیت ۷)، (باب ۱۳، آیت ۸) (باب ۲۶، آیت ۲۵) (باب ۲۸، آیت ۱۸، ۱۹، ۲۲) اور کتاب خروج (باب ۲۴ ۲۰ و ۲۵)۔

جب حضرت ابراہیم سرزمین مکہ میں تشریف لائے تو انھوں نے یہاں بھی اسی دستور کے مطابق ایک پتھر قربانی کی جگہ متعین کرنے کے لئے نصب کیا جس کو حجر اسود کہتے۔ اخبار مکہ میں ارزقی کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ پتھر جبل بوقبیس سے حاصل کیا گیا تھا۔ بعد کو جب ابراہیم کی اولاد نے اس جگہ مستقل مکان (مذبح) بنایا تو اس پتھر کو لیکر اسی دیوار میں لگا دیا جس سے مقصود یہ تھا کہ طواف کے شروع اور ختم کرنے کی جگہ متعین ہو جائے۔ پھر چونکہ حجر اسود حضرت ابراہیم کی یادگار ہے اس لئے اس کا تاریخی، اثری اور مذہبی احترام ظاہر ہے۔

اب یہ پتہ چلنا بہت دشوار ہے کہ یہ پتھر اصل میں کتنا بڑا اور کس رنگ کا تھا۔ کیونکہ اول تو کثرت مس سے اس کی سطح بالکل چکنی ہوگئی ہے اور دوسری یہ کہ دو دفعہ کعبہ میں آگ لگنے کی وجہ سے اس کا رنگ بھی سیاہ ہوگیا ہے۔

حجر اسود کے متعلق جو اور بہت سی روایات پائی جاتی ہیں کہ وہ پہلے سفید تھا اور انسان کے گناہوں نے اسے سیاہ کر دیا یا یہ کہ وہ بہشت کا لعل تھا یا یہ کہ قیامت کے دن اس کی آنکھ اور زبان ہو جائے گی اور وہ لوگوں کے بوسہ دینے کی شہادت دے گا۔ یہ سب مجروح اور ناقابل اعتبار ہیں۔ کلام مجید

میں کسی جگہ اس پتھر کا ذکر نہیں آیا ہے اور اسی سے اس کی عدم اہمیت ظاہر ہے
(۲) امام مہدی کے نزول کا ذکر کلام مجید میں کسی جگہ نہیں ہے اور نہ میں اسکا
قائل ہوں۔

---

# مسلمانوں اور عربوں کا علم الکیمیا

(جناب سید فضل رسول صاحب۔ بھاگلپور)

کہا جاتا ہے کہ عربوں اور مسلمانوں نے علم الکیمیا میں بڑی ترقی کی تھی، لیکن اس وقت ان کا کوئی کارنامہ ہمارے سامنے نہیں ہے۔ کیا آپ اس امر کی زحمت فرمائیں گے کہ اس مسئلہ پر بسیط نظر ڈال کر یہ بتائیں کہ مسلمانوں یا عربوں میں اس علم سے کیا مقصود تھا، ان کے کیا اصول تھے۔ اس فن کے جاننے والے کون تھے، کونسی کتابیں انھوں نے تصنیف کیں اور ان کے اصول علم الکیمیا کیا تھے؟

---

(نگار) علم الکیمیا نے جو ترقی اس عہد میں کی ہے، وہ یقیناً اس سے قبل کبھی نہیں پائی جاتی تھی اور نہ ایسا ہونا ممکن تھا کیونکہ علوم کی ترقی رفتہ رفتہ صدیوں میں جاکر ہوتی ہے، لیکن اس سے بھی انکار نہیں ہو سکتا کہ مسلمانوں کے کارنامے

اس علم میں بھی کم قابل احترام نہیں ہیں۔ آپ کا سوال نہایت بسیط گفتگو چاہتا ہی کیونکہ بحث کے مختلف پہلو ہیں اور ہر پہلو ایک مستقل موضوع سخن بن سکتا ہے لیکن اس وقت میں صرف مختصر مقالہ پر قناعت کروں گا اور کوشش کروں گا کہ کم سے کم الفاظ میں آپ کے سوال کے تمام اشارات کا احاطہ کر سکوں۔

کیمیا کا مفہوم اول اول عربوں میں یہ تھا کہ ایک دھات دوسری دھات میں تبدیل ہو جائے اسی لئے لفظ کیمیا، اکسیر کا مترادف ہو گیا اور بعد کو اس مفہوم نے اسقدر وسعت اختیار کر لی کہ ہر وہ ذریعہ جس سے کوئی شے حاصل ہو سکے کیمیا کہلایا جانے لگا، چنانچہ الفاظ کیمیاء السعادت، کیمیاء القلوب وغیرہ کی ترکیب اس پر شاہد ہے۔

فن کیمیا کے نام ان کے ہاں متعدد تھے اور صناعۃ الکیمیا، صناعۃ الاکسیر علم الصناعۃ، علم الاکسیر وغیرہ ناموں سے پکارتے تھے بعض نے اسکو علم المیزان اور علم المفتاح سے بھی تعبیر کیا ہے۔

اس علم کی ابتداء کے متعلق بعض مسلمان مصنفین کا یہ عقیدہ ہے کہ خدا نے آدمؑ کو سکھایا اور اس کے بعد شیثؑ، ابراہیمؑ، ادریسؑ، داؤدؑ، سلیمانؑ، موسیٰؑ سے منتقل ہوتا ہوا نبی آخر الزماں تک پہونچا اور پھر ان سے حضرت علی کو ملا، لیکن خیر یہ تو شاعری ہی شاعری ہے حقیقت یہ ہے کہ عربوں نے زیادہ تر اس فن کو یونانی کتابوں سے حاصل کیا جو ہرمس و دیمقراطس سے لیکر فیثاغورس اور بطلیموس کے عہد تک لکھی گئی تھیں۔

فہرست ابن ندیم، کشف الظنون، الوافی فی تدبیر الکافی، المصباح فی علم المفتاح میں مسلمان ماہرین کیمیا کی فہرست اور ان کی تصانیف کا حال درج ہے جن میں خاص خاص یہ ہیں:۔

(۱) خالد بن یزید جو شاہی خاندان بنی اُمیہ میں سے تھا ۸۵ھ میں وفات پائی۔ کہا جاتا ہے کہ اس نے فردوس الحکمۃ ایک عمدہ کتاب علم الکیمیا پر لکھی تھی۔ (۲) جابر بن حیان اس نے بہت سی کتابیں تصنیف کیں، جن میں سے خاص خاص کتاب الموازین الصغیر، کتاب التجمیع، الزیبق الشرقی ہیں (۳) ابن الوحشیہ جس کا نام ابوبکر احمد بن علی الکلدانی تھا۔ یہ دوسری صدی ہجری میں پایا جاتا تھا اس نے متعدد رسالے علم الکیمیا پر لکھے (۴) ابوبکر محمد بن زکریا الرازی یہ تیسری صدی ہجری میں تھا اور اپنے عہد کا نہایت مشہور طبیب تھا۔ علم الکیمیا پر اس کی تصنیف "کتاب الاسرار" خاص چیز ہے۔ (۵) ابن امیل التمیمی۔ آٹھویں صدی میں ہوا ہے اس کی کتاب مفتاح الحکمۃ العظمٰی مشہور ہے۔ (۶) مسلمہ بن احمد المجریطی چوتھی صدی ہجری میں ہوا ہے اور اس کی کتاب طبقات العلماء قابل ذکر ہے (۷) ابوالحکیم محمد بن عبدالملک صاحب عین الصناعۃ وعون الصناع۔ (۸) موید الدین الطغرائی مشہور وزیر و شاعر۔ کتاب الانوار والمفاتیح۔ مفاتیح الرحمۃ، نور الحکمہ اور جواہر المنیر فی صناعۃ الاکسیر اس کی مشہور کتابیں ہیں (۹) ابوالحسن بن موسیٰ صاحب شذور الذہب (۱۰) ابوالقاسم محمد بن احمد العراقی صاحب المکتسب، (۱۱) علی بن ایدمر،

(۱۲) ابوالاصبع بن تمام العراقی اور (۱۳) فارابی۔

یہاں اصول پر گفتگو کرنے کی گنجایش نہیں ہے، لیکن خود انکی اصطلاحات سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بڑی حد تک مکمل تھے چنانچہ الفاظ تبخیر، تدخین، تمزیج ترکیب، تدقیق، تقطیر، تصفیہ، تدبیر، تعقید، تجمید، ترجیم، تشمعہ، تکلیس، تجسید، تخنیق، انعام وغیرہ سے اس کا بخوبی پتہ چلتا ہے کہ ان کے ہاں علم الکیمیا کس قدر وسیع تھا۔ جوہر اڑانا، منجمد کرنا، سیال بنانا، صاف کرنا، اجزاء علاحدہ علاحدہ کرنا، مرکب کرنا، صاف کرنا، معطر کرنا، چونے کی شکل میں تبدیل کرنا، موم کی طرح نرم بنانا، یہ سب ان کے علم میں تھا اور کرتے تھے۔ تمام اعمال کیمیادی کے لئے انھوں نے آلات بھی بنائے تھے جن کی تفصیل کتابوں میں موجود ہے۔ کوتوال بھی بازار کی اشیاء کی جانچ انھیں اصول سے کرتا تھا اور دیکھتا تھا کہ ان میں کوئی میل تو نہیں ہے۔ عطرسازی کا فن بہت ترقی پر تھا۔ خصوصیت کے ساتھ دمشق و ایران میں، اسی طرح شکرسازی، مختلف قسم کی روشنائیاں بنانا، تعمیر کا مسالہ تیار کرنا، نقلی جواہرات بنانا یہ سب نہ صرف ان کے علم میں تھا بلکہ ان میں سے ہر ایک فن پر علحدہ علحدہ وہ مبسوط تصانیف چھوڑ گئے ہیں — علم الکیمیا جاننے والے دو جماعتوں میں منقسم تھے، ایک اس بات کا قائل تھا کہ ایک دھات دوسری دھات میں تبدیل ہو سکتی ہے اور دوسرا اس کا مخالف تھا، اول الذکر جماعت میں سے بہت سے لوگ ایسے بھی پیدا ہوئے جنھوں نے لوگوں کو دھوکہ دینا شروع کیا اور ان کا ذکر تاریخ کی کتابوں

میں موجود ہے۔

اس میں شک نہیں کہ علم الکیمیا کی کتابوں کی ایک بڑی فہرست مرتب ہوسکتی ہے، لیکن ان میں سے بہت کم ایسی ہیں جو ہم تک پہونچی ہیں اور اسلئے اسوقت تک مسلمان کیمیا دانوں کے کارنامے صحیح و مکمل روشنی میں پیش نہیں ہوسکے، مسلمانوں نے اس فن کو زیادہ تر یونان والوں سے حاصل کیا، لیکن اس میں بعد کو بہت کچھ ابداع و اختراع سے بھی کام لیا اور متعدد آلات و طریقے ایسے پیدا کئے جو اس سے قبل وجود میں نہ آئے تھے۔

---

# صلیب احمر

(جناب سید وجیہ الدین صاحب۔ پٹنہ)

کیا آپ بتاسکتے ہیں کہ صلیب احمر کی ابتدا کب ہوئی اور کیونکر؟

---

(نگار) آپ کی مراد غالباً صلیب احمر کی اس جماعت سے ہے جو جنگ کے وقت زخمیوں کی تیمارداری کرتی ہے۔ اس کے قائم ہونے کی داستان یہ ہے:۔

ملک اٹلی میں مابین شہر وینس و میلان ایک میدان ہے جو انیسویں صدی کی شدید ترین معرکۂ سلورینو کی وجہ سے یادگار سمجھا جاتا ہے۔ یہ جنگ ۱۸۵۹ء میں

پنولین ثالث شاہ فرانس اور عساکر آسٹریا کے درمیان واقع ہوئی اور یہی معرکہ اور یہی سال صلیب احمر کی بنیاد کا باعث ہوا۔ جب جنگ کے دوسرے دن شاہ فرانس نے آسٹریا کی فوجوں کو پامال کرکے سلورینو سے مراجعت کی تو حسب عادت ہر طرف سے لوگ میدان قتال کی طرف دوڑ پڑے تاکہ وہاں کا حال معلوم کریں اور دیکھیں کہ جنگ اپنے بعد کیا آثار چھوڑ گئی ہے۔ انہیں لوگوں میں سے ایک نوجوان ہنری ڈونانٹ بھی تھا اس نے میدان جنگ میں آکر جو حالت زخمیوں اور جاں بلب سپاہیوں کی دیکھی تو اس پر سخت اثر ہوا اور اس نے چاہا کہ کسی طرح ان کو یہاں سے اٹھا کر علاج کی غرض سے شہر پہنچایا جائے چنانچہ یہ وہاں واپس ہوکر قریب کی آبادیوں میں گیا اور وہاں کے لوگوں کو آمادہ کیا، چنانچہ مردوں عورتوں کی ایک پوری جماعت اس کے ساتھ ہوگئی اور زخمیوں کو لے آئی۔ چند دنوں کے بعد اس غیر تمند انسان نے محسوس کیا کہ جیسا حق علاج و تیمار داری ہے وہ ادا نہیں ہوتا اس لئے اس نے بڑے بڑے لوگوں کو توجہ دلائی اور بعض بڑی بڑی عمارتیں کلیسہ وغیرہ کی بھی بیمارستان کی حیثیت سے اُسے مل گئیں۔

یہ واقعہ اس نوجوان کے دل پر اس قدر گہرا اثر چھوڑ گیا کہ اس کو معالجوں اور تیمار داروں کی ایک باقاعدہ جماعت بنانے کا خیال پیدا ہوا اور اسی غرض سے وہ جنیوا گیا جہاں وہ پیدا ہوا تھا۔ یہاں پہنچکر اس نے اپنے خیال کی اشاعت شروع کی اور ایک مختصر سی کتاب "یادگار سلورینو" کے نام سے

شائع کی جس میں اس نے اپنے تجربات اور دلدوز واقعات زخمیوں کی تکالیف کے نہایت موثر الفاظ میں بیان کئے۔ یہ کتاب بہت مقبول ہوئی اور مختلف زبانوں میں اس کا ترجمہ کیا گیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بعض ذی اثر لوگ بھی اس کے ہم خیال ہو گئے جن میں ایک شخص گسٹا و مونیر بھی تھا جو بعد کو مرکزی جماعت کا صدر قرار دیا گیا۔ ہر چند ارباب صحافت نے اس خیال کی مخالفت کی اور اس کو ناممکن العمل بتایا لیکن ہنری ڈونان ہمت نہیں ہارا اور وہ آخر کار ایک جمعیت قائم کرنے میں کامیاب ہو ہی گیا۔ اول اول اس کے پانچ ممبر ہوئے اور قواعد کی ترتیب کی طرف متوجہ ہوئے اب سب سے زیادہ اشکال یہ پیدا ہوا کہ فوج کے جنرل اس امر پر راضی نہ ہوتے تھے کہ میدان جنگ میں کوئی اور جماعت علاوہ محاربین کے ساتھ ہو خواہ وہ تیماردار اور معالج ہی کیوں نہ ہو۔ لیکن ہنری ڈونان اب بھی مایوس نہ ہوا اور ۱۸۶۳ء میں اس نے اس کی بنیاد ڈالکر دول عظمیٰ کے نمائندوں کو دعوت دی اور دوسرے سال اس پر سب کا اتفاق ہو گیا۔ اس جماعت کے لئے خاص شناخت یہ رکھی گئی کہ اس کے جھنڈے پر اور ممبروں کی وردی پر سپید کپڑے پر سُرخ صلیب کا نشان بنایا جائے (یعنی سوئٹزرلینڈ کے جھنڈے کا بالکل عکس جس میں سُرخ زمین پر سفید صلیب کا نشان ہوتا ہے) ہنری ڈونان نے اپنی ساری قوت اور تمام زندگی اس تحریک کے کامیاب بنانے میں صرف کردی، اور آخر کار اس میں کامیاب ہو کر رہا ایک زمانہ اس غریب پر ایسا بھی آیا کہ نان شبینہ تک

اُسے میسر نہ آتی تھی، بعد کو ملکۂ روس کو جب یہ حال معلوم ہوا تو اس نے اسکی مدد کی اور ہنری پھر اسی جمعیت کی ترقی کی طرف متوجہ ہو گیا۔ یہ سنہ ۱۹۱۰ء میں ۸۲ سال کی عمر تک پہونچکر مرا اور یہ سکون ساتھ لیکر گیا کہ جس تحریک کی بنیاد اس نے ڈالی تھی وہ سارے عالم میں منتشر ہوئی اور کامیابی کے اس نقطہ تک پہونچی جو مشکل سے کسی تحریک کو نصیب ہوتا ہے۔

---

# امریکہ اور گزشتہ جنگ عظیم

(جناب سید اکبر علی صاحب۔ ملتان)

گزشتہ جنگ عظیم میں اگر جرمنی اس قدر قوت کے ساتھ بڑھا تو جائے حیرت نہیں کیونکہ وہ ایک زمانہ سے اس کے لئے طیاریاں کر رہا تھا اگر فرانس اور برطانیہ نے اس کے مقابلہ کے لئے کافی سامان فراہم کر دیا تو بھی تعجب نہیں کیونکہ ان کی عسکری قوت بہت بڑھی ہوئی تھی لیکن امریکہ کا دفعتًہ اس قدر طیاری کے ساتھ میدان میں آجانا جبکہ وہ دور دراز جگہ پر واقع ہونے اور جرمنی کے ساتھ سیاسی و ملکی تعلقات کے استوار ہونے کی وجہ سے مطمئن تھا اور کوئی وجہ اس سے جنگ کرنے کی نہ پایا تھا۔ ضرور حیرتناک ہے۔ کیا آپ کہہ سکتے ہیں کہ

امریکہ بھی پہلے سے ایسی ہی تیاریاں کر رہا تھا کہ وہ اچانک بروے کار آگیا اور غیر معمولی سامان حرب و مدافعت بالآخر جرمنی کی شکست کا باعث ہوا۔

---

(نگار) آپ کے اس استفسار کا کچھ حصہ تو صحیح ہے اور کچھ غلط، یعنی یہ ضرور درست ہے کہ جرمنی خفیہ طور پر زمانۂ دراز سے اس حملہ کی طیاریاں کر رہا تھا لیکن یہ صحیح نہیں کہ جرمنی کی شکست کا باعث امریکہ کا اقدام تھا۔ جرمنی کو اگر شکست ہوئی یا صحیح الفاظ میں یوں کہئے کہ اگر جرمنی نے جنگ کو آیندہ جاری رکھنا چاہا تو اس کا سبب صرف یہ تھا کہ وہاں کی آبادی اب اس کے لئے طیار نہ تھی اور وہاں کی پبلک استبداد ملوکیت سے بیزار ہو کر اشتراکیت کی طالب تھی ممکن ہو کہ امریکہ کی تازہ فوجوں اور کثیر سامان حرب کے آجانے سے اس خیال میں اور زیادہ قوت پیدا ہوئی ہو جس کا نتیجہ دفعتہً اس طرح ظہور میں آیا کہ دنیا نے یہی سمجھا جو آپ سمجھتے ہیں، بہر حال اس داستان کا سب سے زیادہ دلچسپ ٹکڑا یہ ضرور ہے کہ امریکہ کیونکر اس قدر جلد جنگ کے لئے طیار ہو گیا اور پھر اسقدر شدت قوت کے ساتھ کہ اس کی ترتیب و تنظیم کے لئے بھی ایک زمانہ کی ضرورت تھی۔ آپ کو شاید صحیح اعداد معلوم نہ ہوں گے اس لئے میں آپ کی دلچسپی کیلئے بتانا چاہتا ہوں کہ جنگ شروع ہونے سے قبل امریکہ کی فوجی قوت دو لاکھ سپاہی اور ۹۵۰۰ افسروں سے زائد نہ تھی لیکن ایک سال کے اندر قوت

علی الترتیب ۱۵ لاکھ اور ۲۳۰۰۰۰ تک پہونچ گئی، اسی طرح بحری سپاہ جو صرف
۸۳۰۰۰ تھی، ۲۳۵۰۰۰ ہو گئی۔

آپ کو یہ سن کر حیرت ہوگی کہ جدید فوجوں کی چھاؤنیاں بنانے کا حکم مئی سنہ ۱۷ء کو صادر ہوتا ہے، ۱۵ جون کو ان کی تعمیر شروع ہوتی ہے اور تین مہینے کے اندر ۳۲ چھاؤنیاں ایسی مکمل و آراستہ طیار ہو جاتی ہیں کہ ان میں بجلی کی روشنی ہے، پانی کی نہریں ہیں، حوض ہیں، فوارے ہیں، باغ ہیں، اسپتال ہیں، تھیٹر ہیں، اسکول ہیں، بازار ہیں اور وہ تمام چیزیں ہیں جو ایک متمدن سے متمدن شہر میں پائی جا سکتی ہیں۔

قبل جنگ وہاں کی جبری فوج عبارت تھی صرف ۵۰۰۰۰ سپاہیوں اور ۲۰۰۰ افسروں سے، لیکن جنگ میں شامل ہوتے ہی سپاہیوں کی تعداد ایک لاکھ اور افسروں کی ۱۵۰۰۰ ہو گئی، پھر یہ اعداد کی زیادتی محض نمائشی نہ تھی بلکہ اس قدر مکمل و موثر تھی کہ عساکر امریکہ میں سے ایک سپاہی بھی ملیریا اور میعادی بخار میں ہلاک نہیں ہوا۔ حالانکہ اس سے قبل جب امریکہ و اسپین میں جنگ ہوئی تھی تو توپ و تفنگ سے زیادہ انھیں دونوں بیماریوں نے امریکہ کی فوج کو پامال کیا تھا۔ اب اسی کے ساتھ فوجی ضروریات کی چیزیں مہیا کرنے کا واقعہ بھی ملاحظہ ہو۔ ۳۰ کارخانوں کو حکم دیا گیا کہ دو کروڑ کمبل، ۶۰ لاکھ اوورکوٹ، ۲۰۰ لاکھ جوتے اور اسی طرح کا دوسرا سامان فوراً فراہم کریں۔ چنانچہ روزانہ ڈھائی ہزار گاڑیاں سامان رسد اور ایندھن لئے ہوئے چھاؤنیوں میں صبح کو پہونچ جاتی تھیں

اسلحہ تقسیم کرنے کے لئے پہلے صرف ۱۱۹۰ افسر اور ۵۰۰۰ سپاہی تھے لیکن جنگ کے وقت ان کی تعداد ۵۰۰۰ اور ۲۷۰۰۰ ہو گئی اور انھوں نے ایک سال میں دس لاکھ بندوقیں تقسیم کیں۔ ہر ہفتہ ۴۵۰۰۰ بندوقیں طیار ہوتی تھیں اور تقریباً ۷۰۰۰ توپیں مسٹر الیوز قسم کی فراہم کی گئیں۔ معمولی توپیں پہلے ایک سال میں ۲۰ ہزار طیار ہوتی ہیں لیکن اب ان کی تعداد ۲۲۵۰۰۰ ہو گئی صرف چھاؤنیوں میں جو کارتوس تقسیم ہوئے ان کی تعداد ایک ارب تھی انھوں نے ہلکی قسم کی ایک ایسی توپ بھی ایجاد کی جو ۴ منٹ میں بیس ہزار فیر کرتی تھی اور اسلحہ کی طیاری کے لئے ایک ارب گنی (یعنی اپنی سالانہ آمدنی کا سہ چند) کی منظوری دی۔
بحری قوت بھی اس نے چہار چند کر لی اور بیڑوں کے حجم میں تگنا اضافہ کر دیا پھر آپ یہ نہ خیال کیجئے کہ امریکہ کے تمام مصارف بیکار رہے اگر جنگ میں اسے کوئی قطعہ ملک نہیں ملا تو اس کی تجارت خارجیہ ۴۰۰ ملین گنی تک بڑھ گئی۔

یقیناً یہ اعداد و شمار حیرت انگیز ہیں، لیکن جو قوم وقت کی قدر جانتی ہے، جس قوم کے افراد رات دن کام کرنے ہی کو زندگی سمجھتے ہیں اصول کے پابند ہیں غیرت و حمیت رکھتے ہیں، ان کے نزدیک یہ کچھ مشکل نہیں ہے۔ مسلمانوں کی گزشتہ تاریخ میں بہت سے واقعات آپ کو ایسے ملتے ہیں جن سے معلوم ہو سکتا ہے کہ کبھی یہ بہار ہم پر بھی گزر چکی ہے اور ہمارے کارناموں کو بھی کبھی حیرت و استعجاب سے دیکھا جاتا تھا۔

---

# غالب کی مثنوی نگاری

(جناب سید ... عالم صاحب - شاہ پور)

کچھ عرصہ سے آپ کے رسالہ میں "غالب کے ذوق فارسی" پر ایک مسلسل مضمون غلام ربانی صاحب عزیز کا نکل رہا ہے جس میں ایک وقت تک اس کی مثنوی نگاری سے بحث کی گئی ہے۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ یہ بحث تمام ہوگئی یا باقی ہے، لیکن ابھی ناتمام ہے تو بھی میرا جہاں تک خیال ہے۔ جناب عزیز ربانی اس بحث کو چھیڑتے ہوئے معلوم نہیں ہوتے کہ مثنوی نگاری میں غالب کا سب سے بلند کارنامہ کیا ہے اور کن اسباب کی بنا پر اسے ایسا کہا جا سکتا ہے۔

مجھے افسوس ہے کہ آپ نے اس سلسلہ میں کبھی کوئی نوٹ نہیں دیا اور نہ اپنی رائے اس مضمون کے متعلق ظاہر کی تاکہ اسی سے کچھ اس حقیقت پر روشنی پڑتی بہرحال اب میری خواہش یہی ہے کہ آپ مطلع فرمائیں کہ غالب نے اپنی مثنویوں میں کس جگہ اور کیا امتیاز پیدا کیا ہے اور اس صنف میں اس کا شاہکار کیا ہے۔

(نگار) غالب کے ذوق فارسی کے متعلق مولوی غلام ربانی صاحب عزیز کا مضمون

ابھی ختم نہیں ہوا، لیکن مثنوی کی نسبت اُنھیں جو کچھ لکھنا تھا لکھ چکے ہیں۔ آیندہ قصائد و رباعیات سے بحث کی گئی ہے اس لیے اگر اس مضمون کے شایع شدہ حصہ کو آپ تشنہ پاتے ہیں، تو تشنہ ہی رہیگا۔

میں نے بیشک کوئی رائے اپنی ظاہر نہیں کی تھی، لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ میرا یہ سکوت برابر قائم رہتا۔ خیال تھا کہ جسوقت یہ مضمون مکمل ہو جائے گا، اسوقت اس پر تبصرہ کروں گا لیکن آپ کی بیتابی نے مہلت نہ دی اور میرے عہد انتظار کی مدت کو مختصر کر دیا۔

مولوی غلام ربانی صاحب نے اسوقت تک غالب کی فارسی مثنویوں کے متعلق جو کچھ اظہار خیال کیا ہے، وہ یقیناً "آخری لفظ" تو نہیں سمجھا جا سکتا، لیکن اس حالت میں کہ لوگ اس کے اردو کلام کی طرف سے کسی طرح ہٹتے ہی نہ تھے اور کبھی یہ غور کرنے کی زحمت برداشت ہی نہ کرتے تھے کہ غالب حقیقتاً غالب کہاں نظر آتا ہے۔ انھوں نے ایک ایسا نغمہ چھیڑا جو بالکل برمحل تھا۔ میں نے اس مضمون کی اشاعت اس لئے نہیں کی تھی کہ اس میں اب کسی کلام کی گنجایش نہیں، بلکہ برخلاف اس کے مقصود یہی تھا کہ لوگوں کو "کلام" کا موقع ملے اور وہ نگاہیں جو اس کے صرف دیوان اردو پر جمی ہوئی ہیں، کسی طرح دوسری طرف بھی مائل ہوں۔ چنانچہ ایک مثال آپ ہی کی ہے کہ اس مضمون کو دیکھ کر یہ استفسار آپ کے ذہن میں پیدا ہوا اور مجھے بھی لب کشائی پر مجبور کر دیا۔

جب کسی شاعر کا کلام ہمارے سامنے ہوتا ہے تو ہم اس کی قوت شاعری کا اندازہ یا اُس کا صحیح میلان طبع جن اصناف سخن کو دیکھ کر معلوم کرتے ہیں وہ غزل قصیدہ اور مثنوی ہیں (قطعہ، رباعی کا ذکر میں نے اس لئے نہیں کیا کہ محض قطعات و رباعیات کے لحاظ سے شہرت حاصل کرنے والے کم ہیں اور ایسے تو بہت ہی کم ہیں جن کے عمر کا ماحصل صرف یہی ہوا اور انھیں کا ذخیرہ اُردو فارسی میں کثرت سے موجود ہے۔

میں کسی طرح ماننے کے لئے طیار نہیں کہ ایک شاعر ان تینوں اصناف سخن میں یکساں قدرت رکھ سکتا ہے کیونکہ بلحاظ شعر ہونے کے جس طرح یہ تینوں ایک ہی چیز نظر آتی ہیں، اسی طرح اپنے داعیات کے لحاظ سے ایک دوسرے کے منافی بھی ہیں۔ کیونکہ ان میں سے ہر ایک کا مقصود علحدہ ہے اور مقصود کی علحدگی حقیقتاً خیال کی علحدگی، زبان کی علحدگی ہے۔

قصیدہ و غزل کے فرق کو پیش نظر رکھ کر جب آپ غور کریں گے تو معلوم ہوگا کہ ایک کامیاب قصیدہ گو فیلسوف ہو سکتا ہے، خلاق معانی ہو سکتا ہے، ماہر لسانیات ہو سکتا ہے اور اگر اس کے دماغ کو مادی دنیا کے مطالعہ کا موقع ملے تو ایک کامیاب تاجر ہوشیار ماہر سیاست اور موجد و مخترع بھی ہو سکتا ہے، لیکن اس سے ہمدردی کو توقع رکھنا اس کے اندر جذبۂ ایثار و خودویت کی جستجو کرنا یا اس کا درستی اخلاق کی طرف مائل ہونا۔ اور دنیا میں اپنے آپ کو رحمت و برکت کی صورت سے پیش کرنا خلاف عقل ہے ۔

اسی طرح ایک اچھا غزل گو محبت میں قربانیاں کرسکتا ہے ۔ ایک مفید متمدن انسان بن سکتا ہے ۔ روحانیت میں ترقی کرکے وہ ایثار کرنے والا صالح اور اپنے اوپر تکلیف اُٹھاکر دوسروں کے لئے امن وسکون کی راہیں نکالنے والا مردصالح بن سکتا ہے، لیکن اس سے یہ توقع کرنا کہ وہ مادی ترقی کی راہیں سوچے، سیاسیات میں ترقی کرے اور علوم وفنون کی اعانت کرے بالکل عبث ہے ۔

پھر جب ان دونوں کی راہیں اس قدر علٰحدہ علٰحدہ ہیں تو کیونکر ممکن ہے کہ ایک کامیاب قصیدہ گو، کامیاب غزلگو اور اچھا غزل کہنے والا اچھا قصیدہ خواں ہو سکتا ۔ خاقانی کا سارا کلام پڑھ جائے ۔ انوری کا سارا کلیات ختم کرجائے لیکن سعدی کی ان دوشعروں میں کسی ایک مصرع کا بھی جواب آپکو نہ ملیگا ۔

مرد بے سیمیا بسحر امیر دی　　نیک بدعہدی کہ بے ما میروی
دیدہ سعدی نہ دل ہمراہ تست　　تا نہ پنداری کہ تنہا می روی

خاقانی، غم عشق کا ذکر بھی کرتا ہے تو ان الفاظ میں :—

غم نخم خرمی ست کہ دیگرا افگنم　　دردیست جنس من کہ بیکدن دآدرم

کہ اگر حقیقتاً کسی پر کوئی کیف محبت طاری ہو تو بھی اس شعر کو سنکر فوراً دور ہو جائے ۔ بغرض قصیدہ وغزل کے معیار بالکل جدا جدا ہیں اور مجھے حیرت ہوتی ہے کہ وہ لوگ جو اچھی غزل کہہ سکتے ہیں کیونکہ قصیدہ گوئی کی جرأت کرتے ہیں یا قصیدہ میں کامیاب ہونے والے غزل کی طرف کیوں مائل ہوتے ہیں ۔

جس طرح قصیدہ و غزل کے لئے الگ الگ رنگ طبیعت درکار ہے اسی طرح مثنوی کے لئے بھی خاص دماغ چاہئے۔ مثنوی چونکہ بالکل مسلسل نظم ہوتی ہے اور اس میں واقعات سلسلہ کے ساتھ بیان کئے جاتے ہیں اس لئے اس میں وہی شخص کامیاب ہو سکتا ہے جو نہ صرف عام مطالعۂ جزئیات پر قادر ہے بلکہ بغیر کسی غیر ضروری رنگ آمیزی کے ان کو ظاہر کرنے کی بھی قدرت رکھتا ہے، کیونکہ اگر اس میں مبالغہ وغیرہ سے کام لیا گیا تو واقعات کی اصلی ہیئت خراب ہو جائے گی اور مثنوی کا حسن غارت۔ اس کے لئے ایک ایسے نقاش و مصور کی ضرورت ہے جو مختلف رنگوں کے امتزاج سے واقف ہونے کے بعد اُن کو متمائز بھی کر سکتا ہے اور اس امتزاج و تفریق کے اظہار و بیان پر بھی قادر ہے۔ اسی لئے مثنوی کی زبان کا سادہ اور اسکی تشبیہات کا سریع الانتقال الی الذہن ہونا بالکل ضروری ہے اس میں مغلق و دشوار الفاظ، پیچیدہ ترکیبوں کا پایا جانا بالکل ایسا ہی تکلیف دہ ہوتا ہے جیسے گرمی کی خنک چاندنی رات میں چاند کے اوپر بادل کا چھا جانا۔

اس مختصر بیان سے غالبًا یہ امر واضح ہو گیا ہو گا کہ غزل، قصیدہ، مثنوی کی شاعری میں کیا فرق ہے اور ان تینوں کے لئے علحدہ علحدہ کن خصوصیات کا شاعر ہونا چاہئے، لیکن اسی کے ساتھ یہ شبہ ضرور پیدا ہوتا ہے کہ بعض ایسے شاعر بھی ہوئے ہیں جنھوں نے قصیدہ و غزل دونوں میں شہرت حاصل کی اس لئے اگر ان تینوں کے لئے اس قدر متباین طبائع درکار ہیں تو پھر اس

بیں اضداد کے کیا معنی۔ یہ شبہ ایک حد تک بظاہر صحیح معلوم ہوتا ہے، لیکن حقیقتاً نادرست ہے، کیونکہ اگر ایسے شعراء کے کلام کا بغور مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ وہ وضع تو ہوئے تھے صرف ایک ہی صنف سخن کے لئے لیکن کسی ایسی خصوصیت نے جو عمومی طور پر سامع کے ذہن و خیال کو متوجہ کر سکتی ہے ان میں پائی جاتی تھی اور اس کے اشتراک نے ان کے تمام اصناف سخن کو فی الجملہ دلچسپ بنا دیا ہے۔ علاوہ اس کے بعض ایسے شاعر بھی ہوتے ہیں جو قدرت کی طرف سے کسی صنف سخن کے لئے مخصوص دماغ لیکر نہیں آتے اور سب میں دخل دیسکتے ہیں۔ پھر چونکہ ان کا ذہن بہت رسا اور محل شناس ہوتا ہے اس لئے وہ ہر موقع کی خصوصیات کا لحاظ کرکے اپنے لئے کچھ نہ کچھ امتیاز پیدا ہی کر لیتے ہیں، یا پھر ان میں کوئی ایسی خاص بات ہوتی ہے جس کا اظہار ہر صنف سخن میں ایک کیفیت پیدا کر دیتا ہے۔ ایسے شاعروں کے تسمیہ کے لئے انگریزی کا ایک لفظ (factotum) بہت موزوں ہے (جس کا ترجمہ فوربس نے ہر گنا ہر بابی یا ہر کارہ کیا ہے)

اس کی مزید وضاحت کے لئے یوں سمجھ لیجئے کہ موسیقی داں طبقہ میں ایک جماعت دھرپدیوں کی کہلاتی ہے جو صرف اصولی طور پر ایک خاص گانے کی مشق کرتے ہیں اور اس میں ان کی زندگی صرف ہو جاتی ہے بعض صرف خیال گاتے ہیں بعض ٹھمری اچھی طرح ادا کرتے ہیں لیکن بعض ایسے ہوتے ہیں جو دھرپد خیال اور ٹھمری تینوں میں دخل رکھتے ہیں اور ان کی قدرتی خوش گلوئی

کا اثر ہمیں اس قدر مسحور کر لیتا ہے کہ ہم سمجھنا ہی نہیں چاہتے کہ یہ شخص حقیقتاً ماہر کس چیز کا ہے۔ بالکل یہی حال بعض شاعروں کا ہے کہ اُن کی رنگین بیانی، یا اسلوب ادا، یا کوئی ایسی ہی اور خصوصیت ہم کو اس درجہ متاثر کر لیتی ہے کہ ہم اُسے ہر گُنا سمجھنے لگتے ہیں، یا یہ کہ اس پر غور ہی نہیں کرتے۔

مثلاً سعدی اپنی غزلگوئی کے لحاظ سے یا خاقانی اور انوری قصیدہ گوئی کی حیثیت سے بالکل ایک ایسے دُہریے کی حیثیت رکھتے ہیں جس میں کوئی اور خصوصیت ایسی نہیں ہے جو ان کو موسیقی کے کسی اور صنف میں کامیاب بنا سکے، برخلاف اس کے امیر خسرو، عرفی اور غالب اس گوئے کی طرح ہیں جس کی خوش گلوئی اُسے ہر رنگ میں کامیاب کر کے دکھا دیتی ہے۔ حالانکہ وہ ماہر کسی کا نہیں ہے یا صرف ایک چیز کا ہے۔

آپ نے عرفی کے کلام کا مطالعہ کیا ہوگا اور اس کے قصائد کو دیکھ کر یہ حکم لگایا ہوگا کہ یہ قصاید ہی کے لئے وضع ہوا تھا، حالانکہ حقیقت یہ نہ تھی میرے نزدیک وہ صرف رنگین غزلگوئی کے لئے پیدا ہوا تھا۔ (صحیح تغزل سعدی کا اس کے ہاں بھی نہیں) لیکن چونکہ زبان کی رنگینی، خیال کی لطافت، اسلوب بیان کی ملاحت ایک ایسی چیز ہے جو اپنا اثر پیدا کئے بغیر نہیں رہتی اس لئے ایک شخص اُسکے قصاید میں ان خصوصیات کو دیکھ کر یہی سمجھنے لگتا ہے کہ وہ قصیدہ گوئی کے لئے پیدا ہوا تھا۔ یہاں ایک شبہ پیدا ہو سکتا ہے کہ اگر عرفی صرف غزلگو شاعر تھا تو اس کا دیوان کیوں پھیکا ہے۔ لیکن اس کا سبب صرف

یہ تھا کہ زمانہ کی ضرورت نے اس کو مجبور کیا تھا کہ وہ قصاید ہی کی طرف توجہ کرے اور اپنے کمال کی قوت و اسی صنعت میں ظاہر کرے، چنانچہ وہ اس میں کامیاب ہوا اور تمام وہ رنگینیاں، تمام وہ حلاوتیں، تمام وہ لوچ جو ایک غزل ہی کیلئے زیادہ موزوں ہیں اس کے قصاید میں پیدا ہو گئے۔ پھر یہ آپ کو اختیار ہے کہ اس کی ان نظموں کو آپ قصاید کہئے یا کچھ اور لیکن میں تو اس کے قصاید کو ہمیشہ غزل سمجھ کر لطف اٹھاتا ہوں۔

عرفی کے وہ قصاید جن میں سے قصیدہ کا تمام شوکت و دبدبہ پیدا کرنے کی کوشش کی ہے، صرف چند ہیں لیکن وہ اپنی فطری غزلگوئی سے یہاں بھی مجبور ہو گیا۔ انھیں چند میں سے اس کا ایک قصیدہ نعت میں ہے جو اس شعر سے شروع ہوتا ہے۔

سپیدہ دم چو زدم آستیں بہ شمع شعور ۔۔۔ شنیدم آیۂ استفتحوا ز عالم نور

اور یقیناً قصیدہ کا خالص رنگ رکھتا ہے لیکن دوسرے ہی شعر سے فوراً اُس کا رنگ اس طرح تبدیل ہو جاتا ہے۔

بدل ز شاہد بزم ازل ندا آمد ۔۔۔ کہ اے تمام ہوتا از رضائے ما بس دور
ز ہے طاعت حسن ادب خجسے طاعت ۔۔۔ کہ با اجازت ما ئی ز وصل ما مہجور
زیادہ زیں نہ حلالست دوری از بر ما ۔۔۔ اگر بہ حوصلہ تازی در آ بہ بزم حضور
طلب بہار و ترس از متاع منع کلیم ۔۔۔ بساط عذر میارا کہ نیستی معذور
اگر بہ چشمۂ مقصود دست عشوۂ ما ۔۔۔ شکست ساغر امید و رنگ فتور

نہ کوتہی ز عطا بود عشق میداند ۔۔۔ کہ ہر کرشمہ ما ننگ بود خلعت طور

اسی طرح کا ایک دوسرا نعتیہ قصیدہ ہے جو اس شعر سے شروع ہوتا ہے:۔

اقبال کرم میگزد ارباب ہمم را ۔۔۔ ہمت نخورد نیشتر لا و نعم را

کیسا پُر شوکت شعر ہے، لیکن دوسرا شعر ملاحظہ ہو:۔

از رغبت دنیا الم آشوب نکردم ۔۔۔ زیں باد پریشاں نکنم زلف الم را

زلف کا خیال آہی گیا۔ اس سے زیادہ لطف وہاں پیدا ہوتا ہے جب اسی قصیدہ میں آگے چلکر وہ عدد دث و قدم کے ایسے خشک الفاظ کا استعمال اس طرح کرتا ہے:۔

تقدیر بیک ناقہ نشانید دو محمل ۔۔۔ سلمائے حدوث تو و لیلائے قدم را

یہاں بھی اس کا کام بغیر سلمیٰ اور لیلے کے ذکر کے نہ چل سکا۔

یہ حال ان قصاید کا ہے جہاں وہ حدود غزل گوئی سے بہت بچ کر گیا ہے، لیکن جو قصاید اُس نے پوری تغزل کی کیفیت پیدا کر کے کہے ہیں وہاں تو ان جواہر پاروں کا انبار نظر آتا ہے۔ آپ نے اس کا وہ مشہور قصیدہ دیکھا ہوگا جس کا پہلا شعر یہ ہے:۔

جہاں بگردم و دردا بہیچ شہر و دیار ۔۔۔ نیافتم کہ فروشند بخت در بازار

اور اس میں آپ نے ان قسموں سے بھی لطف اُٹھایا ہوگا جو عرفی نے کھائی ہیں، پھر آپ ہی انصاف کیجیے کہ کیا غزل کے لئے اس سے زیادہ کسی اور کیفیت کی ضرورت ہے۔ سب سے پہلے وہ خدا کی قسم کھاتا ہے لیکن اس انداز سے:۔

بدان خدائے کہ در شہر بند امکاں نیست | متاع معرفتش نیم ذرہ در بازار

اس کے بعد وہ اور چند قسمیں کھا کر آخر کار ان قسموں پر آجاتا ہے :-

بہ عشوۂ کہ زلیخا بُرید از دکفِ دست | بہ فتنۂ کہ مسیحا گزید از و سرِ دار

بہ برقعِ مہ کنعاں کہ بود حُسن آباد | بہ حجلہ گاہ زلیخا کہ بود یوسف زار

بہ آں متاع کہ گوہر فروش کنعانی | بمصر بُرد ولبالب ز حُسن شد بازار

بہ آں دروغ کہ فرہاد از دشہادت یافت | بہ آں ترانہ کہ منصور را کشید بدار

بہ ناقۂ کہ بہ لیلےٰ خیالِ مجنوں بُرد | بہ آں کرشمہ کہ لیلی برآں نمود نثار

بہ تیشۂ کہ براطرافِ صورتِ شیریں | ہمہ کرشمہ تراشید و ریخت برکہسار

کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ یہ اشعار غزل نہیں ہیں۔ دوسرے قصیدوں کے اور چند اشعار ملاحظہ فرمائیے :-

دریکہ لشکر غم صف کشد بخونخواری | دلم بنالہ دہد منصبِ علمداری

خراب نرگسِ مستانۂ توام کہ نہد | ہزار شیوۂ مستی بہ طبع ہوشیاری

دراں دیار بہ سودا روددلم کہ دہد | جوے ملال بہ عمرابد بہ بسیاری

---

از در دوست چگویم بچہ عنواں رفتم | ہمہ شوق آمدہ بودم ہمہ حرماں رفتم

دل و دین و خرد و ہوش و زباں ماندم | تا بگویم ز در دوست بہ ساماں رفتم

منم آں غنچۂ پژمردہ کہ از بادِ خزاں | خندہ برلب گرہ و سر بہ گریباں رفتم

---

بیا کہ باد لم آں می کند پریشانی — کہ غمزۂ تو نکرد ست با مسلمانی
ز دیدہ رفتی و مردم ہماں نفس فریاد — کہ بے تو مردم و دانگہ چنیں بآسانی
کسے کہ تشنۂ لب ناز تست میداند — کہ موج آب حیات ست چیں پیشانی
نہ ہشتِ غمزۂ اسلام دشمنت کردو رز — محبت تو کنم جمع با مسلمانی
متاع حسن تو سرمایۂ تہید ستی — خیال زلف تو مجموعۂ پریشانی
لب تو جرعہ دہ بادۂ دل آشوبی — غم تو شانہ کش طرۂ تن آسانی
گل کرشمہ بخندد وچو چشم باز کنی — بہار عشوہ بریزد چو رخ بپوشانی

---

باز گلبانگ پریشاں می زنم — آتشے در عندلیباں می زنم
حجلۂ گل بہر من بستند دمن — سر بدیوار گلستاں می زنم

میرے نزدیک یہ اشعار اور اسی قسم کے سیکڑوں شعر جن سے "قصاید عرفی" بھرا پڑا ہے بالکل رنگین غزلگوئی کے تحت میں آتے ہیں۔

میں سلسلۂ کلام میں خدا جانے کہاں سے کہاں پہونچ گیا، بہر حال مدعا یہ ہے کہ بعض شاعر اپنے کلام میں بعض ایسی خصوصیات رکھتے ہیں کہ ان کے متعلق یہ حکم لگانا کہ ان کا صحیح رنگ طبیعت کیا ہے مشکل ہو جاتا ہے اور میری رائے میں غالب بھی انھیں میں سے ایک ہے

غالب کے فارسی کلام کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جزو اعظم اسکے کلام کا بھی یہی رنگین بیانی ہے اور یہی اس کے کامیابی کا راز ہے۔ ورنہ حقیقتاً

وہ غزل گو تھا اور نہ قصیدہ گو، مثنوی تو خیر چیز ہی اور ہے قصاید میں اس نے بالکل عرفی کی تقلید کی اور اتنی مکمل تقلید کہ مشکل سے دونوں میں امتیاز پیدا کر سکتے ہیں۔ چنانچہ وہ خود بھی اس کو محسوس کر کے کہتا ہے :۔

کیفیت عرفی طلب از طینت غالب جام دگراں بادۂ شیراز ندارد

غزل میں اس نے نظیری اور بیدل کے رنگ کو اعتدال کے ساتھ ملا کر پیش کیا اور اس حسن کے ساتھ کہ اس سے زیادہ ممکن نہ تھا بیدل سے فائدہ اٹھانے کا اعلان اس نے اپنے اُردو دیوان میں کیا ہے اور نظیری کی پیروی کو یوں ظاہر کرتا ہے :۔

زفیض نطق خود شیم بانظیری ہمزباں غالب چراغے راکہ دودے ہست درسرزود گیرد

مدعا یہ کہ جو شمع نظیری کی ذات سے روشن تھی اسے اب غالب نے روشن کیا ہے۔

اب رہا مثنوی کا مسئلہ، سو میں بلا تامل کہوں گا کہ غالب مثنوی کہنے کے لئے وضع نہ ہوا تھا اور نہ صحیح معنے میں اس نے کوئی مثنوی کہی، لیکن چونکہ بادۂ شیراز کی اس کے ہاں کمی نہ تھی اس لئے مثنوی کے نام سے بھی اس نے جو کچھ کہا وہ رنگ و کیفیت سے خالی نہ رہا۔

کلیات غالب میں گیارہ مثنویاں نظر آتی ہیں، جن میں دس تو ایسی ہیں جو بہت مختصر ہیں اور جن کا موضوع مدح، تقریظ اور تہنیت وغیرہ ہے جنھیں مثنوی سے کوئی علاقہ نہیں۔ گیارھویں مثنوی جس کا عنوان ابر گہربار ہے بیشک طویل بھی ہے اور موضوع و ترتیب کے لحاظ سے بھی مثنوی کے تحت

میں آتی ہے۔ اس میں حمد، نعت، منقبت، مناجات، حکایت، ساقی نامہ، مغنی نامہ سبھی کچھ ہے اور غالب کی طرف سے اگر کوئی کامیاب نمونہ مثنوی کا پیش کیا جا سکتا ہے تو یہی ہے۔

حمد و نعت یا مناجات کے لئے جس عجز و فنا دگی کی ضرورت ہے وہ بیشک اس کے کلام میں پیدا نہیں ہوئی کیونکہ یہ اس کا رنگ نہ تھا لیکن جہاں تک جذبات کی بلندی خیال کی پاکیزگی زبان کی حلاوت کا تعلق ہے وہ ان میں بھی پائی جاتی ہے۔ مگر اس مثنوی کا بہترین حصہ وہ ہے جہاں محشر کا منظر پیش کر کے خدا کے سامنے اپنی شکایات کا دفتر کھولا ہے۔

ایک شاعر کے کلام کا بہترین حصہ وہ ہوتا ہے جس میں وہ بے اختیار ہو کر اپنے آپ کو ظاہر کرنے لگتا ہے اور مثنوی کی اس حصہ میں غالب نے اپنے آپ کو اس قدر تکمیل کے ساتھ ظاہر کر دیا ہے کہ اگر کوئی چاہے تو اس سے غالب کی زندگی کے تمام جذبات کا مطالعہ بیک وقت کر سکتا ہے۔ محشر میں نیکوں اور بدوں کے اجتماع کے ساتھ اپنے وجود کا ذکر کرتا ہے:۔

بر د زسے کہ مردم شود انجمن — شود تازہ پیوند جانہا بہ تن
رواں را بہ پیکی نوا زندگاں — بسرمایۂ خویش نازندگاں
گہرہائے شہوار پیش آورند — فروہیدہ کردار بیش آورند
ز نور سے کہ ریزندہ خرمن کنند — جہاں را بخود چشم روشن کنند
بہ ہنگامہ با ایں جگر گوشگاں — درآیند مشتے جگر توشگاں

ز حسرت بلبل برده دوران فرو — ز خجلت سر اندر گریبان فرو
دراں حلقہ من باشم و سینۂ — ز غمہائے ایام گنجینۂ
در آب و در آتش بسر بردۂ — ز دشواری زیستن مردۂ

اس کے بعد اور بہت سے شعر لکھ کر کہتا ہے:۔

حسابے ور امش و رنگ و بوئے — ز جمشید و بہرام، پرویز جوئے
کہ از بادہ تا چہرہ افروختند — دل دشمن و چشم بد سوختند
نہ از من کہ از تابے گاہ گاہ — بدریوزہ رخ کردہ باشم سیاہ

یعنی کہاں تک ضبط کروں دل خون ہو گیا، اور پھر یوں بھی جب تو بغیر کہے سب کچھ جانتا ہے تو نہ کہنے سے کیا فائدہ۔ تجھے معلوم ہے کہ میں نہ کافر ہوں نہ گبر، تو میں نے کسی کا خون کیا نہ راہزنی کی۔ البتہ اگر کوئی قصور ہوا ہے تو صرف یہ کہ شراب پی ہے، سو اس کا مواخذہ اگر کرنا ہے تو جمشید و بہرام وغیرہ سے ہونا چاہئے جن کی عمر ہی اسکی لطف میں بسر ہو گئی نہ میں کہ اگر کبھی مجبور ہو کر پی بھی تو گدائی کر کے اور اس شان کے ساتھ کہ:۔

نہ بستاں سرائے نہ میخانۂ — نہ دستاں سرائے نہ جانانۂ
نہ رقص پری پیکراں بر بساط — نہ غوغائے رامشگراں در رباط

اس کے بعد وہ اس خیال کو ظاہر کرتا ہے کہ خدا جانے کتنی بہاریں، کتنی برساتیں اور کتنی چاندنی راتیں بے سر و سامانی اور بادہ نوشی کی حسرتوں میں گزر گئیں، اگر کبھی کوئی سامان مہیا ہوا بھی تو "رقص بسمل" کی طرح ناپائیدار، نہ دنیا میں

مجھے کوئی ایسا قدر دان بادشاہ ملا جو مجھے مالا مال کر دیتا نہ کوئی ایسا معشوق ملا جو اسباب لطف پیدا کر دیتا۔ غالب کے الفاظ یہ ہیں:۔

بسا روزگاران بدل دادگی — بسا نوبہاران بہ بے بادگی
بسا روز باران و شبہائے ماہ — کہ بود ست بے مے بہ چشمم سیاہ
افق ہا پر از ابر بہمن مہی — سفالینہ جام من از مے تہی
بہاران و من در غم برگ و ساز — در خانہ از بینوائی فراز
جہاں از گل و لالہ پر بوے و رنگ — من و حجرۂ دامنے زیر سنگ
دم عیش جز رقص بسمل نبود — باندازۂ خواہش دل نبود
اگر تافتم رشتہ گوہر شکست — دگر یافتم بادہ ساغر شکست
بہ گیتی درم بے نوا داشتی — دلم را اسیر ہوا داشتی
نہ بخشندہ شاہے کہ بارم دہد — بہر بار زر پیل بارم دہد
نہ نازک نگارے کہ نازش کشم — بہر بوسہ زلف درازش کشم

اس کے بعد وہ یہ خیال ظاہر کرتا ہے کہ اگر میں فردوس گیا تو بھی وہاں کیا خاک لطف آئے گا۔ اگر وہاں صبوحی پی بھی تو جام بلور زہرۂ صبح اور ابر کا جھوم جھوم کر آنا کہاں؟ حور ملی بھی تو اس سے کیا لطف۔ معشوق کے ملنے کا لطف یہ ہے کہ پہلے اس سے فراق ہو اہم بلائیں وہ گریز کرے، قسمیں کھائے اور وعدہ پورا نہ کرے۔ اس کے علاوہ فردوس میں نظربازی کا بھی کوئی لطف نہیں اور نہ وہاں دیوار میں کوئی روزن کہ اس سے جھانک تانک کی جائے وغیرہ وغیرہ۔

غالب اس خیال کو جس تاثر و کیفیت کے ساتھ بیان کرتا ہے اس کا حسن اسی کے الفاظ میں دیکھنا چاہیئے :-

چو آں نامرادی بیاد آیدم | بفردوس ہم دل نیاسایدم
دلے را کہ کمتر شکیبد بباغ | در آتش چہ سوزی بہ سوزندہ داغ
صبوحی نخورم گر شراب طہور | کجا زہرۂ صبح و جام بلور
دم شیر دیہائے مستانہ کو | بہ ہنگامہ غوغائے مستانہ کو
سیہ مستی ابر و باراں کجا | خزاں چوں نباشد بہاراں کجا
اگر حور در دل خیالش کہ چہ | غم ہجر و ذوق وصالش کہ چہ
چہ منت نہد ناشناسا نگار | چہ لذت دہد وصل بے انتظار
گریزد دم بوسہ اینش کجا | فریبد بہ سوگند و ینش کجا
بردن حکم و نبود دلبش تلخ گوئے | دہد کام و نبود دلش کام جوئے
نظر بازی و ذوق دیدار کو | بفردوس روزن بدیوار کو
نہ چشم آرزومند و لالۂ | نہ دل تشنۂ نالۂ پرکالۂ

اس کے بعد کہتا ہے کہ پھر جب میری حسرتوں اور ناکامیوں کا یہ عالم ہوگا تو

بفرمائے کایں را دری چوں بود | کہ از جرم من حسرت افزوں بود

مثنوی کے اس قصہ میں گویا غالب نے اپنے اس شعر کی تفسیر بیان کی ہے۔

ناکردہ گناہوں کی بھی حسرت کی ملے داد | یارب اگر ان کردہ گناہوں کی سزا ہے

یا یوں کہیئے کہ مثنوی کے اس حصہ کا خلاصہ اس شعر میں بیان کیا ہے۔

قصیدہ ہو یا غزل، غالب بادہ نوشی اور اس کے متعلقات کے بیان میں خاص ملکہ رکھتے تھے اور اسی لئے مثنوی میں جب یہ قصہ آ گیا تو انھوں نے کلیجہ نکال کر رکھدیا۔

غلام ربانی صاحب عزیز کی نگاہ غالباً اس حصہ کی طرف نہیں گئی ورنہ وہ ضرور اس کی طرف توجہ کرتے یا ممکن ہے کہ انھوں نے اس کو توجہ کے قابل نہ سمجھا ہو، بہرحال میرے نزدیک غالب کی مثنویوں میں کوئی ٹکڑا اس سے بہتر نہیں ہے، ورنہ یوں تو جس رنگ کا شاعر تھا اس کی جھلک ہر جگہ اور ہر شعر سے ظاہر ہے خواہ وہ قصیدہ ہو یا غزل، قطعہ ہو یا رباعی

---

# شیکسپیر اور اُسکے ڈرامے

(جناب سید لطف حسین صاحب - بریلی)

اس سے قبل میں نے یہ خبر سنی تھی کہ بعض حلقوں میں شک کیا جاتا ہے کہ آیا شیکسپیر کے ڈرامے واقعی اسی کے لکھے ہوئے ہیں یا کسی اور کے، لیکن تفصیل کے ساتھ کچھ حالات نہ معلوم ہو سکے، اگر جناب کے علم و تحقیق میں ہو تو مطلع فرمائیے۔

(نگار) چند سال پیشتر یہ سوال بعض نقادین مغرب کے نزدیک بہت کچھ بحث طلب

ہا ہے کہ جو ڈرامے شیکسپیر سے منسوب کئے جاتے ہیں وہ واقعی اسی کے لکھے ہوئے ہیں یا کسی اور کے، اور اگر کوئی دوسرا شخص تھا تو کون تھا اور اس نے کیوں ان معجزات ادب کو اپنے نام سے شائع کرنا مناسب نہ سمجھا۔

یونان کے مشہور شاعر ہومر کے متعلق بھی اسی قسم کی بحث ہو چکی ہے کہ جو اشعار اس کے ساتھ منسوب کئے جاتے ہیں وہ سب اسی کے ہیں یا اور شعراء کا کلام بھی اس میں شامل ہے۔ لیکن شیکسپیر کے ڈراموں کے متعلق جو بحث کی جاتی ہے اس کی نوعیت کچھ بدلی ہوئی ہے یعنی ان ڈراموں کی نسبت یہ تو مسلم ہے کہ ایک ہی شخص کے دماغ کا نتیجہ ہیں، لیکن وہ شخص کون تھا؟ آیا انکا مصنف شیکسپیر ہی تھا یا کوئی اور۔

جس جماعت نے شیکسپیر سے اُس عزت کو چھیننا چاہا تھا اس کے استدلال کا خلاصہ یہ ہے کہ شیکسپیر کا جسقدر حال معلوم ہوا ہے اس سے یہ بات بخوبی ثابت ہوتی ہے کہ اس کی تعلیم نہایت معمولی تھی یہاں تک کہ اس کے پڑھے لکھے ہونے میں بھی کلام ہے کیونکہ جو تحریریں اس کی دستخطی محفوظ ہیں ان میں دستخط بھی مختلف پائے جاتے ہیں کہیں وہ اپنے نام کو ( Shaqsbere ) لکھتا ہے اور کسی جگہ ( Shaxper )

اسی کے ساتھ جب اس کے حالات و عادات پر نظر کی جاتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ نہایت کم عمری سے وہ شراب کا عادی تھا اخلاق و اطوار اس کے حد درجہ ناپسندیدہ تھے۔ ابتداً وہ ایک قصاب کا ملازم تھا اور ظاہر ہے کہ ایسی ادنیٰ

صحبت میں اس کے اخلاق کیا بلند ہو سکتے تھے، چنانچہ اس نے ایک عورت کو اغوا کر کے شادی کی اور تین اولادیں ہونے کے بعد اسے چھوڑ دیا۔ اخیر میں جب وہ لندن پہونچا تو سائیس کی حیثیت سے تھیٹر کے دروازہ پر گھوڑوں کی حفاظت کرنا اختیار کیا، اس کے بعد وہ اسٹیج کے کسی ملازم کا خادم ہوگیا اور پھر ایکٹر بن گیا لیکن ایکٹر ہونے کی حالت میں بھی اس نے کوئی شہرت و دولت حاصل نہیں کی ہمیشہ قرض لے کر اپنی زندگی بسر کیا کرتا تھا۔

شیکسپیر کے جو حالات معلوم ہوئے ہیں وہ صرف اسی قدر ہیں، پھر ظاہر ہے کہ جو شخص ایسا جاہل ہوگا، جو ایسے ذلیل اور ردی اخلاق حالات کا انسان ہوگا۔ وہ کیونکر ایسے ڈرامے لکھ سکتا ہے جن سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا لکھنے والا غیر معمولی ذہن و دماغ رکھتا تھا اور نہ صرف زبان انگریزی کا زبردست ادیب تھا بلکہ امرا سے لیکر عوام تک مختلف طبقوں کے اخلاق و طبائع کا بھی غائر مطالعہ کر چکا تھا۔

شیکسپیر کے ڈرامے جن حضرات نے دیکھے ہیں ان سے یہ حقیقت مخفی نہیں کہ ان میں بہت سے مباحث ایسے ہیں جو حد درجہ دقت نظر، کہنہ مشقی اور رسائی فکر و ذہن کو ظاہر کرتے ہیں۔ ان کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ انکا لکھنے والا تاریخ قدیم اور آثار قدیمہ سے واقف تھا۔ ان کے شریعت و قانون کا ماہر تھا، موسیقی میں نایک کا درجہ رکھتا تھا اور سوسائٹی کے مختلف طبقوں کی معاشرت و تہذیب پر پورا عبور رکھتا تھا۔ تمام اقطاع یورپ علی الخصوص

فرانس، اطالیہ اور اسپانیہ کی سیاحت کر چکا تھا، پھر ان حالات کے ماتحت کیونکر شیکسپیر سے یہ ڈرامے منسوب کیے جاتے ہیں جبکہ وہ ان تمام اکتسابات سے عاری تھا اور اس کا دہقانی دل و دماغ ان صفات بارہ سے بالکل بیگانہ تھا۔

صاحبان فن تمثیل کا فیصلہ ہے کہ ڈراموں کو اسٹیج پر لانے کے لئے بہت سی مشکلیں پیش آتی ہیں اس لئے معلوم ہوا کہ ان کا لکھنے والا کوئی ایکٹر یا تھیٹر کا آدمی نہ تھا بلکہ وہ رجال علم و ادب میں سے کوئی ایسا شخص تھا جو عملاً فن تمثیل سے وقوف نہ رکھتا تھا۔ اگر شیکسپیر ان کا مصنف ہوتا تو وہ ایک ایکٹر ہونے کے لحاظ سے ان مشکلات کا خیال ضرور کرتا۔

اسی کے ساتھ تیسرا استدلال یہ ہے کہ شیکسپیر نے اپنے وصیت نامہ میں جو بے انتہا معمولی تھا اپنے ڈراموں کا کوئی ذکر نہیں کیا۔

ان اسباب کی بنا پر اب بہت سے اہل نظر ماننے لگے ہیں کہ شیکسپیر ان ڈراموں کا مصنف نہ تھا بلکہ انگلستان کے کسی اونچے طبقہ کے امیر نے ان کو تصنیف کیا تھا۔ جو اپنے نام کا اعلان نہ چاہتا تھا۔

کولرج لکھتا ہے کہ ۱۸۵۶ء میں امریکہ کے کسی مصنف نے دعویٰ کیا تھا کہ ان ڈراموں کا مصنف لارڈ بیکن تھا، لیکن جو لوگ بیکن کی انشا، اور اسکے اسلوب بیان سے واقف ہیں وہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ ڈرامے اس کے دماغ کا نتیجہ نہیں ہو سکتے مگر اب بھی بعض اسی رائے پر قائم ہیں اور انھوں نے ان ڈراموں کے قدیم نسخوں کی تصویروں کو دیکھ کر بعض دلائل پیش کئے ہیں

جو زیادہ قابل اعتنا نہیں ہیں۔

اس کے بعد ایک جماعت نے یہ خیال ظاہر کیا کہ ان کا مصنف ہنری ابو تھسلی (امیر سوتھامپٹن) تھا جو شیکسپیر پہ بہت مہربان تھا لیکن اس رائے کو بھی صحیح تسلیم نہیں کیا گیا۔

اس کے بعد بلجیم کے ایک عالم مسلستان ڈبلون نے دعوے کیا کہ اُن کا مصنف ایک انگریزی امیر لارڈ رتلینڈ تھا جس کا ثبوت اس نے ڈراموں کے ساتھ اس کے حالات زندگی کو مطابق کر کے پیش کیا تھا۔ یہ نوجوان امیر بہت بڑا فاضل اور اپنے علم و سیاحت کے لحاظ سے مخصوص امتیاز کا مالک تھا۔ اس امیر کے قصر سے جو کاغذات دستیاب ہوئے تھے اُن سے یہ بات ثابت ہوتی تھی کہ ۱۶۱۳ء میں حسب وصیت لارڈ رتلنڈ شیکسپیر کو ایک معقول رقم دی گئی۔ بلجیم کے اس عالم نے یہ بھی ثابت کیا ہے کہ اُس امیر نے شیکسپیر کے باپ کے لئے بعض امتیازات عطا کئے جانے کی کوشش کی تھی، لیکن اہل نظر نے اس کو بھی تسلیم نہیں کیا۔ کیونکہ اگر رتلنڈ کو ان ڈراموں کا مصنف تسلیم کیا جائے گا تو یہ بھی ماننا پڑے گا کہ اُس نے سترہ سال کی عمر سے قبل چھ ڈرامے تصنیف کئے تھے جو خلاف قیاس معلوم ہوتا ہے گو ناممکن نہ ہو۔

سب سے اخیر میں فرانس کے ایک عالم نے جو وہاں کی یونیورسٹی میں پروفیسر تھا ایک مستقل کتاب دو جلدوں میں اس موضوع پر لکھی اور ثابت کیا

Sous Le masque de William Shakspear, William Stanley de Derby.

کہ ان ڈراموں کا مصنف لارڈ ولیم اسٹانلی کونٹ ڈربی تھا اور جو دلائل اس نے پیش کئے ہیں ان کا خلاصہ یہ ہے کہ:-

ولیم اسٹانلی ۱۵۶۱ء میں پیدا ہوا، اکسفورڈ میں تعلیم پائی اور پھر فرانس، اسپانیا، اطالیہ وغیرہ کی سیاحت کی ۱۵۸۰ء میں جب وہ لنکا شایر آکر اپنے قصر میں مقیم ہوا تو وہ بہت سے ڈرامے اسٹیج پر لایا اور عجیب و غریب بات یہ ہے کہ ان ڈراموں کے لئے جتنے ایکٹر آئے وہ اسٹرانفورڈ کے تھے جو شیکسپیر کا وطن تھا اور یہ امر ثابت ہے کہ شیکسپیر کا اولین ڈراما اسی زمانہ میں مرتب ہوا تھا۔ ۱۵۹۴ء میں اسٹانلی مدرسہ حقوق میں داخل ہوا اور اس کے بعد ہی اس کے باپ اور بڑے بھائی دونوں نے وفات پائی اور یہ کونٹ ڈربی ہوگیا۔ اس کے بعد وہ پندرہ سال تک زندہ رہا۔ ۲۶ر جنوری ۱۵۹۵ء کو لارڈ برلی کی پوتی الیزبتھ سے اس کی شادی ہوئی اور حیات شیکسپیر کے لکھنے والوں کا قوی خیال ہے کہ اس کا ڈراما (Mid Summer's dream) اسی تقریب کے لئے لکھا گیا اور اسٹیج پر دکھایا گیا تھا، اس لئے یہ بالکل قرین قیاس ہے کہ خود لارڈ ڈربی نے اس ڈرامہ کو لکھا ہو کیونکہ الزبتھ کی عدم صحت تیزی طبع اور شدت رشک کی وجہ سے یہ مناکحت نامبارک ثابت ہوئی تھی انھیں خصوصیات کے لحاظ سے شیکسپیر کا یہ ڈراما سخت موثر شمار کیا جاتا ہے۔

چونکہ لارڈ ڈربی بہت ذہین اور وسیع معلومات کا انسان تھا اس لئے کوئی عجب نہیں کہ یہ ڈرامے اسی نے لکھے ہوں جبکہ اُسوقت کے محکمۂ خارجہ

کے افسر کی تحریر سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ ۱۷۹۹ء میں لارڈ ڈربی ایک ڈرامہ کے لئے "ڈرامے لکھنے میں منہمک تھا" اب رہا یہ امر کہ اس نے کیوں اپنا نام چھپایا۔ اس کی کھلی ہوئی وجہ یہی ہے کہ اس وقت فن تمثیل حقارت کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔ اور لارڈ ڈربی ایسی شخصیت رکھنے والے انسان کے لئے (خاصکر ایسی حالت میں جبکہ ملکہ الزبتھ کے دشمن اسی کو اپنا بادشاہ بنانا چاہتے تھے) کسی طرح مناسب نہ تھا کہ وہ اپنے نام سے ان کی اشاعت کرتا

---

# ابجد کی ابتدا

(جناب معظم علی صاحب۔ بدایوں)

براہ کرم مطلع فرمائیے کہ حروف ابجدی ابتداً کیونکر ہوئی اور اسلام میں مختلف فرقے کس طرح پیدا ہو گئے۔ ان دونوں مبحث پر کون کتاب یا مضمون اس قابل ہے جس سے معلومات حاصل ہو سکے۔ نمبر ا کے متعلق میں نے سنا ہے کہ مولوی عبدالحق صاحب نے کوئی بسیط مضمون سپرد قلم کیا ہے اگر وہ نگار میں چھپا ہو تو براہ کرم تاریخ سے مطلع فرمائیے۔

---

(نگار) مجھے نہیں معلوم کہ ابجد کے متعلق کوئی مضمون مولوی عبدالحق صاحب کا

شائع ہوا ہے یا نہیں البتہ یہ یقینی طور پر معلوم ہے کہ نگار میں انکا کوئی مضمون اس موضوع پر شائع نہیں ہوا۔

ابجد سے لیکر ضظغ تک اہل عرب کے حروف ہجاء کا مجموعہ ہے اور اُنکی ترتیب ابجد کے لحاظ سے سوائے حروف علت کے وہی ہے جو عبرانی اور ارامی زبان میں پائی جاتی تھی اور اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اہل عرب نے حروف ہجا، نباطیوں کے ذریعہ سے حاصل کئے تھے وہ چھ حرف جو عربی زبان کیلئے مخصوص ہیں انھیں سب سے اخیر میں رکھا گیا ہے۔ جس طرح اب موجودہ ترتیب کے ساتھ ان حروف سے اظہار اعداد کا کام لیا جاتا ہے۔ بالکل اسی طرح ارامی زبان میں بھی رائج تھا۔

عربی کے موجودہ حروف ہجا، کی ترتیب ابجد ہوز کے لحاظ سے نہیں ہے بلکہ مختلف ہے اور یہ ترتیب تحریر حروف کے لحاظ سے ہے یعنی جو جو حروف ایک طرح لکھے جاتے ہیں ان کو یکجا کر دیا اور یہ ترتیب بھی بہت قدیم ہے بعض نے مخارج کے لحاظ سے ان کو مرتب کیا ہے۔ چنانچہ کتاب العین میں الخلیل نے اور تہذیب میں الازہری نے مخارجی ترتیب کا لحاظ رکھکر اُن کو درج کیا ہے۔

خود اہل عرب کا بیان ہے کہ مدین کے چھ بادشاہوں نے عربی حروف ہجا کی ترتیب اپنے ناموں کے لحاظ سے مرتب کی تھی، بعض کا بیان ہے کہ پہلے چھ الفاظ (ابجد سے لیکر قرشت تک) شیطانوں کے نام ہیں اور بعض انھیں ہفتہ کے دنوں کا نام بتاتے ہیں۔ لیکن یہ تمام بیانات لغو ہیں۔ حقیقت یہی ہے کہ

عربوں نے حروف ہجاء عبرانی اور ارآمی زبان سے حاصل کئے اور چونکہ وہاں یہی ترتیب تھی جو ابجد ہوز وغیرہ میں پائی جاتی ہے اس لئے عربوں نے بھی اُسے بجنسہ لے لیا بعد کو البتہ اس کی ترتیب میں بہ لحاظ اسلوب تحریر و مخارج کچھ فرق ہو گیا۔

آپ کے دوسرے سوال کا جواب بہت تفصیل چاہتا ہے اس لئے آپ کو اس باب میں خود کتابوں کا مطالعہ کرنا چاہئے اس موضوع پر متعدد کتابیں موجود ہیں لیکن میں مشورہ دوں گا کہ آپ "کتاب الفرق بین الفرق" عبدالقادر بن طاہر ابی منصور البغدادی کی ملاحظہ کیجئے جس کا اختصار عبدالرزاق بن رزق اللہ بن ابی بکر نے کیا تھا۔ یہ کتاب نادر تھی لیکن اب مصر سے فیلیب حتی کی ادارت میں شائع ہوئی ہے اور علاوہ محصول ۵ قرش (تقریباً ۸ عا) میں دفتر الہلال مصر سے مل سکتی ہے۔

اگر آپ اور زیادہ تفصیل کے ساتھ مطالعہ کرنا چاہتے ہیں تو بغدادی کی الملل والنحل دیکھئے جو بہت مشہور چیز ہے اور ہندوستان میں بھی مل سکتی ہے ان کتابوں کا ترجمہ اُردو میں نہیں ہوا۔

---

سرمد شہید

(جناب سید لطف علی صاحب۔ حیدر آباد)

کیا آپ سرمد شہید کے حالات پر کوئی صحیح روشنی ڈال سکتے ہیں اور
آپ کہہ سکتے ہیں کہ ان کی شہادت کو کیوں اورنگ زیب نے ضروری
قرار دیا۔ آیا اس کا سبب صرف مذہب تھا یا اس میں کوئی اور سیاسی
سبب پنہاں تھا ان کی شاعری اور افسانۂ محبت کے متعلق اگر آپ
کچھ لکھ سکیں تو اور زیادہ مہربانی ہو۔

---

(نگار) سرمد کے تمام واقعات زندگی و سوانح حیات کو پورے وثوق کے ساتھ اس طرح قلمبند کر دینا کہ ان میں "حقایق ثابتہ" یا "حالات مصدقۂ تاریخی" کا رنگ پیدا ہو جائے، بہت دشوار ہے، کیونکہ اول تو سرمد کی ابتدائی حالات زندگی بالکل تاریکی میں ہیں اور جن واقعات سے تاریخوں نے بحث کی ہے ان میں بہت اختلاف ہے۔

اس لئے قبل اس کے کہ اصل مسئلہ پر غور کیا جائے، یہ فیصلہ کرنا ضروری ہے کہ مورخین میں سب سے زیادہ قابل اعتبار بیان کس تذکرہ نویس یا مورخ کا ہو سکتا ہے اور پھر اس کے بیان پر نقد کرنا چاہئے۔ چند سال کا عرصہ ہوا ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کے جرنل میں مولوی عبدالولی صاحب کا ایک مقالہ اس موضوع پر شائع ہوا تھا جس میں انھوں نے تمام ماخذ تاریخی پر مختصر تبصرہ کرکے سرمد کے واقعہ شہادت سے بحث کی تھی کہ سرمد کے ابتدائی حالات معلوم کرنے کا ذریعہ اگر کوئی ہو سکتا ہے تو وہ صرف دبستان مذاہب ہے کیونکہ اس کا مصنف خود

۱۰۵۷ھ میں حیدر آباد دکن میں سرمد سے ملا تھا۔ اور بعد کے حالات کا علم زمانۂ اورنگ زیب اور عہد مابعد کے تذکروں اور تاریخوں سے حاصل ہو سکتا ہے اس لئے اب بحث اگر ہو سکتی ہے تو صرف ان بیانات پر جو سرمد کی ابتدائی حالات سے متعلق نہیں ہے اور جن میں صرف واقعۂ قتل ہی کو اہم سمجھ کر بیان کیا گیا ہے۔

عہد اورنگ زیب میں صرف دو تذکرہ نویس طاہر نصیرآبادی اور شیر خاں لودی ایسے تھے جنھوں نے سرمد کے قتل کا حال کسی قدر تفصیل سے بیان کیا ہے اور ظاہر ہے کہ اس باب میں انھیں کے بیانات کو زیادہ اہمیت دیجائیگی اور بعد کے تذکرہ نویسوں نے انھیں سے یہ حالات لئے ہوں گے! اورنگ زیب کا زمانہ ۱۰۶۸ھ سے ۱۱۱۹ھ تک رہا اور سرمد ۱۰۷۰ھ میں شہید ہوئے۔ اس لئے سب سے پہلا تذکرہ جس میں سرمد کا حال لکھا گیا۔ طاہر نصیرآبادی کا ہے جو ۱۰۸۳ھ اور ۱۰۸۹ھ کے درمیان لکھا گیا (یعنی قتل سرمد کے بارہ تیرہ سال بعد) اور اس کے بعد شیر خاں لودی کا تذکرہ مراۃ الخیال ہے جو ۱۱۰۲ھ میں (یعنی سرمد کے ۳۱ سال بعد) مرتب ہوا، اسی طرح میر حسین دوست سنبھلی کا تذکرہ ۱۱۶۳ھ میں لکھا گیا جو ریاض الشعرا سے بھی دو برس بعد کا ہے۔ لطف علی کا آتشکدہ ۱۱۷۶ھ کا ہے یعنی سرمد کے ۱۰۵ سال بعد لکھا گیا، پھر یہ کہ لطف علی خود ہندوستان بھی نہیں آیا تھا۔

اس لئے قریب العہد ہونے کے لحاظ سے سب سے زیادہ قابل وثوق

تذکرہ شیر خاں لودی کا ہے اور مورخین میں عاقل خاں رازی جو عہد اورنگ زیب کا مورخ تھا۔ علاوہ ان کے مآثر الامرا اور ریاض العارفین میں بھی ذکر ہے لیکن ان سب میں باہم کچھ نہ کچھ اختلاف ضرور ہے۔

مغربی مورخین میں برنیر نے ایک سرسری بیان سرمد کے عریاں رہنے اور ان کے قتل ہونے کا کیا ہے۔ منوچی نے البتہ سرمد اور داراشکوہ کے تعلق کا بھی ذکر اسی سلسلہ میں کیا ہے۔

ان تمام تذکروں اور تاریخوں کے ذریعہ سے جو حالات سرمد کے متعلق معلوم ہو سکے ہیں وہ یہ ہیں :-

سرمد تخلص تھا لیکن نام سعید یا محمد سعید تھا۔ تذکروں میں کہیں ان کو ملا سرمد کہیں محمد سعید سرمد اور کہیں صرف سعید کے نام سے پکارا گیا ہے۔ یہ یہودی النسل تھے اور کاشان میں پیدا ہوئے لیکن بعد کو مسلمان ہو گئے۔ علوم حکمیہ کی تحصیل انھوں نے ایران کے مشہور فاضل ملا صدر الدین شیرازی، میرزا ابو القاسم اور دیگر مشہور اساتذہ سے کی اُس کے بعد چونکہ تجارت ان کا خاندانی ذریعۂ معاش تھا اس لئے وہ بھی اس طرف مائل ہوئے اور ہندوستان میں ٹھٹھہ آکر قیام کیا۔

کاروبار اچھی طرح چل رہا تھا اور زندگی اطمینان و سکون کے ساتھ بسر ہو رہی تھی کہ ایک بقال زادہ (ابھے چند) پر اُن کی نگاہ پڑ گئی اور اولین نظر میں ان کا توازن عقل و دماغ خراب ہو گیا۔ کاروبار کو یک لخت ترک کر دیا،

اور اپنے محبوب کے دروازہ پر جاکر جبیں سائی میں مصروف ہو گئے انکو ابھے چند سے کس قدر اور کس انداز کی اُلفت تھی اس کا اندازہ خود سرمد کے ایک شعر سے ہو سکتا ہے جس میں وہ اپنی محویت کو اس طرح ظاہر کرتے ہیں:-

نمی دانم دریں چرخ کہن دیر	خدائے من ابھے چند ست یا غیر

چونکہ محبت غیر معمولی تھی اس لیے ابھے چند بھی بہت متاثر ہوا اور رفتہ رفتہ سرمد کی صحبت سے وہ رنگ اس پر چڑھا جس نے یہ شعر اس سے کہلوایا:-

ہم مطیع فرقانم ہم قسیس و رہبانم	ربی یہود انم، کافرم مسلمانم

چند دن بعد یہ دونوں ٹھٹہ سے روانہ ہو کر دہلی آئے - یہ زمانہ شاہجہاں کا تھا - چند دن میں سرمد کی شہرت عام ہو گئی اور جوق در جوق لوگ انکی زیارت کو آنے لگے اور انھیں زایرین میں دارا شکوہ بھی تھا جو فطرتاً بڑا فقیر دوست اور وسیع مشرب انسان تھا شاہجہاں نے جب یہ تمام حالات سنے اور اسکے ساتھ یہ بھی معلوم ہوا کہ سرمد بالکل برہنہ رہتا ہے تو اس نے اپنے ایک امیر عنایت خاں کو دریافت حال کے لئے روانہ کیا - ظاہر ہے کہ وہ شخص جس کا فلسفہ لباس کے متعلق یہ ہو کہ:-

پوشاند لباس ہر کرا عیبے بود	بے عیباں را لباس عریانی داد

اس نے عنایت خاں کو کیا جواب دیا ہوگا - امیر عنایت خاں نے واپس آکر یہ شعر شاہجہاں کے سامنے پڑھا:-

بر سرمد برہنہ کرامات تہمت ست	کشفے کہ ظاہر ست از و کشف عورت ست

مدعا یہ کہ سرمد معمولی آدمی ہے اور کشف و کرامات وغیرہ جو اسکی نسبت مشہور ہیں صحیح نہیں۔ جب اورنگ زیب تخت نشین ہوا اور داراشکوہ قتل ہوا، تو ملا شیخ عبدالقوی بنجہزاری کو سرمد کے پاس بھیجا گیا۔ اس نے دریافت کیا کہ "عریاں چرامی باشی"، جواب دیا کہ "شیطان قوی ست" اور یہ رباعی پڑھی :-

بالائے خوشے کردہ چنیں پست مرا  چشمے بدو جام بُردہ از دست مرا

او در بغل من ست و من در طلبش  دزد عجبے برہنہ کرد ست مرا

ملا عبدالقوی کے دل میں "شیطان قوی ست" کا ایہام کھٹک رہا تھا اس لئے اس نے علماء کو جمع کر کے قتل کا فتویٰ حاصل کیا اور اورنگ زیب کی منظوری حاصل کر کے غریب کو شہید کر دیا۔

بعض کہتے ہیں کہ مجلس علماء کو خود اورنگ زیب نے طلب کیا تھا اور وہ بھی اس جلسہ میں موجود تھا۔ سبب قتل کے متعلق بھی اختلاف ہے بعض نے اس کی وجہ صرف عریانی بیان کی ہے، بعض نے کہا کہ اس کے کلام میں بعض باتیں عقاید اسلامی کے خلاف تھیں اس لئے ان کی بنا پر یہ سزا دی گئی۔

کہا جاتا ہے کہ جب مجلس میں سرمد طلب کئے گئے تو اُن سے سوال کیا گیا کہ تم صرف لاالٰہ کیوں کہتے ہو۔ اس کے بعد الا اللہ کیوں نہیں کہتے انھوں نے کہا کہ میں ابھی اس نفی کے درجہ سے نہیں گزرا اس لئے آگے کی بات کیونکر کہہ سکتا ہوں، یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ اورنگ زیب نے اس سے پوچھا

"تم نے تو دارا شکوہ کی سلطنت کے متعلق پیشین گوئی کی تھی، وہ کیوں پوری نہیں ہوئی" سرمد نے کہا کہ "سلطنت تو حقیقت میں دارا شکوہ ہی کو ملی ہے اور وہ اس مرتبہ کی سلطنت ہے کہ تم وہاں تک پہونچ بھی نہیں سکتے"

بہر حال اورنگ زیب اور سرمد سے گفتگو ہوئی ہو یا نہ ہوئی ہو، یہ بالکل یقینی ہے کہ اورنگ زیب کے اشارہ اور منظوری سے سرمد قتل کئے گئے اور اس میں بھی شک نہیں کہ یہ قتل میرے نزدیک نہ مذہبی تھا نہ سیاسی بلکہ صرف جذبۂ انتقام اور خبث باطن سے متعلق تھا۔

جب سرمد قتل گاہ کی طرف چلے تو لوگوں کا اس قدر ہجوم تھا کہ راستہ بالکل بند ہو گئے تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اسی وقت انھوں نے ۲۴ رباعیات تصنیف کر کے پڑھیں۔ جب جلاد آیا تو اس نے رواج کے مطابق ان کی آنکھوں پر پٹی باندھنی چاہی، لیکن انھوں نے منع کیا اور یہ شعر پڑھا:-

رسیدہ یار عریاں تیغ ایں دم    بہر رنگے کہ آئی می شناسم

یہ شعر بھی اسی وقت آپ نے پڑھا۔

شورے شد و از خواب عدم چشم کشودیم    دیدیم کہ باقی ست شب فتنہ غنودیم

عاقل خاں رازی، دربار عالمگیری کا مورخ بیان کرتا ہے کہ جس وقت جلاد قتل کے لئے آمادہ ہوا تو سرمد نے یہ شعر پڑھا:-

عریانی تن بود غبار رہ دوست    آں نیز بہ تیغ از سر ما دور کردند

بعض نے اس شعر کا پڑھنا بیان کیا ہے:-

سر برید از تنم شوخے کہ با ما یار بود　　قصہ کوتہ کرد ورنہ درد سر بسیار بود

سرمد کے ساتھیوں میں سے ایک شخص شاہ اسداللہ تھے انھوں نے سرمد سے کہا کہ "کپڑے پہن لو اور کلمہ شہادت پڑھ لو تو ابھی آزاد کر دئے جاؤ گے" یہ سنکر سرمد نے جواب دیا کہ :-

دیر سے ست کہ آوازۂ منصور کہن شد　　من از سر نو جلوہ دہم دار و رسن را

والہ داغستانی نے اپنے تذکرہ ریاض الشعراء میں لکھا ہے کہ :-

چونکہ سرمد نے داراشکوہ کے لئے بادشاہ ہونے کی پیشین گوئی کی تھی اس لئے اورنگ زیب اس سے بہت برہم تھا۔ جب وہ تخت نشین ہوا تو اس نے ملا قوی قاضی القضاۃ کو بھیجا کہ ننگے رہنے کا سبب دریافت کیا جائے، ملا قوی کو چونکہ سرمد نے سخت جواب دیا اس لئے وہ چڑھ گئے اور واپس آکر قتل کا فتویٰ تحریر کیا۔ اورنگ زیب نے کہا کہ دربار میں طلب کیا جائے اور فضلاء عصر اس سے سوال کریں۔ چنانچہ سرمد دربار میں آئے اور منجملہ دیگر سوالات کے کہ ایک سوال اورنگ زیب نے داراشکوہ کے سلطنت کی پیشین گوئی کی نسبت بھی کیا، سرمد نے جواب دیا کہ "اس کو ابدی سلطنت مل گئی ہے اس لئے میرا وعدہ جھوٹ نہیں تھا" اس جواب نے اورنگ زیب کو اور برہم کر دیا اور آخر کار قتل کا حکم نافذ ہو گیا۔

سرمد جامع مسجد کی سیڑھیوں کے نیچے قتل ہوئے اور وہیں دفن کئے گئے۔

تمام واقعات پر جس وقت غور کیا جاتا ہے تو یہ بات آسانی سے سمجھ میں آجاتی

ہے کہ سرمد کے قتل کرنے میں مذہبی تعصب کو اسقدر دخل نہ تھا جتنا جذبۂ انتقام کو۔ یہ بالکل صحیح ہے کہ سرمد ایک مجذوب صفت انسان تھا اور عقاید تصوف کے ماتحت بہت وسیع الخیال مشرب رکھتا تھا اور یہ بھی درست ہے کہ اس نے اشعار میں بہت سی باتیں ایسی ظاہر کیں، جو علماء ظاہر کے نزدیک مستوجب تعزیر ہو سکتی ہیں، لیکن باوجود ان تمام باتوں کے اس کو قتل کی سزا کا مستوجب ٹھہرانا کسی طرح جائز نہیں ہو سکتا تھا۔ کیونکہ اگر تھوڑی دیر کے لئے اس کو بھی تسلیم کر لیا جائے کہ وہ کافر تھا، تو کیا اورنگ زیب نے سارے کافروں کو یہی سزا دی تھی۔

یہ ناقابل انکار حقیقت ہے کہ دارا شکوہ، سرمد کا بہت معتقد تھا چنانچہ وہ اپنی تحریر میں سرمد سے یوں خطاب کرتا ہے۔

"پیر و مرشد من۔ ہر روز قصد ملازمت دارد میسر نمی شود۔ اگر من منم پس ارادۂ من معطل چرا و اگر من نیستم چہ تقصیر مرا۔ قتل امام حسین اگر مشیت ایزدی ست، پس یزید درجہاں کیست و اگر غیر مشیت است پس معنی یفعل اللہ ما یشا، و یحکم ما یرید چیست۔ نبی مختار بجنگ کفار می رفت شکست در لشکر اسلام می افتاد، علمائے ظاہر می گویند کہ تعلیم صبر ست نتہی را تعلیم چہ در کار"

سرمد اس کا جواب دیتے ہیں:۔

ما انچہ خواندہ ایم فراموش کردہ ایم　　　　الا حدیث دوست کہ تکرار می کنیم

اورنگ زیب، دارا شکوہ کا جس قدر مخالف تھا وہ تاریخ سے ظاہر ہے

اور اس لئے سرمد سے بھی اس کا برہم رہنا کسی اور تاویل کو نہیں چاہتا
دارا شکوہ کو وہ ۱۰۶۹ھ میں قتل کرتا ہے اور اس کے تین سال کے بعد اس کے
پیر سرمد کی زندگی کو بھی ختم کر دیتا ہے تاکہ پھر اس قسم کا کوئی فتنہ پیدا ہی نہ ہو۔
دارا شکوہ اور اورنگ زیب کے معتقدات و خیالات میں زمین آسمان
کا فرق تھا۔ دارا شکوہ صحیح معنے میں اس تحریک پر عامل تھا جسے اکبر نے قائم
کیا تھا اور وہ مذہب کے باب میں حد درجہ آزاد تھا۔ وہ نہایت آزاد خیال
صوفی مشرب اور وسیع النظر شخص تھا وہ سمجھتا تھا کہ مذہب نام ہے صرف
تزکیۂ اخلاق کا اور علوے نفس کا۔ پھر یہ صورت و حالت جس طرح پیدا
ہو جائے۔ ایک شخص کے لئے وہی مذہب ہے اور اس کو کسی مخصوص مسلک
کا پابند بنانا نامناسب ہے، وہ دنیا کے تمام مذاہب و اہل مذاہب کو یکساں
سمجھتا تھا تنہا اسلام ہی کو ذریعہ نجات نہ سمجھتا تھا۔ برخلاف اس کے اورنگ زیب
ایک سخت متعصب مسلمان تھا علماء ظاہر کی طرح شریعت کا پابند تھا اور
اسلام کا مفہوم سمجھنے میں وہ صرف الفاظ کا متبع تھا۔ اس کا دل تصوف کی
چاشنی، عشق کے سوز، محبت و ہمدردی کے گداز سے یکسر خالی تھا۔ اور وہ
سمجھتا تھا کہ ہر شخص کا فطری فرض ہے کہ وہ مسلمان ہو اور شریعت اسلامی کا بھی
پابند ہو کر زندہ رہے۔ اسی کے ساتھ اگر رقابت سلطنت کو بھی شامل کر لیا جائے
جو اورنگ زیب اور دارا شکوہ کے درمیان قائم تھی تو ان دونوں میں منافرت
کا نہایت شدید ہو جانا مستبعد نہیں۔

دارا شکوہ کو اورنگ زیب کا قتل کر دینا گو انسانی نقطۂ نظر سے اچھا نہ ہو لیکن سیاسی زاویۂ نگاہ سے اس کو قابل ملامت قرار نہیں دیا جا سکتا۔ اسی طرح سرمد کے باب میں اگر یہ امر متحقق ہو جائے کہ اس کا قتل بالکل سیاسی تھا تو اورنگ زیب قابل ملامت نہیں ٹھہرتا۔ لیکن جس وقت اس زمانہ کے حالات پر نگاہ کی جاتی ہے تو ہمیں افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ دارا شکوہ کے معاملہ میں اورنگ زیب خواہ کتنی ہی راستی پر ہو لیکن سرمد کے معاملہ میں اس کی حیثیت ایک سفاک قاتل سے زیادہ نہیں ٹھہرتی۔

دارا شکوہ کو قتل ہوئے تین سال کا زمانہ گزر جاتا ہے اورنگ زیب کا تسلط عام ہو جاتا ہے اور کوئی شخص ایسا باقی نہیں ہے جس کی طرف سے اندیشۂ بغاوت ہو، اس لئے ایسی حالت میں اگر اورنگ زیب سرمد ایسے انسان کے قتل کو جائز رکھتا ہے جو دنیا سے علٰحدہ ہو، اس سے بیگانہ، مجذوبوں کی سی زندگی بسر کر رہا ہے، جس کا مقصود سوائے امن و سکون کے اور کوئی ہو ہی نہیں سکتا، تو کون کہہ سکتا ہے کہ اورنگ زیب نے اس کو استحکام سلطنت کے خیال سے قتل کرایا۔ یقیناً سرمد کا قتل اُسی بغض و عناد سے وابستہ تھا جو دارا شکوہ کی طرف سے اس کے دل میں جاگزیں ہو گیا تھا اور وہ اسی انسانی کمزوری کے ماتحت جو بڑے سے بڑے انسان کے دل میں کبھی کبھی حسد کا تخم بو سکتی ہے، مجبور ہو گیا کہ سرمد کو بھی قتل کر کے اپنی آتش انتقام کو پوری طرح بجھا دے۔

سرمد کے حالات زندگی، سرمد کی حقیقت اور سرمد کے اقوال وافعال یقیناً اس سے بہت بلند تھے کہ اورنگ زیب ایسا ظاہر پرست مقلد الفاظ، پابند ظواہر، خشک وعبوس انسان ان کو سمجھ سکتا، اس لئے اس کو سرمد کے الفاظ میں قابل گرفت باتیں نظر آجانا یقینی تھا۔ اُدھر دل پُرانے کینہ سے لبریز تھا ہی، اِدھر ظاہری تاویل کے لئے سرمد کے بعض الفاظ بھی مل گئے، اسلئے اس کو وہی کرنا چاہئے تھا جو ایسے تنگ نظر بادشاہوں نے ہمیشہ کیا ہے اور کریں گے۔

سرمد پر عریانی کا الزام رکھنا، لاآلہ کو حجت بنانا، یہ تو صرف بہانہ تھا ورنہ اصل سبب تو وہی تھا جسے اورنگ زیب کے خود اس سوال نے ظاہر کر دیا جو دارانشکوہ کی سلطنت کی پیشین گوئی کے متعلق طعن کی صورت میں سرمد سے کیا گیا تھا اورنگ زیب نے ظاہری شریعت کی آڑ سامنے رکھ کر اپنے خبث باطن کو بہت کچھ چھپانا چاہا لیکن دل کا کانٹا آخر کار زبان سے نکل کر رہا اور وہ کھلے دربار میں اپنی اس خلش کے ظاہر کرنے سے باز نہ رہ سکا جو اس سے تین سال قبل داراشکوہ ایسے کمل انسان کا خون پی چکی تھی۔

اورنگ زیب کے واقعات حیات وسلطنت خواہ کتنے ہی قابل تعریف کیوں نہ ہوں، لیکن سرمد کا واقعۂ قتل ایک ایسا دھبہ ہے جس کو کسی تاویل سے بھی اس کے دامن کا زینت قرار نہیں دے سکتے۔

# حسن یوسفی

(جناب معزالدین صاحب۔ کمال گنج)

مشہور شعر ہے:-

حسن یوسف، دم عیسیٰ، ید بیضا داری
انچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

شاعر نے موسیٰ کے ید بیضا اور عیسیٰ کی مسیحا نفسی کے سلسلہ میں حسن یوسف کو بھی ایک معجزہ کی صورت میں پیش کیا ہے، لیکن یہ بات میری سمجھ میں نہیں آئی کہ حسن یوسفی اگر معجزہ تھا تو کس طرح اور کس فایدہ کی غرض سے۔

---

(نگار) الغرض کبھی نہ کبھی آپ حضرات مجھے ایسے مسائل پر لکھنے کے لئے مجبور کر ہی دیتے ہیں کا اگر کوئی نہ پوچھے تو مجھے انکا خیال بھی نہیں آئے لیکن استفسار کے بعد خاموشی یا خلاف ضمیر گفتگو میرے کیش کے خلاف ہے۔ آپ تو شاید نہیں، لیکن اور حضرات غالباً یہ سن کر متعجب ہوں گے کہ کلام مجید سے یوسف کا غیر معمولی جمیل ہونا کسی طرح ثابت نہیں ہوتا اور ایک جگہ بھی اس کی طرف اشارہ نہیں ہے، معجزہ ہونا تو خیر بڑی بات ہے

چونکہ قصۂ یوسف آپ کے سامنے ہوگا اس لئے میں اس کو شروع سے نہیں بیان کرتا بلکہ جن مقامات کے بیان کی ضرورت ہے انھیں کی طرف اشارہ کرونگا۔

کلام مجید میں پہلے یوسف کے خواب دیکھنے کا ذکر ہے کہ انھوں نے چاند سورج اور گیارہ ستاروں کو سجدہ کرتے دیکھا، اس کے بعد بھائیوں کا اُن کو کنویں میں ڈالدینے کا بیان ہے اور پھر ایک قافلہ کا آکر اس کنویں سے نکالنے کا ذکر کیا گیا ہے یہاں تک ایک جگہ بھی یوسف کے حسن کا ذکر نہیں ہے حالانکہ وہ موقع جب اُن کے بھائیوں نے آپس میں باتیں کی ہیں کہ ہمارا باپ یوسف اور اس کے بھائی کو زیادہ چاہتا ہے ایسا تھا کہ اس چاہنے کی وجہ اُن کا جمال ظاہری قرار دیجاتی، لیکن اس کا ذکر نہیں کیا گیا اُس کے بعد جب کاروان کنویں پر آیا اور اُس نے ڈول ڈال کر یوسف کو نکالا تو اس وقت کھینچنے والے نے صرف یہی کہا کہ "بشریٰ ہذا غلام" اگر یوسف غیر معمولی جمیل ہوتے تو ناممکن تھا کہ وہ دفعتاً گھبرا کر یہ نہ کہہ اٹھتے کہ کیسا خوبصورت لڑکا ہے۔ بہر حال یہاں سے بھی آپ کے جمال کی نفی ہوتی ہے۔

اس کے بعد جب آپ مصر پہنچتے ہیں اور ایک مصری سردار یا عزیز مصر (عزیز مصر سے شاہ مصر مراد نہیں ہے) آپ کو مول لیکر اپنی بیوی زلیخا کو دیتا ہے تو صرف یہ کہتا ہے کہ "اکرمی مثواہ عسیٰ ان ینفعنا او نتخذہ ولدا" یعنی اس کو اچھی طرح رکھو شاید کسی وقت تمھارے کام آئے یا ہم اسے متبنیٰ کرلیں" اس نے بھی ان کے حُسن و جمال کا کوئی ذکر نہیں کیا۔ اس کے بعد خدا یوسف کو جوانی تک پہونچانے کا ذکر کرتا ہے تو ان الفاظ میں :-

"ولما بلغ اشدہ آتینٰہ حکماً وعلماً"

یعنی جب وہ جوان ہوا تو ہم نے اُس کو علم و حکمت سکھائی۔ اس جگہ بھی ان کے جمال کا کوئی ذکر نہیں ہے حالانکہ اگر اللہ ان کو علم و حکمت کے ساتھ صورت ظاہری بھی غیر معمولی عطا کرتا تو ضرور اس کا اظہار فرماتا۔

اس کے بعد زلیخا کی لگاوٹ کا بیان ہے کہ دروازہ بند کرکے یوسف کو اپنی طرف مائل کرنے لگی لیکن آپ راغب نہیں ہوئے، پھر قمیص کے پھٹنے اور یوسف کے الزام سے بری ہونے کا بیان ہے، اس میں بھی کہیں آپ کی خوبصورتی کی طرف اشارہ نہیں ہے۔

پھر اس دعوت کا ذکر ہے جب زلیخا نے مصر کی بعض عورتوں کو طلب کرکے یوسف کو اُن کے سامنے پیش کیا۔ اور اُنھوں نے یوسف کو دیکھکر بجائے پھل کاٹنے کے اپنی اُنگلیاں کاٹ لیں اور یہی ایک واقعہ ایسا ہے جس سے جمال یوسف پر استدلال کیا جا سکتا ہے، یعنی وہ اسقدر جمیل تھے کہ عورتیں انھیں دیکھکر مبہوت ہوگئیں اور اپنے ہاتھ زخمی کر لئے اور چیخ اُٹھیں کہ "ماھذا بشرا۔ ان ھذا الا ملک کریم" ۔یعنی یہ انسان نہیں ہے کوئی شریف فرشتہ ہے۔ لیکن چونکہ لوگوں نے اس واقعہ کے سمجھنے میں غلطی کی ہے اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ذرا وضاحت کے ساتھ بیان کیا جائے۔

کلام مجید کے الفاظ اس واقعہ کے متعلق یہ ہیں:۔

وقال نسوۃ فی المدینۃ امرات العزیز تراود فتٰہا عن نفسہ۔ قد شغفہا حبا۔ انا لنراہا فی | اور کہا چند عورتوں نے شہر میں کہ عزیز کی عورت اپنے غلام سے لگاوٹ کرتی ہے اور

ضلٰل مبین۔ فلما سمعت بمکرھن ارسلت الیھن واعتدت لھن متکا وآتت کل واحد منھن سکینا وقالت اخرج علیھن۔ فلما راینہ اکبرنہ وقطعن ایدیھن وقلن حاش للہ ما ھذا بشرا۔ ان ھذا الا ملک کریم۔ قالت فذلک الذی لمتننی فیہ ولقد راودتہ عن نفسہ فاستعصم ولئن لم یفعل ما امرہ لیسجنن ولیکونا من الصاغرین۔ قال رب السجن احب الی مما یدعوننی الیہ والا تصرف عنی کیدھن اصب الیھن واکن من الجاھلین

اسکی محبت میں بیقرار ہے۔ بیشک ہم دیکھتے ہیں، اُس کو علانیہ گمراہی میں۔ جب عزیز مصر کی عورت نے اُن کی کہی باتیں سنیں تو انھیں بلا کر ان کی دعوت کی اور ہر ایک کے ہاتھ میں چھری دیدی اسکے بعد یوسف سے کہا کہ سامنے آجاؤ۔ پھر جب دیکھا عورتوں نے یوسف کو تو اس کو بڑا جانا اور اپنے ہاتھ کاٹ لئے اور بولیں دوہائی ہے یہ انسان نہیں ہے بلکہ بزرگ فرشتہ ہے۔

زلیخا نے کہا کہ یہ وہی ہے جس کی بابت تم مجھ کو ملامت کرتی تھیں ــ بیشک میں نے اس سے لگاوٹ کی اور وہ بچا رہا لیکن اس نے میرا کہنا نہ مانا تو وہ ضرور قید کیا جائے گا اور ذلیل ہوگا۔

یوسف نے کہا اے میرے پروردگار قید میں جانا مجھے زیادہ محبوب ہے اس چیز سے جس کی طرف وہ مجھے بلاتی ہیں اور گر تو اُن کے مکر کو دور نہ کرے گا تو میں اُن کی طرف جھک جاؤں گا اور جاہلوں میں سے ہو جاؤں گا۔

حاصل ان آیات کا یہ ہے کہ شہر کی بعض عورتوں نے (جو بعض مفسرین کے بیان کے مطابق خود عزیز مصر کے ہاں کام کرنے والی یا آنے جانے والی تھیں)

زلیخا کی محبت کا چرچا کیا تو زلیخا نے ان کے مکر کو سمجھ کر دعوت دی اور یوسفؑ کو سامنے بلایا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ انھوں نے اپنے ہاتھ کاٹ لئے۔ یہاں سب سے زیادہ اہم لفظ مکر ہے۔ عربی میں لفظ مکر کے وہی معنی ہیں جو اُردو میں مستعمل ہیں، یعنی فریب وخدع یا عورتوں کے لحاظ سے اس جگہ تریاچرتر کہہ لیجئے۔ ظاہر ہے کہ محض کسی کی محبت کا ذکر کرنا محبت پر کسی کو ملامت کرنا مکر تو نہیں ہو سکتا اس لئے صاف ظاہر ہے کہ یا وہ عورتیں خود یوسفؑ سے محبت کرتی تھیں جس کا علم زلیخا کو تھا اور اس لئے انکے اس تجاہل کو مکر سے تعبیر کیا گیا یا پھر یہ کہ پہلے سے ان عورتوں میں اور زلیخا میں یوسف کو رام کرنے کے لئے کوئی حیلہ طے ہو گیا تھا اس لئے اس کو مکر سے تعبیر کیا گیا۔ بہرحال ان میں سے جو بات بھی ہو، یہ یقینی ہے کہ جب یوسف ان کے سامنے آئے تو انھوں نے بھی اُن کے ساتھ لگاوٹ شروع کی اور جب قابو میں نہ آئے تو ڈرانے کے لئے یا اُنکو قیدخانہ بھیجنے کے لئے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے۔ اس کا ثبوت خود اس سے بھی ملتا ہے کہ اس واقعہ کے بعد یوسفؑ نے کیا کہا۔ یوسفؑ کے الفاظ یہ ہیں :۔ " السجن احب الی مما یدعوننی الیہم " یعنی قیدخانہ مجھے زیادہ محبوب ہے اُس چیز سے جس کی طرف وہ بلاتی ہیں۔ اس میں لفظ یدعوننی قابل غور ہے، یعنی آپ نے صیغۂ جمع میں فرمایا۔ اگر صرف زلیخا کی لگاوٹ کا اظہار مقصود ہوتا تو صیغۂ جمع کی ضرورت نہ تھی۔ دوسرا ثبوت انھیں آیات سے اور بھی ملتا ہے۔ وہ یہ کہ جب یوسفؑ نمودار ہوئے اور ان کو دیکھ کر انھوں نے ہاتھ کاٹ لئے تو اُنھوں نے اپنے جذبات کا اظہار ان الفاظ سے کیا:۔ " ان ہذا الا ملک کریم " یعنی یہ انسان نہیں فرشتہ ہے۔ لفظ فرشتہ ہی سے یہ معلوم ہوتا ہے

کہ اُن کو یوسف کے حُسن و جمال پر حیرت نہیں ہوئی، بلکہ اُن کے تقدس پر تعجب ہوا یعنی جب اُنھوں نے دیکھا کہ یوسف ان کی طرف مائل نہیں ہوئے اور ہاتھ کاٹ ڈالنے پر بھی نہ اُن کو رحم آیا نہ خوف سے اُن کی جانب راغب ہوئے تو انھوں نے کہا کہ یہ آدمی نہیں فرشتہ ہے جو کسی طرح معصیت پر آمادہ ہی نہیں ہوتا۔"

اس امر کی تصدیق کہ ان عورتوں نے قصداً ہاتھ کاٹ ڈالنے کا مکر کیا تھا تا کہ یوسف کسی نہ کسی طرح ان کی طرف مائل ہوجائیں یا پھر اس بہانہ سے قید خانے بھیجے جائیں۔ بعد کی آیتوں سے بھی ہوتی ہے۔ اور وہ اس طرح کہ جب یوسف قید خانے بھیجدئے گئے تو کچھ عرصہ بعد بادشاہ نے اُن کے علم تعبیر رویا کا حال معلوم کر کے ایک آدمی اُن کے پاس بلانے کو بھیجا تو یوسف نے اس آدمی سے کہا کہ:۔ " ارجع الی ربک فسئلہ ما بال النسوۃ اللتی قطعن ایدیھن ان ربی بکیدھن علیم"۔ (اپنے مالک کے پاس واپس جاؤ اور دریافت کرو کہ اُن عورتوں کا کیا حال ہے جنھوں نے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے تھے۔ میرا خدا ان کے مکر سے واقف ہے)

جب بادشاہ کے پاس یوسف کا یہ پیغام پہونچا تو اُس نے ان عورتوں سے دریافت کیا کہ " ما خطبکن اذ راودتن یوسف عن نفسہ قلن حاش للہ ما علمنا علیہ من سوء" (کیا ہوا تھا جب تم نے یوسف سے لگاوٹ کی تھی، انھوں نے کہا کہ ہم نے یوسف میں کوئی برائی نہیں پائی یعنی یہ کہ اس میں کوئی لغزش نہیں پائی) ان آیات سے یہ بات بالکل واضح ہوگئی کہ ان عورتوں نے یوسف سے لگاوٹ کی اور قصداً اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے تاکہ شاید اسی طرح وہ مائل ہوجائیں۔

پھر جب ہاتھ کاٹنے کی صورت یہ قرار پائی تو اس کی وجہ حُسن یوسفی نہیں ہوسکتی الغرض کلام مجید میں صراحتہً وکنایتہً کسی جگہ یوسف کے حُسن وجمال کا ذکر نہیں پایا جاتا عورتوں کے ہاتھ کاٹ لینے سے یہ امر مستنبط ہوسکتا تھا، سو اس کی بھی حقیقت ظاہر کردی گئی۔ میں یہ نہیں کہتا کہ یوسف کی خوبصورتی میں کوئی استحالۂ عقلی ہے۔ ممکن ہے بہت جمیل رہے ہوں، لیکن گفتگو صرف اتنی ہے کہ کلام مجید میں کہیں اسکا ذکر ہے یا نہیں؟

---

# وہی یوسف، وہی افسانۂ حُسن

(جناب سید فخر عالم فاضل فرنگی محلی۔ بھاگلپور)

نگار ماہ فروری ۳۸ء کے باب الاستفسار کی تحت میں جناب نے حُسن یوسف کا غیر مصدق عن القرآن ہونا ثابت کیا ہے اور اپنے خیال کو تقویت پہونچانے کی غرض سے بہت کچھ جد وجہد کی ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ آپ نے زیادہ غور وفکر سے کام نہیں لیا، اگر آپ سورۂ یوسف پر غائر نظر ڈالتے تو آپ کو یوسف علیہ السلام کا غیر معمولی حسین ہونا معلوم ہوجاتا بہرکیف میں آپ ہی کی تحریر سے بتادوں گا کہ حُسن یوسف کا تذکرہ قرآن میں موجود ہے اور کہیں کہیں آپ کی تحریر کے علاوہ مفسرین کے اقوال

اور احادیث سے بھی مدد لوں گا۔

سب سے پہلے آپ نے اخوان یوسف کے مکالمہ سے فایدہ اٹھانا چاہا ہے اور یہ تحریر فرمایا ہے کہ ان کے بھائیوں نے اپنے باپ کی محبت یوسف کی طرف زیادہ دیکھی تو بولے کہ ہمارا باپ، یوسف اور اس کے بھائی کو زیادہ چاہتا ہے اگر حسن باعث محبت ہوتا تو ویسا تذکرہ کرتے لیکن اس کا تذکرہ نہیں کیا گیا۔ جس کا جواب یہ ہے کہ قرآن میں "اذقالوا لیوسف واخوہ احب الی ابینا منا ونحن عصبۃ ان ابانا لفی ضلال مبین" جب کہا ان سبھوں (اخوان یوسف) نے کہ ہمارا باپ، یوسف اور اس کے بھائی کو زیادہ چاہتا ہے حالانکہ ہم لوگ عصبہ ہیں درحقیقت ہمارا باپ کھلی ہوئی گمراہی میں ہے۔ اس آیت میں وجہ زیادتی محبت تو کچھ بھی مذکور نہیں ہے تو کیا اس آیت سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یوسف علیہ السلام میں کوئی خصوصیت و خوبی تھی ہی نہیں؟ پھر بغیر کسی خصوصیت و خوبی کے باپ کی غایت نظر شفقت ان دونوں بھائیوں پر کیوں تھی اور وہ کونسی شے ان دو ہستیوں میں پنہاں تھی جو ان سبھوں میں نہ تھی یقیناً آیندہ ملنے والے مدارج تھے جو یعقوب علیہ السلام کو بذریعہ وحی معلوم ہو چکے تھے۔ لیکن صرف یہی ایک باعث نہ تھا بلکہ جمال یوسفی بھی تھا۔ جس کا ثبوت واقعہ چاہ سے ملتا ہے یعنی اگر وجہ محبت صرف نبوت ہوتی تو اخوان یوسف کو دونوں بھائیوں کے قتل کی سازش کرنی چاہئے تھی کیونکہ حضرت یوسف اور بنیامین دونوں نبوت کے لئے منتخب

ہو چکے تھے لیکن قرآن سے صرف یوسف علیہ السلام کے قتل کی سازش کا پتہ چلتا ہے۔ جیسا کہ اُن کے بھائیوں نے آپس میں مشورہ کیا تھا کہ " اقتلو یوسف او اطرحوہ ارضاً یخل لکم وجہ ابیکم وتکونو من بعدہ قوما صلحین " یوسف کو مار ڈالو یا پھینک دو کسی زمین پر تاکہ تمھارے باپ کی خاص توجہ تم لوگوں کی طرف ہو جائے اس کے بعد قوم صالح ہو جانا۔ کیا اس آیت سے بھی حضرت یوسف کا حسین تر ہونا ثابت نہیں ہوتا؟ حالانکہ بنیامین اور یوسف ایک ہی ماں کے پیٹ سے اور ایک ہی درجہ رکھنے والے تھے۔ لیکن پھر بھی ان دونوں بھائیوں کے درمیان تقابل کرنے کے بعد جو چیز بنیامین سے یوسف کو بڑھا دیتی ہے وہ حُسن ہی نظر آتا ہے اور آپ کا یہ کہنا کہ ان کے بھائیوں نے یوسف کے جمال کا ذکر نہیں کیا قابل افسوس ہے۔ سب سے پہلے آپ کو ان کے طرز تکلم کو ملاحظہ فرمانا چاہئے تھا، بھلا جو شخص اپنے باپ کو گمراہ یا خطا وار کہے اور اُس شخص کے نقایص کو دکھانے بیٹھے جس کی گود میں پل کر جوان ہوا ہے، کیا آپ اُس کی زبانی سوتیلے بھائی کے محاسن سننے کے منتظر ہیں؟ اور سب سے بڑی بات تو یہ ہے کہ ؎

ہنر بچشم عداوت بزرگ تر عیبست

مکالمہ یا مشورت اخوان یوسف کے بعد آپ نے کارواں کی آمد کے واقعہ کو پیش کرتے ہوئے "یا بشری ہذا غلام" سے اپنے قول پر استدلال قائم کرنا چاہا ہے لیکن آپ کو خبر نہیں کہ لفظ بشری کے بعد یہ کہنے کی کوئی ضرورت ہی باقی

نہیں رہتی کہ یہ کیسا حسین و خوبصورت لڑکا ہے، حیرت و استعجاب کا اظہار اسی وقت کیا جاتا ہے۔ جبکہ انسان کوئی نئی چیز دیکھتا ہے۔ اگر اچھی اور خوبصورت شئے نظر آگئی تو بیساختہ انسان کہہ اٹھتا ہے۔ "اہاہا" یہی حال وہاں بھی ہے کہ ان لوگوں نے ایک غیر معمولی حسین لڑکے کو دیکھا تو خوشی سے اچھل پڑے اور بولے "یا بشریٰ ہذا غلام"۔ اماں واہ کیا لڑکا ہے! اور بشریٰ سے آدمی کا نام مراد لینا بر بنائے روایت صحیح غلط ہے۔ پھر آپ فرماتے ہیں کہ عزیز مصر جب حضرت یوسف علیہ السلام کو گھر لیکر آیا تو اسوقت بھی حسن کا ذکر نہیں کیا۔ سوال یہ ہے کہ جب تک یوسف علیہ السلام میں کوئی خاص بات نہ تھی تو پھر عزیز نے خرید کر متبنٰی کیوں بنایا؟ اسوقت موجودہ اور فوری کشش جو یوسف علیہ السلام میں پائی جاتی تھی اور جسے عزیز مصر متبنٰی بنانے کے لئے طیار ہوگیا اور جس کو دیکھ کر عزیز کے دل کا کنول کھل گیا وہ آپ کا حسن ہی تھا۔ اسلئے کوئی ضرورت نہ تھی کہ عزیز آپ کے حسن کا بھی تذکرہ کرتا۔ کیونکہ حسن تو زلیخا کے سامنے موجود ہی تھا۔ پھر آپ آگے چلکر۔ "ولما بلغ اشدہ آئینہ حکما و علما" میں جمال یوسفی کی جستجو کرتے ہیں۔ حالانکہ یہاں تو خدا یہ کہہ رہا ہے کہ جب یوسف پر مصائب و آلام کی انتہا نہ رہی اور اس نے ایسی تکلیفوں میں بھی صبر کیا یہاں تک کے دور فتن کی جوانی پوری ہو چکی یعنی ساری مصیبتیں ختم ہوگئیں اور آخر تک یوسف علیہ السلام نے خدا کو نہ بھلایا تو اب خدا صبر کے بدلہ میں علم و حکمت عطا کرتا ہے چنانچہ آگے خود ہی فرماتا ہے:" کذالک نجزی المحسنین"

اسی طرح ہم نیکی کرنے والوں کو بدلہ دیا کرتے ہیں۔ اور یہ علم و حکمت کا عطیہ مصائب کے بعد ملتا ہے اور حسن تو خدا پہلے ہی دے چکا تھا اُسوقت تو جدید عطیات عنایت ہو رہے ہیں قدیم عطیات کی یاد دہانی یا ذکر کی کیا ضرورت تھی۔

اگر میں آپ ہی کے قول کو صحیح مان لوں تو بھی مقصد حاصل ہے کیونکہ آپ نے ولما بلغ سے یوسف علیہ السلام کی جوانی مرادلی ہے اور تحریر فرمایا ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ جب یوسف جوان ہوا تو ہم نے علم و حکمت سکھائی تو بندہ پرور ذرا غور فرمائیے کہ یہاں تو ان نعمتوں کا ذکر ہے جو عالم شباب میں خدا نے یوسف کو دی ہیں اور نعمت حسن تو قبل ہی اُن کو مل چکی تھی پھر جدید نعمتوں کے ساتھ قدیم عطیہ کی جستجو کیا معنی رکھتی ہے اگر حسن بھی جوانی کے بعد ملتا ہے تو یوسف علیہ السلام کو بھی ملتا لیکن واقعہ اس کے خلاف ہے یعنی انسان حسین یا بدصورت ماں کے پیٹ ہی سے پیدا ہوتا ہے تو پھر یوسف علیہ السلام کیونکر جوان ہونے کے بعد نعمت حسن سے معمور ہوتے اور جب یہ بات تصدیق شدہ ہے تو خدا کی خاموشی بھی اس موقع پر ذکر حسن سے عین دانائی پر مبنی ہے۔

لما بلغ کی تشریح کے بعد آپ فرماتے ہیں کہ قرآن نے زلیخا کے تعشق یا لگاوٹ کا ذکر کرتے وقت بھی حسن یوسفی کی طرف اشارہ نہیں کیا، میں نہیں سمجھ سکتا کہ آپ جیسا ادیب و افسانہ نگار یہاں بھی سپر ڈالدیتا ہے

حالانکہ عورتوں کے عشق و تعشق کا دارومدار ہی حسن ظاہری پر ہے۔ جس کی مزید توضیح کی یہاں گنجایش نہیں۔

مجھے پھر اظہار حیرت کی ضرورت پیش آگئی کیونکہ آپ عاشقوں کی جھرمٹ میں پہونچکر اور حقیقت کا اقرار کرنے کے بعد پھر حسن سے انکار کرتے ہیں اور جناب نے غضب تو یہ کیا کہ پہلے قرآن سے استدلال کرنے کا دعوےٰ کیا اور پھر مفسرین کے اس قول کی بھی آڑ پکڑی کر چرچا کرنے والی عورتیں عزیز مصر کے ہاں کام کرنے والی یا آنے جانے والی تھیں۔ حالانکہ یہ آپ کے اُصول کے خلاف ہے۔ اگر آپ مفسرین کے اقوال سے بھی مسئلہ میں سند لینا چاہتے ہیں تو کوئی جھگڑا ہی باقی نہیں رہتا، اس لئے کہ سب سے زیادہ قرآن کو اگر کسی نے سمجھا ہے تو حضور اکرم صلعم ہیں اور آپ کا ارشاد حسن یوسفی کی تعریف میں موجود ہے یعنی جب حضرت عائشہ صدیقہ نے حسن یوسفی اور حسن نبوی کا موازنہ حضور سے چاہا تو آپ نے فرمایا ہم میں اور یوسف میں ملاحت و صباحت کا فرق ہے۔ پھر حدیث کے ہوتے ہوئے حسن یوسفی سے کون انکار کرسکتا ہے۔ مزید تشریح کے لئے آنحضرت کی معراج والی حدیث ملاحظہ فرمائیے: "قال مررت بیوسف علیہ السلام لیلۃ عرج بی الی السمار فقلت بجبریل علیہ السلام من ہذا فقال ہذا یوسف فقیل یا رسول اللہ کیف رایتہ قال کالقمر لیلۃ البدر نقلہ الرازی"۔ جب حضور صلعم نے یوسف علیہ السلام کے حسن کے متعلق ہلال بدر فرمایا تو پھر حسن یوسفی میں ہماشما کو شک کی کب گنجایش ہے۔

خیر یہ تو الفاظ معترضہ تھے۔ اب آپ مکر کو ملاحظہ فرمائیے:۔

آپ مکر سے دو مطلب مراد لیتے ہیں۔ اول شہری عورتوں نے زلیخا کی محبت کا چرچا کیا تو زلیخا نے ان کے مکر کو سمجھ کر دعوت دی۔ دوئم شہری عورتوں میں اور زلیخا میں یوسف کو رام کرنے کے لئے کوئی حیلہ طے ہو گیا تو غرض یہ ہے کہ ان عورتوں کا محبت کرنا یا زلیخا سے مشورت کے بعد یوسف کو قابو میں لانے کے لئے ہاتھ کاٹ لینا قابل غور ہے۔ گرچہ میں اس کو ہرگز تسلیم نہیں کر سکتا کہ زلیخا اور دوسری محبت کرنے والی عورتوں نے ملکر یوسف کو رام کرنے کی ترکیب کی ہو اس لئے کہ رقابت ہرگز اس کی مقتضی نہیں ہے اور خاصکر عورتوں کی رقابت کہ اپنے معشوق کو اپنی طرف راغب کرنے کے لئے مجموعی قوت صرف کریں کیونکہ یہ بالکل خلاف فطرت ہے۔

اب رہی پہلی بات یعنی زلیخا کے ماسوا دوسری عورتوں نے جذبۂ محبت سے مجبور ہو کر دیدار یوسفی کے لئے طعنہ زنی کا بہانہ نکالا۔ تو دیکھنا یہ ہے کہ کیا مصر میں کوئی مرد ایسا نہ تھا جس پہ عورتیں اپنا دام فریب بچھاتیں۔ حضرت یوسف علیہ السلام میں وہ کونسی ایسی خصوصیت تھی کہ وہ عورتیں سارے مصر کے مردوں کو چھوڑ کر یوسف علیہ السلام پر جان دینے لگیں۔ یقیناً آپ کا غیر معمولی حسن تھا جو اور مردوں میں نہ تھا پس کیا آپ یہ کہنے کو تیار نہیں کہ قرآن سے اشارتاً وکنایتہً بھی حسن یوسفی کا پتہ نہیں چلتا۔ دوسرے ظنما رآینہ سے کافی ثبوت یوسف علیہ السلام کے غیر معمولی حسین ہونے کا ملتا ہے اس لئے کہ حرف فا کا استعمال کلام عرب

میں تعقیب کے لئے آتا ہے یعنی تراخی بلا مہلت جس سے ثابت ہوگیا کہ ان کی عورتوں نے دیکھتے ہی فوراً عالم بیخودی میں اپنے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے اور بول اٹھیں " ان ہذا الا ملک کریم " یہ انسان نہیں فرشتہ ہے۔ اور حسن حور و پری و فرشتہ عوام میں مشہور ہے۔ اور فلما رأینہ یعنی جوں ہی ان پر نظر پڑی قطعن ایدیہن۔ ان عورتوں نے اپنے ہاتھ کاٹ لئے اب آپ کا یہ کہنا کہ یوسف علیہ السلام کو ڈرانے دھمکانے اور فریب میں لانے کے لئے اپنا ہاتھ کاٹ ڈالا ہرگز صحیح نہیں۔ جیسا میں اوپر لکھ آیا ہوں کہ حرف فا اپنی حقیقت موضوع لہ کی بنا پر تغیرات کئے ہوئے اور ٹھہرے ہوئے ان عورتوں نے پہلی ملاقات میں اپنا اپنا ہاتھ کاٹ ڈالا تو پھر باعث قطع ید معصومیت و تقدس قرار دینا سخت غلطی ہے اور تقدس ہی مراد لیتے ہیں تو مجھے بتا دیں کہ آج تک کسی نے کسی کے تقدس پر جان دی ہو یا کم ازکم ہاتھ ہی کاٹ ڈالا ہو۔ یقیناً ادب و تاریخ کے اوراق آپ کے اقوال کی تغلیط کرنے کو کافی ہیں۔ ہاں اس واقعہ کے بعد وہ عورتیں آپ کے تقدس کی قائل ہوگئیں۔ جس کا ثبوت آگے کے واقعہ سے بھی ملتا ہے اور یہ تو عقل سے لگتی بات ہے کہ یوسف علیہ السلام نے ان عورتوں کے عشق و فریفتگی کو بھی ملاحظہ کیا لیکن ان کا دل نہ پسیجا۔ تو زلیخا نے مجبور ہو کر اپنی ذاتی رائے سے یا اُن عورتوں کے مشورہ سے یوسف کو قید کروا دیا کہ شاید قید کی پابندیوں سے عاجز آکر میری طرف راغب ہو جائیں، لیکن آپ نے ایسا نہ کیا۔ یہاں تک کہ عزیز مصر نے ان کے علم تعبیر رؤیا کا حال معلوم کرکے ان کو قید خانہ سے بلا بھیجا تو

انھوں نے اپنے تقدس وحیا وصداقت کی شہادت انھیں عورتوں سے چاہی جو ان پر فریب کا حال بچھانے کو تیار تھیں۔ اور جب ان عورتوں سے عزیزِ مصر نے پوچھا تو انھوں نے صاف لفظوں میں کہدیا کہ ہم نے یوسف میں کوئی لغزش نہیں پائی وہ نہایت صالح ونیک مرد ہیں۔ عزیز کو اسی قدر تحقیق کی ضرورت تھی اور اسی قدر عزیز نے سوال بھی کیا تھا اور اسی کی شہادت یوسف نے بھی دینی چاہی تھی نہ کہ اپنے حسن کی شہادت۔

جب مسلمہ امر ہے کہ نہ تو یوسف علیہ السلام نے حسن جتانا چاہا اور نہ عزیز نے ان کے حسن کو پوچھا تو پھر وہ عورتیں سوال سے غیر متعلق جواب کیوں دیتیں اور یہاں پر حسن کے اظہار کی تو کوئی ضرورت ہی نہیں کیونکہ جب آفتاب ہماری آنکھوں کے سامنے چمک رہا ہے تو پھر کسی سے یہ سوال کرنا کہ آفتاب میں چمک ہے یا نہیں ؟ کس قدر حماقت وبیوقوفی کا سوال ہوگا۔ لہٰذا آپ کا یہاں پر جمال یوسفی کی تلاش کرنا مہمل سا معلوم ہوتا ہے۔

اس مختصر تشریح کے بعد غالباً آپ مان گئے ہوں گے کہ قرآن میں کنایۃً اور استعارۃً حسن یوسفی کا تذکرہ موجود ہے اور یہی وہ معجزہ طرز ادا قرآن کا ہے جس نے ادبا عرب کی زبانیں بندکر دی تھیں اگر استعارہ وکنایہ سے اداء مقصد مخل فصاحت ہوتا تو سرکار کے حسن ظاہری کو بھی خدا صاف لفظوں میں قرآن میں ذکر کرتا لیکن بخلاف اس کے ہر جگہ اپنے حسن وجمال کو استعارہ وکنایہ میں ذکر کیا ہے۔

(جناب مولوی غلام ربانی صاحب عزیز ۔ کیمبل پور)

میں اس مضمون پر قلم اُٹھاتا تو ہوں لیکن آپ کا یہ فقرہ کہ "حسن یوسف کا بےنقاب کرنے والا دنیائے شعر و ادب کی بڑی خدمت انجام دے گا" دل میں کانٹے کی طرح کھٹک رہا ہے ۔ اور گو اسوقت میں اتنا عدیم الفرصت ہوں، کہ بعض اوقات بڑے بڑے ضروری خطوط کے جواب میں ہفتوں گزر جاتے ہیں اور وقت نہیں ملتا۔ لیکن یہ بحث ہی کچھ ایسی چھڑ گئی ہے کہ سمند قلم بے لگام ہوا جاتا ہے اور پھر یہ بھی کچھ کم قابل فخر نہیں اگر میں اس طرح دنیائے شعر و ادب کی کوئی خدمت سرانجام دے سکوں ۔"

میرا خیال ہے کہ آپ کو اس میں کوئی عذر نہیں ہوگا ۔ اگر مکر کے معنے سازش کے لئے جائیں اسلئے لما سمعت بمکرھن کے معنے یہ ہوں گے کہ جب زلیخا کو ان کی سازش کا جس کا آیت ماقبل الذکر میں ذکر ہو چکا ہے ۔ علم ہوا تو وہ بہت تہ و بالا ہوئی، اور اس نے انھیں ان کی غلطی کے احساس اور اپنی مجبوری کے اظہار کے لئے دعوت کا انتظام کیا۔ جب اُنھوں نے یوسف کو دیکھا تو اس کو بڑا جانا ۔ اور اپنے ہاتھ کاٹ لئے مجھے یہاں آپ سے چند باتوں سے اختلاف ہے ۔

(۱) کسی شخص کے عشق و محبت کا افسانہ بیان کرتے ہوئے اپنی رائے کا ان الفاظ میں اظہار کرنا کہ ہمارے ہاں اپنے غلام سے عشق کرنا سراپا گمراہی ہے ۔ اور زلیخا شدید ترین غلطی کا ارتکاب کر رہی ہے ۔ عزیز مصر کی بیوی

کے برخلاف خطرناک سازش ہے۔ جس سے اس کے اخلاق اور چال چلن پر ناقابل معافی الزام اور دھبہ لگتا ہے۔

(۲) اور پھر فلما رأینہ میں لفظ رویت سے صاف ظاہر ہے کہ ان عورتوں نے یوسف کو پہلی بار دیکھا تھا۔ ورنہ لفظ رویت کی تقدیم بیکار ہے۔ بلکہ کوئی ایسا لفظ لگایا جاتا جو موقع کے مطابق ہوتا۔

(۳) مزید براں اکبر کا لفظ نہایت بلند آہنگی سے اِن جذبات کی ترجمانی کر رہا ہے۔ جو یوسف کے دیکھنے سے ان عورتوں کے دل و دماغ پر طاری ہوئے۔ اور ظاہر ہے کہ ایسا لفظ تعجب اور حیرت کے موقع پر ہی بولا جاتا ہے۔ اب صرف قابل دریافت یہ امر ہے کہ وہ کونسی چیز تھی کہ جس سے وہ محو حیرت ہوگئیں۔

غالباً آپ اس امر میں مجھ سے متفق ہوں گے۔ کہ ہم فقط دیکھنے سے کسی شخص کے اخلاق اور چال چلن کے متعلق صحیح کیا غلط اندازہ بھی نہیں لگا سکتے کیونکہ اخلاق کو جانچنے کے لئے کوئی اور معیار درکار ہے۔ اور پھر نہ کسی شخص کے حسنِ اخلاق سے ہم ایسے سخت تاثر پذیر ہو سکتے ہیں کہ ہماری زبان سے اللہ اکبر کا جملہ تڑپ کر نکل جائے۔ پس ظاہر ہے کہ اس قدر مبہوت کن حیران ساز اور آئینہ بنانے والا صرف حسن کا جادو ہی ہو سکتا ہے۔ ورنہ اخلاق میں یہ کہربائی کشش کہاں ہے۔ آپ نے یہ جملے اپنی طرف سے زائد کر لئے ہیں۔ کہ یوسف ڈرانے دھمکانے پر بھی قابو میں نہ آسکے اور انھوں نے ہاتھ بھی کاٹ لئے

تب بھی وہ نہ بچے اور انھیں ان کے تقدس پر تعجب ہوا،

قرآن حکیم کے الفاظ کی بندش صاف ظاہر کر رہی ہے۔ کہ وہ اسقدر وقفے کے متحمل نہیں ہو سکتے۔ کہ انھوں نے لگاوٹ کی اور جب تاب نہ چلا، تو ہاتھ کاٹ ڈالے۔

ہاں آپ کا یہ اعتراض بجا ہے کہ یوسف کے حسن کے لئے "ملک کریم" کا لفظ غیر موزوں ہے، لیکن میں عرض کرتا ہوں کہ اگر مرحوم آزاد کا یہ خیال درست ہے کہ نیچرل خیالات تمام دنیا کے تقریبًا ایک جیسے ہیں تو پھر یہ مشکل بھی رفع ہو جاتی ہے۔ ہمارے یہاں اگر عورتوں کے حسن و جمال کی تعریف کی جائے تو انھیں پریوں سے اور بچوں یا نوجوانوں کے جمال کی تعریف کیجائے تو فرشتوں سے تشبیہ دیتے ہیں۔ اور پھر اگر یہ تاویل آپ کو نہ بھاوے تو اس کی ایک اور توجیہہ بھی نہایت موزوں اور مناسب خیال کیجا سکتی ہے۔ یہ قاعدہ ہے کہ عشق میں ترازو کے ہر دو پلڑوں کا توازن رسوائی اور بدنامی میں قائم رکھا جاتا ہے۔

میری رسوائی پر انکو خوش نہ ہونا چاہیئے　　قیس رسوا تھا تو کیا لیلٰے کی رسوائی نہ تھی

زلیخا کی رسوائی کے ضمن میں یوسف کی جو رسوائی ہوئی تھی وہ بھی عورتوں کی اسی جماعت کی شرمندۂ احسان تھی جب وہ یوسف کے جمال سے اس قدر حیرت زدہ ہوئیں۔ کہ اللہ اکبر ان کی زبان سے نکل گیا۔ تو انھوں نے جھٹ اس الزام کی تردید بھی کر دی۔ جو بالواسطہ یوسف پر لگایا گیا تھا۔ یہاں ٹھیک

آپ سوال کر سکتے ہیں کہ وہ اس قدر جلدی کیونکر یوسف کی خوبی اخلاق سے متاثر ہو گئیں حالانکہ یوسف کو وہاں آئے ہوئے ایک منٹ بھی نہیں گزرا تھا میرے اس جواب کا تعلق نفسیات سے ہے۔ یہ قاعدہ ہے کہ جب ہم کسی شخص کے حسن و جمال یا رعب و جلال سے یوں فوری طور پر متاثر ہو جائیں تو ہمارے دل میں فوراً اس کی خیر خواہی اور ہمدردی کے جذبات پیدا ہو جاتے ہیں اور ہم بالکل گوارا نہیں کر سکتے کہ اس شخص کے متعلق کسی قسم کے مضر خیال کی اشاعت ہو زنان مصر کے دل میں بھی یوسف کے متعلق اس وقت وہی جذبہ کارفرما تھا جب انھوں نے اس غیرت ناہید کو دیکھا۔ ان کے دلوں نے انھیں ملامت کی اور بے اختیار اُن کی زبان سے نکل گیا " حاشا للہ ما ہذا بشرا۔ مجھے اس پر بھی حیرت ہے کہ آپ زنانِ مصر کو زلیخا کے ساتھ شریک جرم قرار دے کر بھی یوسف کے جمال کی تاثیر سے منکر ہیں۔ ورنہ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ یہ عورتیں خواہ وہ کوئی ہوں۔ اور کتنی ہوں ساری کی ساری زلیخا کے ساتھ شریک عشق ہیں۔ اگر وہ معمولی حسن و جمال کا مالک تھا تو آخر ان واقعات کو عامۃ الوقوع ہونا چاہئے تھا۔ کیا وجہ ہے کہ ہماری زندگیاں ان رنگینیوں سے خالی نظر آتی ہیں اور حسرت جلوۂ لب بام سے مرے جا رہے ہیں۔ اے بسا آرزو کہ خاک شدہ۔

میرا خیال ہے کہ دعوت میں جمع کی ضمیر نے بھی آپ کی کافی امداد کی ہے۔

یہ قدرتی امر ہے کہ جب یوسف کو زلیخا نے اس مجمع میں بلایا۔ تو یہ تو نہیں ہو سکتا کہ وہ زنان مصر بہار خزاں دیدہ ہوں گی۔ بلکہ عام سمجھ کی بات ہے کہ

ایسی محفلوں میں وہی نظارہ سوز ہوتی ہیں۔ جو دولت حسن کی مالک ہوں۔ یوسف کا ایسے مجمع میں بلانے سے زلیخا کا مطلب خواہ کچھ کیوں نہ ہو لیکن یوسف نے یہی سمجھا ہوگا کہ اس کم بخت نے پھانسنے کے لئے یہ گلدستہ ہائے رنگا رنگ جمع کئے ہیں۔ اور گو زنان مصر اسوقت یہ جذبہ لیکر نہیں گئی تھیں لیکن یوسف کے آنے نے سارا نقشہ بدل دیا۔ اور نگاہوں نے غمازیاں کیں۔

چنانچہ یہی خیال اس کے دل میں رہا۔ اور آخر اس نے بادشاہ مصر سے کہدیا۔ کہ "مابال النسوۃ التی قطعن ایدیھن" علاوہ ازیں زنان مصر کا یہ جلسہ کیا رسوائے عالم نہ ہوا ہوگا۔ اور کیا عوام اس سلسلہ میں یوسف سے بھی بدظن نہوئے ہوں گے اور پھر اُس کی قید نے اس کی تائید نہ کردی ہوگی یہ وہ جوابات تھے جن کے ماتحت یوسف کو اپنی برائت کے لئے ان عورتوں کا ذکر کرنا پڑا۔

---

(نگار) گزشتہ ماہ کے رسالہ میں "حسن یوسف" کے متعلق میرے اظہار خیال پر آخر کار بعض "حسن پرست" طبیعتیں بے چین ہو ہی گئیں اور اُن کو گوارا نہ ہوا کہ "مذہبی جمالیات" پر کسی قسم کی تنقید کی جائے میرے مضمون کے رد میں متعدد تحریریں وصول ہوئیں، جن میں صرف دو درج کی جاتی ہیں۔ باقی تحریریں چونکہ ان سے بھی زیادہ "حسن استدلال" رکھتی تھیں اور جن میں "نسائیت" کے صرف اُس حربہ سے کام لیا گیا تھا جسے گالی۔

کو سنا کہتے ہیں اور جس کے سامنے ایک مرد کو سپر ڈال دینا ہی پڑتی ہے اسلئے
اُن کو درج کرنا مناسب نہیں سمجھا گیا۔ مجھے افسوس ہے اور تھوڑی سی حیرت بھی
کہ نہ فاضل فرنگی محلی نے میرے مقالہ کو غور سے پڑھا اور نہ مولوی غلام ربانی صاحب
نے ۔۔۔ میں نے یہ کہیں نہیں لکھا کہ حضرت یوسف حسین نہیں ہو سکتے تھے یا یہ کہ
اُن کے جمیل ہونے میں کوئی استحالۂ عقلی ہے بلکہ مدعا صرف یہ ظاہر کرنا تھا کہ
کلام مجید سے ان کا جمیل ہونا اور ایسا جمیل ہونا کہ اُسے "عطایائے نبوت" یا
"معجزات خداوندی" میں شمار کیا جائے کسی طرح ثابت نہیں ہوتا۔ پھر جس رسوخ
کے ساتھ اس سے قبل میں اس خیال پر قائم تھا، اسی طرح اب بھی ہوں اور میری
سمجھ میں نہیں آتا کہ ان دونوں حضرات کی تاویلیں کیونکہ اُس صداقت کو محو کر سکتی
ہیں جو یقیناً "حسن یوسف" کے افسانہ سے زیادہ حقیقت رکھتی ہے۔

میں جواب کے دو پہلو اپنے پاس رکھتا ہوں ایک تو یہ کہ ان حضرات نے جو
تاویلیں کلام مجید سے حسن یوسف کے ثابت کرنے کے لئے ابداع کی ہیں اُن کی
حقیقت کو واضح کر دوں اور دوسرے یہ کہ ان سب کو نظر انداز کر کے ایک اصولی بحث
کے ذریعہ سے یہ بتا دوں کہ حضرت یوسف کے جمال کو معجزہ قرار دینا عقلاً محال ہے
اور عملاً عبث و بیکار۔ میں اس بحث پر زیادہ صفحات لینا مناسب نہیں سمجھتا لیکن
چونکہ اس کے بعد مجھے اس موضوع پر کچھ لکھنا بھی نہیں ہے اس لئے میں کوشش
کروں گا کہ جو کچھ مجھے کہنا ہے مختصراً اسی اشاعت میں عرض کر دوں اور بحث
کے دونوں پہلوؤں کو پیش کر کے ہمیشہ کے لئے خاموش ہو جاؤں۔ پہلے میں اپنے

حریفوں کے جواب پر تبصرہ کرتا ہوں ۔

فاضل فرنگی محلی فرماتے ہیں کہ برادران یوسف جانتے تھے کہ یعقوب علیہ السلام یوسف اور بنیامن سے زیادہ محبت کرتے ہیں اور یعقوب کی یہ محبت اس بنا پر تھی کہ وہ ذریعہ وحی معلوم کر چکے تھے کہ یہ دونوں بھائی نبوت کے لئے منتخب ہو چکے تھے پھر چونکہ برادران یوسف اس محبت کی بنا پر دونوں بھائیوں سے جلتے تھے اس لئے چاہئے تھا کہ وہ دونوں کو ہلاک کرتے، لیکن انھوں نے صرف یوسف کو کنوئیں میں ڈالا کیونکہ وہ بہت جمیل تھے ۔

اس کا جواب بہت مختصر ہے اور وہ یہ کہ جب یعقوب کی محبت یوسف اور بنیامن سے اس بنا پر تھی کہ وہ ان کے آیندہ مدارج سے ذریعۂ وحی آگاہ ہو گئے تھے جیسا کہ خود فاضل فرنگی محلی نے ارشاد فرمایا ہے تو پھر یہ بھی تسلیم کرنا پڑے گا کہ یعقوب کو یوسف ہی سے زیادہ محبت رہی ہوگی کیونکہ نبوت تو یوسف ہی کی قسمت میں لکھی تھی نہ کہ بنیامن کے لئے (فاضل فرنگی محلی نے بنیامن کو بھی پیغمبر بتایا ہے مجھے نہیں معلوم کہ وہ کس قوم کے لئے نبی مبعوث ہوئے تھے) اور اگر بنیامن کو بھی تھوڑی دیر کیلئے نبی مان لیا جائے تو اس سے انکار نہیں ہو سکتا کہ وہ یوسف کے مرتبہ کے نبی نہ تھے اور اس لئے یقیناً یعقوب، یوسف ہی سے زیادہ محبت کرتے ہوں گے اور اسی بنا پر برادران یوسف نے یوسف ہی کو ہلاک کرنا چاہا ۔ حسن و جمال کو وجہ قرار دینا ایک ایسی تاویل ہے جس کی تردید خود فاضل فرنگی محلی کے قول سے ہوتی ہے ۔

دوسرا استدلال یہ پیش کیا گیا ہے قافلہ والوں کا یوسف کو کنوئیں میں دیکھ کر

"یا بشریٰ" کہنا ہی ثابت کرتا ہے کہ آپ بہت خوبصورت تھے۔ "یا بشریٰ" کے بعد بیان حسن وجمال کی ضرورت نہیں رہتی۔

میں یہ کسی طرح ماننے کے لئے تیار نہیں کہ "یا بشریٰ" کا لفظ اسقدر حاوی وجامع ہے کہ اس کے ساتھ بیان حسن وجمال کی ضرورت نہیں رہتی۔ لفظ بشریٰ کے معنے صرف بشارت اور خوشخبری کے ہیں، اور کلام مجید میں جہاں کہیں یہ لفظ مستعمل ہوا ہے اسی معنی میں ہوا ہے، کہیں بھی حسن وجمال کا مفہوم شامل نہیں ہے اور اگر یہ کہا جائے کہ خاص اس موقع پر یہ معنی متبادر ہیں تو اس کے لئے پہلے حسن و جمال کو ثابت کرنا چاہئے تھا نہ کہ اسی کے ذریعہ سے اس کو ثابت کرنا۔ حقیقت صرف یہ ہے کہ اس زمانہ میں چونکہ لونڈی غلام کے خرید و فروخت کا رواج کثرت سے تھا اور یہ قافلہ بھی یہی کاروبار کرتا تھا اس لئے جب ایک آدمی نے کنوئیں کے اندر ڈول ڈالا تو دیکھا کہ اندر ایک لڑکا پڑا ہوا ہے اور اس نے اسی وقت اہل قافلہ کو پکار کر کہا کہ "مبارک ہو، کنوئیں کے اندر ایک لڑکا بھی مل گیا۔" یعنی ایک مال اور ہاتھ آیا۔ جیسا کہ آگے کی آیت سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ "واسروہ بضاعۃً" (یعنی اس کو بھی مال تجارت سمجھ کر چھپا لیا) ڈول ڈالنے کے ساتھ ہی اس کا یہ کہنا صاف طور پر ظاہر کرتا ہے کہ اس کا مبارکباد دینا صرف اسی بنا پر تھا ورنہ کنوئیں کے اندر پہلی نگاہ میں وہ حسن یوسفی کی حقیقت کیا معلوم کر سکتا تھا۔ اگر یوسف واقعی غیر معمولی جمیل ہوتے تو صرف "اسروہ بضاعۃ" نہ کہا جاتا بلکہ اسی کے ساتھ ایسے الفاظ بھی ضرور رہتے جن سے یہ خصوصیت ظاہر ہوتی۔ اس امر کا ثبوت کہ حضرت یوسف

غیر معمولی جمیل نہ تھے بعد کی اس آیت سے بھی ملتا ہے۔ "وشروہ بثمن بخس دراہم معدودۃ" یعنی اہلِ قافلہ نے یوسف کو نہایت کم قیمت پر چند درہموں کے عوض فروخت کر دیا۔ اگر یوسف غیر معمولی حسین ہوتے تو ظاہر ہے کہ اہل قافلہ جو بیع کاروبار کرتے تھے کبھی ایسے "بدیعۂ حسن وجمال" کو اس قدر ارزاں نہ دیدیتے۔

فاضل فرنگی محل نے "ابلغ اشدہ آتینٰہ حکما وعلما" کے متعلق گفتگو کرتے ہوئے اشد کے معنے انتہائی مصائب کے لئے ہیں۔ معلوم نہیں مجھے اس اختراع پر فرنگی محل کے نصاب تعلیم کو مبارکباد دینا چاہئے یا جناب فخر عالم صاحب کی قوتِ فکر کو سراہنا چاہئے۔ اگر وہ اشد کی ضمیر پر غور کرکے اس کا مرجع تلاش کرنے کی زحمت گوارا کرتے تو انھیں خود معلوم ہوجاتا کہ وہ کیا کہہ رہے ہیں۔ خیر اسی سلسلہ میں وہ یہ بھی فرماتے ہیں "کہ اس آیت میں خدا نے علم وحکمت کے ساتھ ساتھ، عطائے جمال کا ذکر اس لئے نہیں کیا کہ وہ تو خدا اُن کو پہلے ہی دے چکا تھا۔" حالانکہ اگر میں اُنسے پوچھ بیٹھوں کہ کلام مجید کی کس آیت سے وہ اِس کو ثابت کر سکتے ہیں۔ تو انکے پاس سکوت کے سوا کوئی جواب نہیں ہو سکتا۔ اگر اس کی صراحت کسی جگہ ہوتی پھر نزاع ہی کیا تھا۔ ایک ایسی شے کو دلیل میں پیش کرنا جو خود معرض بحث میں ہے طرفہ طرز استدلال ہے۔

اس کے بعد وہ اصل گفتگو آتی ہے جس پر جمال یوسفی کے تصدیق کا انحصار ہے۔ یعنی زلیخا کا فریفتہ ہوجانا اور عورتوں کا آپ کو دیکھ کر بجائے پھلوں کے ہاتھ کاٹ لینا۔ چونکہ اس باب میں اپنے خیالات فروری کے رسالہ میں ظاہر کر چکا ہوں

اس لئے ان کی تکرار مناسب نہیں معلوم ہوتی آج میں بحث کا دوسرا پہلو اختیار کروں گا۔

اس سلسلہ میں جو باتیں جمال یوسفی کے ثبوت میں پیش کی جاتی ہیں انمیں سے اہم ترین یہ ہیں :-

(۱) زلیخا حضرت یوسف پر عاشق ہوئی اور بقول فاضل فرنگی محلی "دو عورتوں کے عشق کا مدار ہی حسن ظاہری پر ہے"

(۲) بعض زنانِ مصر کا یوسف کو دیکھ کر بجائے پھلوں کے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالنا ظاہر کرتا ہے کہ وہ ان کے حسن و جمال سے مسحور ہوگئیں۔

امر اول کے متعلق مجھے صرف یہ عرض کرنا ہے کہ محبت کا سبب صرف حسنِ ظاہری کو قرار دینا اس لحاظ سے تو درست ہے کہ چاہنے والے کی نگاہ میں محبوب خواہ وہ کیسا ہی ہو جمیل معلوم ہوتا ہے، لیکن یہ کلیہ کہ اُلفت کا سبب ہمیشہ حسن محض ہوا کرتا ہے، بالکل غلط ہے۔ دنیا میں ہزاروں واقعات ایسے پیش کئے جاسکتے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض نہایت جمیل عورتوں نے ایسے مردوں سے محبت کی جو نہ صرف یہ کہ حسین نہ تھے بلکہ واقعی بدشکل تھے۔

امر دوم کے متعلق یہ دیکھنا ہے کہ زنانِ مصر نے یوسف کو دعوت سے قبل دیکھا تھا یا نہیں، اگر دیکھا تھا تو اسوقت بھی کیوں ان سے ایسی ہی کوئی حرکت مسحوریت کی سرزد نہیں ہوئی۔ اور اگر انھوں نے دعوت ہی کے موقعہ پر اول اول دیکھا تھا تو کیا سبب ہے کہ ان پر تو یہ اثر ہوا اور زلیخا پر جو حقیقتاً نہایت

شغف رکھتی تھی، نہ دعوت کے وقت : اس سے قبل کوئی اثر اس قسم کا ہوا۔ کم از کم ایک بار اگر زلیخا بیہوش ہی ہو جاتی تو بھی کہا جاتا کہ وہ تو یوسف کا حسن ہی ایسا تھا۔

اگر یوسف کا حسن اعجاز کی حد تک پہونچا ہوا تھا اور موسیٰ کے ید بیضا کی طرح وہ بھی ایک معجزہ تھا تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ معجزہ آپ کو اُس وقت کے تمام اہل عالم کے مقابلہ میں دیا گیا تھا یا صرف مصر والوں کے مقابلہ میں ظاہر ہے کہ تمام اہل عالم کے لئے نہ تھا کیونکہ حسن و جمال کا معیار بالکل مختلف ہے اور ہر قوم و ملک کا معیار جدا ہوتا ہے، اس لئے لامحالہ یہی ماننا پڑے گا کہ مصر والوں کے لئے معجزہ تھا۔ لیکن اس کی ضرورت اُس وقت ہوتی جب اہل مصر کو اپنے حسن پر ناز ہوتا، حالانکہ یہ نہ تاریخ سے ثابت ہے نہ قرآن سے ــــ اسی کے ساتھ یہ امر بھی غور طلب ہے کہ حسن یوسفی کے معجزہ سے کیا نتیجہ برآمد ہوا اور اس نے اصلاح قوم کی کیا خدمت انجام دی اور اگر اس معجزہ سے مقصد اصلاح اخلاق نہ تھا بلکہ صرف ایک کامل مسحورکن نمونہ جمال پیش کرنا تھا، تو چاہئے تھا کہ جو شخص آپ کو دیکھتا، فریفتہ ہو جاتا، حالانکہ یہ بالکل خلاف واقعہ ہے۔

اگر یہ کہا جائے کہ آپ کا حسن کوئی معجزہ نہ تھا تو پھر میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسے غیر معجز حسن کے ہوتے ہوئے، تمام اسوۂ یوسفی کو چھوڑ کر صرف اسی کا افسانہ کیوں بار بار دہرایا جاتا ہے اور کیوں ایسی غیر مہتم بالشان چیز کا ذکر قرآن پاک میں پایا جائے۔

فاضل فرنگی محلی نے سلسلۂ گفتگو میں دو حدیثوں کا بھی ذکر کیا ہے، میرا موضوع چونکہ احادیث سے بحث کرنا نہیں ہے اس لئے میں اس وقت بھی احتراز کرتا ہوں۔

تاہم یہ بتا دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ جس وقت ان احادیث کی حقیقت پر بحث کی جائیگی تو ان سے وہ نتیجہ نکلے گا جو کلام مجید کے آیات پر غور کرنے سے پیدا ہوتا ہے۔ میرے نزدیک وہ حدیث جس میں رسول اللہ نے اپنی اور یوسف کے حسن کا فرق بتایا ہے۔ ساقط الاعتبار ہے اسی طرح وہ حدیث جس میں بتایا گیا ہے کہ شب معراج میں آپ نے یوسف کو "کالقمر لیلۃ البدر" دیکھا، بہت کچھ محل نظر ہے۔

مولوی غلام ربانی صاحب عزیز نے چونکہ اپنے مضمون میں زیادہ تر شاعری سے کام لیا ہے اور شاعری بھی وہ جس کو میں پورے طور پر نہیں سمجھ سکا اس لئے جواب دینے سے معذور ہوں تاہم مجھے یقین ہے کہ ان کی ایرادات کا بھی جواب اس میں آگیا ہوگا۔

فاضل فرنگی محلی نے ایک غلطی اور کی ہے اس کو بھی دور کر دینا مناسب سمجھتا ہوں۔ وہ یہ کہ انھوں نے عزیز مصر کو جس نے یوسف کو متبنیٰ کیا تھا اور شاہ مصر کو جس نے یوسف کو قید خانہ سے طلب کیا تھا۔ ایک ہی ہستی قرار دیا ہے حالانکہ عزیز مصر اور تھا اور شاہ مصر اور۔ مصر کے بادشاہ کا لقب عزیز نہ تھا، بلکہ فرعون، چنانچہ اسوقت مصر کا فرعون یا بادشاہ ریان بن ولید بن دومع تھا۔ اور جس شخص نے یوسف کو خرید کر کے متبنیٰ کیا اس کا نام اطفیر یا قوطفیر تھا جسے ( Potiphar ) کہتے ہیں اور عزیز مصر کے لقب سے مشہور تھا (ملاحظہ ہو ابن خلدون، تاریخ کامل وغیرہ)

# عورت اور ادب لطیف

(از - خاتون - رائے بریلی)

مجھے نگار کے خریدار ہونے کا فخر تو حاصل نہیں ہے اتفاق سے کل اپنی ایک عزیز بہن کے پاس آپ کے رسالہ کا مکمل فائل دیکھنے کو مل گیا۔ آپ یقین کیجئے کہ مجھے کبھی اس رسالہ سے دلچسپی نہیں ہوتی، جس میں ہماری جنس کو بالکل نظر انداز کر دیا گیا ہو، اس لئے یہ دیکھ کر تو مجھے مسرت ہوئی کہ آپ کبھی کبھی نسائیات پر گفتگو کرتے ہیں، لیکن اسی کے ساتھ یہ حیرت بھی ہے کہ آپ کے خیالات بعض مسائل میں متضاد نظر آتے ہیں۔

آپ ایک طرف اس کے بھی مخالف ہیں کہ عورتیں انشاء لطیف کی طرف متوجہ ہوں اور دوسری طرف پردہ کے بھی زیادہ حامی نظر نہیں آتے، تعلیم اور بلند تعلیم کے بھی طرفدار ہیں، پھر یہ بات میری سمجھ میں نہیں آتی کہ پردہ اٹھ جانے کے بعد اگر عورتیں آزادی کے ساتھ تعلیم حاصل کریں گی تو ان بعض افراد کے لئے جن کی فطرت انشاء لطیف کی طرف مائل ہے کیونکر افسانہ نگاری یا غزل نگاری سے باز رہ سکتی ہیں اور جب مردوں کے لئے اس میں کوئی قباحت تسلیم نہیں کی جاتی تو عورتیں کیوں باز رکھی جائیں۔

خدا کے لئے یہ معمہ حل کیجئے اور زحمت نہ ہو تو جواب سے ممنون فرمائیے۔

---

(نگار) محترمہ۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے نگار کی جلدوں کا مطالعہ سرسری (نسائی) انداز سے کیا ہے ورنہ آپ میرے اقوال میں تضاد محسوس نہ کرتیں۔ میں مروجہ پردہ کو یہی نہیں کہ اچھا نہیں سمجھتا بلکہ اس کو عورت کی توہین سمجھتا ہوں کیونکہ میرے نزدیک وہ عورتیں جن کو "عفت و حیا" کا درس دینے کے لئے سنگین حصار اور اجباری پردہ کی ضرورت ہے ہرگز اپنی پاکیزگی اور نسائیت پر فخر نہیں کرسکتیں۔ پردہ نام ہے حیا کا اور حیا کی تعریف "غضِ بصر" کی گئی ہے۔ اگر ایک عورت زنداں میں رہنے کے بعد اس صفت سے خالی ہے تو تمام قید و بند بیکار ہے اور اگر براقگندہ نقاب ہو کر وہ اس خصوصیت کی مالک ہے تو اس کو "پابزنجیر" کیوں کیا جائے۔ پردہ اٹھ جانے کے بعد فتنہ و فساد کا احتمال بہت ہے۔ یہ بات میری سمجھ میں نہیں آتی۔ کیونکہ انسان کا "نفسیاتی" میلان یہی ہے کہ وہ ہر اس چیز کی خواہش کرے جو اس سے دور ہے، اس کے لئے عسیر الحصول ہے ایک عورت برقعہ کے اندر رہ کر دل کو جس قدر بیتاب بنا سکتی ہے وہ کشفِ حجاب کے بعد ممکن نہیں۔ ہندوستان کی پردہ نشین خواتین اگر آج سب کی سب بے نقاب ہو جائیں تو یقیناً ان میں سے ۸۰ فیصدی ایسی ہوں گی جو کوئی توجہ حاصل نہ کرسکیں گی۔ (حالانکہ زیر نقاب رہنے کی حالت میں یہ اگر مرکزِ نگاہ نہیں تو مرکزِ خیال ضرور تھیں) پھر آپ ہی انصاف کیجئے کہ فتنہ و فساد کا احتمال کس حالت میں زیادہ ہے اور اگر اسے تسلیم بھی کر لیا جائے تو اس کا کیا جواب ہے کہ اس اندیشہ سے

جو نسل کی نسل تباہ ہوتی جا رہی ہے اس کا ذمہ دار کس کو قرار دیا جائے گا۔

عورتوں کا ضعیف و کمزور رہنا، امراض میں مبتلا پایا جانا، دنیا کی رفتار سے بے خبر رہنا، مطالعۂ قدرت سے محروم رہنا حقائق فطری کا نہ ہونے کی وجہ سے اوہام میں مبتلا رہنا، بے سلیقہ ہونا، غیر لطیف زندگی بسر کرنا، اور ان نقائص کی وجہ سے بچوں کی صحیح تعلیم و صحیح تربیت نہ کر سکنا۔ کیا آپ کے نزدیک یہ نقصان معمولی واقعات ہیں جن کے رفع کرنے کے لئے پردہ کی قربانی (ایک ایسی رسم کی قربانی جو شرعاً و اخلاقاً کسی طرح ہم پر عائد نہیں ہوتی) کوئی بڑی چیز ہے۔

عورتوں کے بے پردہ ہونے کا سب سے پہلا لازمی اثر یہ ہوگا کہ وہ صاف ستھرا رہنا سیکھیں گی۔ گھر کی چیزوں کو سلیقہ و ترتیب سے رکھیں گی، معاشرت میں صفائی و پاکیزگی پیدا ہوگی اور اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ سوسائٹی میں ان کا مرتبہ بلند ہو جائیگا اور جو بچے اس ماحول میں پرورش پائیں گے وہ کبھی پست خیال نہ ہوں گے۔ ایک عورت اپنے گھر کے اندر جہاں اس کو یقین ہے کہ کوئی غیر شخص آکر متجسس نگاہ نہیں ڈال سکتا بدتر سے بدتر حالت میں رہ سکتی ہے اور میلے کپڑے، کثیف گھر، منتشر و بے ترتیب چیزوں کی طرف بھی توجہ نہیں ہو سکتی۔ لیکن یہ جاننے کے بعد کہ یہاں کوئی غیر بھی آ سکتا ہے وہ کبھی اس کو گوارا نہیں کر سکتی اور اس کے لئے ضروری ہو جاتا ہے کہ وہ خود بھی صاف رہے، بچوں کو بھی صاف رکھے گھر کی چیزوں میں ترتیب و سلیقہ پیدا کرے، انگریزوں کے ہاں جو آپ کو ہر گھر فردوس کا ٹکڑا نظر آتا ہے اس کا یہی سبب ہے۔ میں یہ ماننے کے لئے طیار نہیں کہ چونکہ عیسائیوں کی مالی حالت

ہندوستانیوں سے اچھی ہے اس لئے وہ ایسی معاشرت کے پابند ہو سکتے ہیں، کیونکہ آپ غریب عیسائیوں کا مقابلہ اپنے ہاں کے امرائی معاشرت سے کرکے دیکھیں گے تو بھی یہی فرق نظر آئے گا۔ علاوہ اس کے نفس سلیقہ اور صفائی کے لئے روپیہ کی ضرورت نہیں ہے بلکہ تمیز اور احساس کی ضرورت ہے، اور اسی کا ہندوستان کی عورت میں فقدان ہے۔

ایک نقص ہمارے ہاں کی عورتوں میں یہی ہے کہ ان کا وقت اکثر بیکاری اور تعطل میں گزرتا ہے جس کا بڑا سبب یہ ہے کہ اُن کے پاس کوئی کام نہیں ہے۔ اگر بچوں کی تعلیم و تربیت کا اُن کو سلیقہ حاصل ہو، اموزخانہ داری میں انکو ترتیب و تہذیب پیدا کرنے کی فکر ہو، گھر کی صفائی ستھرائی کا خیال ہو، زنانہ دستکاری سیکھنے کی طرف ان کو توجہ ہو تو ان کا ایک لمحہ بیکار نہیں جا سکتا۔ لیکن ان باتوں کی طرف توجہ ہو ہی نہیں سکتی جب تک الزام یا تعریض کا ڈر نہ ہو اور یہ ظاہر ہے کہ صحیح تبصرہ غیر ہی کر سکتا ہے۔

پردہ اُٹھا دینے کے یہ بالکل ابتدائی فوائد ہیں جو میں نے بیان کئے، رہا تعلیم کا مسئلہ سو اس کے متعلق میں اپنے خیالات تفصیل کے ساتھ لکھ میں بیان کر چکا ہوں اُن کو ملاحظہ فرمائیے۔

میں یہ کبھی نہیں چاہتا کہ ہندوستان کی عورتیں اپنے ڈھنگ کے لحاظ سے یوروپین ہو جائیں، لیکن یہ ضرور چاہتا ہوں کہ اُن کے عمدہ خصائل اختیار کر لیں۔ تعلیم کا اثر کبھی کسی پر خراب نہیں ہوتا، خواہ وہ مشن اسکول میں ہو یا کسی اور جگہ۔ اصل چیز جو زندگی

کو تباہ کرنے والی ہے وہ تربیت کا نقص ہے جس کی سب سے پہلی ذمہ داراں پر ہے اور ماں اسی وقت اچھی تربیت کرنے والی ثابت ہو گی جب خود اس کے اخلاق بلند ہوں، معاشرت پاکیزہ ہو، وقت کی قدر شناس ہو، اصول صحت سے واقف ہو رسم و رواج اور اوہام کی پابند نہ ہو۔ اس لئے اسوقت سوال لڑکیوں کی تعلیم کا نہیں ہے بلکہ ماؤں کی تعلیم و تربیت کا ہے اس لئے اب پختہ عمر میں ان کے روشن خیال بنانے کا ذریعہ سوائے اس کے اور کوئی نہیں ہوسکتا کہ ان کو مکان کی چہار دیواری سے باہر نکالا جائے اور مطالعۂ عالم کا موقعہ دیا جائے۔

میں بیشک اس کے خلاف ہوں کہ لڑکیاں پڑھ لکھ کر عشقیہ فسانہ نگاری اور غزلگوئی کی طرف متوجہ ہوں، کیونکہ اول تو اُن کی تعلیم اس قدر معمولی ہوتی ہے کہ وہ پوری طرح اچھے بُرے فسانہ یا غزل میں تمیز بھی نہیں کر سکتیں چہ جائیکہ خود لکھنا دوسرے یہ کہ وہ لڑکی جس کی تعلیم کا نتیجہ اس طرح ظاہر ہوگا۔ اس کے متعلق عملی دنیا میں کوئی اچھی پیشین گوئی نہیں کی جا سکتی مردوں کے لئے اگر اس کو جائز قرار دیا جاتا ہے تو اس کا سبب یہ ہے کہ وہ بہر نوع اپنی ذمہ داریوں کو محسوس کرنے اور ان کو پورا کرنے پر مجبور ہے، علاوہ بریں اس کی غزلگوئی یوں بھی اسقدر لایعنی ولغو سی بات ہے جس کا کوئی اثر اُس کی زندگی پر نہیں پڑ سکتا۔ کیونکہ جو کچھ وہ کہتا ہے وہ اس کے حال سے بالکل علحدہ چیز ہوتی ہے۔ برخلاف اس کے ایک عورت اگر غزلگوئی کی طرف مایل ہوگی تو اس کے معنی صرف یہ ہوں گے کہ وہ حقیقتاً ایک کیفیت سے متاثر ہے اور اگر اس تاثر کو آزاد چھوڑ دیا گیا تو اس کا اثر نہ صرف ازدواجی

دماد رہی زندگی بلکہ سوسائٹی پر بھی پڑے گا البتہ اگر کوئی خاتون اپنی تعلیم و تربیت کے لحاظ سے بلند ہو گئی ہے اور فطرت نے اس کو نابغہ ادب پیدا کیا ہے تو چنداں حرج نہیں لیکن سوال تو صرف یہ ہے کہ عام طور سے جو یہ ذوق آج کل کی لڑکیوں میں پیدا ہوتا جاتا ہے وہ کس حد تک جائز ہو سکتا ہے۔

میں نے جہاں تک غور کیا ہے ان خرابیوں کا بڑا سبب علاوہ نقص تربیت کے نقص تعلیم بھی ہے۔ جہاں کسی لڑکی کو کچھ پڑھنا لکھنا آیا وہ فطرتاً قصہ کہانیوں ہی کی طرف مائل ہوتی ہے اور اس کے والدین اس خیال سے کہ اچھا ہے اسی طرح کچھ لکھنے پڑھنے کی مشق ہو جائے مزاحمت نہیں کرتے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ یہ ذوق گندہ لٹریچر کے سامنے رہنے سے آہستہ آہستہ مگر نہایت مہلک طور پر نشو و نما پاتا رہتا ہے اور آخر کار ذوق میں ایسی زہر آلود تبدیلی پیدا ہو جاتی ہے کہ پھر اس کا علاج دشوار ہو جاتا ہے اگر شروع ہی سے اس کا انتظام کیا جائے کہ لڑکیوں کے سامنے جو لٹریچر آئے وہ مفیدِ ذہن و دماغ، مصلحِ معیشت و معاشرت ہو تو کبھی کوئی خرابی پیدا نہیں ہو سکتی۔

اس وقت زنانہ نصاب کی بہت سی کتابیں پائی جاتی ہیں اور اس میں شک نہیں کہ ان میں سے بعض نہایت خوب ہیں اس لئے کوئی وجہ نہیں کہ ان کے ہوتے ہوئے بنگالی ناگن، طرح دار لونڈی، میٹھی چھری دیکھنے کی اجازت اُن کو دی جائے

---

# قارون اور اُسکی دولت

(سید علی احمد صاحب زبیری - جلگاؤں)

جس طرح یوسف کا حُسن ضرب المثل ہے، اسی طرح قارون کی دولت بھی بہت مشہور ہے، کہا جاتا ہے کہ اُس کے خزانہ کی کُنجیاں خدا جانے کتنے گدھوں پر لادی جاتی تھیں یہ بھی مشہور ہے کہ وہ حضرت موسیٰ کی بد دعا سے مع اپنے تمام خزانہ کے زمین میں دھنس گیا اور برابر قیامت تک دھنستا چلا جائیگا۔ جس طرح آپ نے حُسن یوسفی کی حقیقت کو آشکارا کیا ہے، اسی طرح براہ کرم قارون کے متعلق بھی کچھ لکھئے۔

---

(نگار) قارون کا قصہ ابن خلدون نے تو لکھا نہیں لیکن ابن اثیر جزری نے مختلف روایات کو ملا کر جو کچھ لکھا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے :- قارون بن یصہر بن قاہث، حضرت موسیٰ کا عم زاد بھائی تھا اور اسقدر دولتمند تھا کہ اس کے خزانوں کی کُنجیاں چالیس خچروں پر بار ہوتی تھیں، نشۂ دولت سے سرشار ہو کر جب اُس نے لوگوں کو ستانا شروع کیا تو اس کو لوگوں نے سمجھایا لیکن اس نے کچھ پرواہ نہ کی اور کہا کہ اگر خدا مجھسے راضی نہ ہوتا تو اتنی دولت کیوں دیتا۔ جب موسیٰ نے اُس کو زکوٰۃ دینے کا حکم دیا

تو اس نے بنی اسرائیل کو جمع کر کے کہا کہ اب موسیٰ تم لوگوں کے مال پر ہاتھ صاف کرنا چاہتا ہے۔ اس لئے کوئی تدبیر اس کو زک دینے کی سوچنا چاہئے۔ اور آخر کار ایک عورت اس امر پر راضی کی گئی کہ وہ موسیٰ پر زنا کی تہمت رکھے، لیکن جب یہ تدبیر کارگر نہ ہوئی اور موسیٰ کو سارا حال معلوم ہوا تو انھوں نے بددعا کی اور وہ زمین میں دھنس گیا اور اب بھی برابر دھنستا چلا جا رہا ہے۔

اس قصہ میں غور طلب امر صرف دو ہیں۔ ایک یہ کہ خزانہ کی کنجیاں چالیس خچروں پر بار ہوتی تھیں اور دوسرے یہ کہ وہ زمین میں دھنس گیا اور دھنستا چلا جا رہا ہے قرآن پاک میں قارون کا ذکر تین جگہ آیا ہے۔ سورۃ المومن میں، سورۃ العنکبوت اور سورۃ القصص میں، سورۃ المومن میں صرف اس قدر ذکر ہے:-

| | |
|---|---|
| ولقد ارسلنا موسیٰ بآیتنا وسلطان مبین۔ الی فرعون وہامان وقارون فقالوا سٰحرٌ کذاب۔ | تحقیق بھیجا ہم نے موسیٰ کو اپنی نشانیاں اور کھلی ہوئی سند لیکر، فرعون ہامان اور قارون کی طرف اور انھوں نے اسکو جھوٹا جادوگر کہکر پکارا۔ |

اس آیت سے صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ موسیٰ کی تکذیب کرنے والوں میں فرعون ہامان کی طرح قارون بھی بہت اہم اور قابل ذکر ہستی تھا۔

سورۃ العنکبوت میں قارون کا ذکر ان الفاظ میں کیا گیا ہے:-

| | |
|---|---|
| وقارون وفرعون وہامان، ولقد جاءہم موسیٰ بالبینات فاستکبروا فی الارض وما کانوا | (اور ہم نے تباہ کیا) قارون، فرعون اور ہامان کو اور تحقیق موسیٰ نشانیاں لیکر آئے |

سابقین۔ فکلا اخذنا بذنبہ، فمنہم من ارسلنا علیہ حاصبا ومنہم من اخذتہ الصیحۃ ومنہم من خسفنا بہ الارض ومنہم من اغرقنا وما کان اللہ لیظلمہم ولاکن کانوا انفسہم یظلمون۔

لیکن انھوں نے زمین میں غرور کیا اور ہمسے بازی نہ لے سکے۔ پس ہم نے ہر ایک کے گناہ کا مواخذہ کیا، پھر انھیں میں سے ایک پر طوفان بھیجا، کسی کو زلزلہ نے پکڑا کوئی زمین میں دھنس گیا اور کسی کو ہم نے غرق کیا۔

اس صورت میں بھی قارون کا ذکر فرعون و ہامان کے ساتھ آیا لیکن یہاں یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ قارون کی ہلاکت کا ذریعہ کیا ہوا۔ زمین میں دھنس جانے کا ذکر قارون ہی کی موت کی طرف اشارہ ہے۔

سورۃ القصص میں قارون کا ذکر زیادہ تفصیل کے ساتھ ہے، مسئلہ زیر بحث کے متعلق جس قدر حصہ ہے اسے نقل کرتے ہیں :-

ان قارون کان من قوم موسیٰ فبغیٰ علیہم وآتینٰہ من الکنوز ما ان مفاتحہ لتنوء بالعصبۃ اولی القوۃ اذ قال لہ قومہ لا تفرح ان اللہ لایحب الفرحین۔

قارون موسیٰ کی قوم میں سے تھا پس اسنے بغاوت کی اور ہم نے دئے تھے اسکو خزانے یہاں تک کہ اس کی دولت ایک قوت والی جماعت سے بھی نہ اٹھ سکتی، جب اس کی قوم والوں نے اُس سے کہا کہ اترا ومت اللہ اترانے والوں کو دوست نہیں رکھتا۔

فخسفنا بہ وبدارہ الارض۔ فما کان لہ من فئۃ ینصرونہ من دون اللہ وما کان من المنتصرین واصبح الذین تمنوا مکانہ بالامس یقولون

پس دھنسا دیا ہمنے اس کو اور اسکے گھر کو زمین میں اور نہ کوئی اس کا مددگار ہو سکا اور نہ وہ خود اپنی مدد کر سکا۔ اور وہ لوگ جو

ویکان اللہ یبسط الرزق لمن یشاء من عبادہ کل اس کی جگہ کی تمنا کرتے تھے کہنے لگے، ویقدر۔ لولا ان منّ اللہ علینا لخسف بنا۔ اللہ جس کو چاہتا ہے اس کے رزق میں وسعت پیدا کر دیتا ہے اگر وہ ہم پر مہربان نہ ہوتا تو ہمیں بھی تباہ کر دیتا۔

کلام مجید میں جہاں اس کے خزانہ کا ذکر آیا ہے وہاں لفظ مفاتح بھی موجود ہے اور اسی سے لوگوں کا خیال خزانہ کی کنجیوں کی طرف گیا ہے حالانکہ مفاتح جس طرح جمع ہے، مفتاح (کنجی) کی اسی طرح وہ مفتح (خزانہ) کی بھی جمع ہے اور کلام مجید میں مفاتح کا لفظ مفتح (خزانہ) ہی کی جمع کی صورت میں آیا ہے، جس کا ثبوت اسکی ضمیر سے بھی ملتا ہے جو واحد ہے اور جس کا مرجع قارون ہے، اگر مفاتح سے مراد کنجیاں ہوتیں تو اس کے بعد ضمیر جمع کی آتی کیونکہ اُس کا مرجع کنوز ہوتا جو جمع ہے۔ اس لئے کنجیوں کا مسئلہ تو طے ہو گیا۔ اب رہا زمین میں دھنسنے کا واقعہ سو کلام مجید میں صراحتہً اس کا ذکر موجود ہے۔ مکانوں کا دھنس جانا خاص کر ایسی صورت میں جبکہ نیچے تہ خانے ہوں، بارہا دیکھنے میں آیا ہے اس لئے ایسا تسلیم کرنے میں کوئی استحالۂ عقلی نہیں ہے۔ بعض لوگوں نے اس کا مفہوم "محو کر دینا یا تباہ کر دینا" ظاہر کیا ہے جو باعتبار نتیجہ کے تو غلط نہیں ہے لیکن بہ لحاظ واقعہ ضرور نادرست ہے۔ اس امر کی تصدیق کہ قارون زمین کے بیٹھ جانے سے معہ اپنے مکان کے خاک میں دفن ہو گیا سورۂ عنکبوت کی ان آیتوں سے بھی ملتا ہے، جن کو ہم نے یہاں نقل کیا ہے۔ ان آیات میں قارون، فرعون، ہامان کا ذکر کر کے ہر ایک کی تباہی کی نوعیت کا ذکر علٰحدہ علٰحدہ کیا ہے اچنانچہ فرعون کا غرق آب اور قارون کا پیوند خاک ہونا وہاں بھی

صراحتہً مذکور ہے۔ اب رہا یہ امر کہ خدا نے موسیٰ سے کہا کہ زمین پر میں تجھے اختیار دیتا ہوں اور یہ اختیار پانے کے بعد موسیٰ نے زمین سے کہا کہ قارون کو پکڑ لے، پھر قارون کا معافی طلب کرنا موسیٰ کا نہ ماننا اور خدا کا کہنا کہ اگر قارون مجھ سے معافی طلب کرتا تو میں دیدیتا، یا یہ کہ قارون کا قیامت تک زمین کے اندر دھنستا چلا جانا یہ سب حکایاتِ یہود کے ٹکڑے ہیں جن کو ہمارے ہاں کے مفسرین بغیر نقد و جرح کے لے لیا کرتے ہیں اور پھر پیشہ ور مولویوں اور واعظوں کے ذریعہ سے عوام تک پہونچتے رہتے ہیں۔ ان کی کوئی حقیقت نہیں ہے اور نہ کلام مجید سے ان بے سر و پا باتوں کی تصدیق ہو سکتی ہے۔

---

# مسئلہ معاد

(جناب غلام ربانی صاحب عزیز)

نگار کے اکتوبر نمبر میں آپ تصدق حسین صاحب کے سوال نمبر (۷) کے جواب میں فرماتے ہیں کہ "بہشت و دوزخ کے بیانات سب تمثیلی ہیں اور لوگوں کے سمجھانے کے لئے اصل میں ان کا تعلق صرف روحانی مسرت واذیت سے ہے۔"

بیسویں صدی عیسوی کی یہ تاویلات قرآنی میں نے اکثر سنیں اور عموماً

اس فرقہ سے جا س وقت تہذیب و تمدن کا علم بردار ہے مجھے اس کے متعلق آپ سے کچھ عرض کرنا ہے۔ غالباً آپ اس پر توجہ فرمائیں گے، مسرت و اذیت ہر دو کیفیات احساسی ہیں، اور ان کے لئے پہلے محرک اور سبب کا وجود ضروری ہے۔ اگر بہشت و دوزخ سے مراد مسرت و اذیتِ روحانی بھی ہو تو حسب قاعدہ مسرت و اذیت کے محرک اور سبب کا وجود سے مقدم ہوگا۔ اب قابلِ دریافت یہ امر ہے کہ حیات بعد الموت میں وہ محرک اور سبب کیا چیز ہوگی اور کس طرح انسانی روح پر مسرت و اذیت کے جذبات طاری ہوں گے۔ کسی مفید اور کارآمد چیز کی یافت سے انسان خوش ہوتا ہے اور اس کے فوت ہو جانے سے غمگین۔ حیات بعد الممات میں کس چیز کی یافت سے ہم مسرور ہوں گے اور کس چیز کی نایافت سے مغموم۔

آپ روحانی مسرت و اذیت کو بہت اہمیت دے رہے ہیں۔ یہ میں تسلیم کرتا ہوں۔ کہ روحانی مسرتیں اور اذیتیں ضرور اہم ہیں۔ مگر ایسی روحانی خوشی اور اذیت جس کے ساتھ جسمانی خوشی اور اذیت شامل نہ ہو اتنی قابلِ اعتنا نہیں۔ غم عشق ضرور جاں گسل ہے مگر ان کے ساتھ ہی اگر سر بازار ہر روز بلاناغہ عاشقِ جانباز کے کوڑے بھی لگائے جائیں، تو پھر یہ تکلیف بدرجہا زیادہ اذیت رساں ہوگی۔ لیکن مجھے تو اس میں بھی کلام ہے کہ روح کے لئے ایسی روحانی مسرت یا اذیت کا وجود جب روح

جسم سے علیحدہ ہو۔ ممکن بھی ہے یا نہیں، کیونکہ ہمارے لئے کسی ایسی حالت کا تذکار جب ہماری روح کا پیوند جسم سے ہٹ جانا محالات سے ہے۔ پھر آخرت جو دنیاوی زندگی کا اہم ترین مقصد ہے۔ کس طرح ایک ایسی خوشی یا اذیت سے عبادت ہو سکتی ہے جس کو کوئی فرد بشر نہیں سمجھ سکتا۔ اور وہ انسان جو اگرچہ کا بندہ اور خواہشات نفسانی کا عاشق کیوں نہ ہو کیسے فقط مسرات روحانی پر اکتفا کرنے کے لئے تیار ہوگا؟

اگر بہشت و دوزخ کے بیانات تمثیلی ہوں اور اس سے مراد روحانی مسرت و اذیت ہو۔ تو ضرور ہے کہ ان روحانی مسرتوں اور اذیتوں سے صرف روح متمتع ہو اور بیچارہ جسم جس نے روح کا دنیا کی ہر دشوار گزار گھاٹی میں ساتھ دیا جس کے سینے دشمنوں کے تیروں اور گولیوں سے چھلنی ہو گئے جس کے ہاتھ پاؤں قلعہ شکن توپوں اور ہوائی بم بار جہازوں کے نذر ہو گئے، اور جس کے سر دوش اینٹوں سے زخمی اور چور چور ہو گئے، بے یار و مددگار لیکر ہلاک ہو جائے، اور زمانے کے جھکڑ اور آندھیاں اسے اڑا کر فنا کے سمندر میں غرق کر دیں، کیا اس وقت اسے حق نہ حاصل ہوگا کہ زبان حال سے چلا چلا کر گلا پھاڑ پھاڑ کر دربار رب لایزال میں رو رو کر یوں عرض کرے۔ " فاذا نکون کر ہتہ ادعی لہا۔ واذا ایکاص الحیص یدعی جندب " اس دنیا کے کاروبار میں روح اور جسم مسرت و اذیت میں برابر کے حصہ دار ہیں (روحانی) مسرت سے اگر طبیعت خوش ہوتی ہے تو جسم کا

بھی اس میں برابر کا حصہ ہے اور جسمانی اذیت سے روح کے لئے بھی تکلیف و اذیت ہے لیکن ہماری سمجھ میں نہیں آسکتا کہ جب موت کے بعد انسان کے اعمال و افعال کا باقاعدہ جائزہ لیا جاتا ہے اور اسے اعمال کے مطابق مسرت یا اذیت کا حقدار ٹھہرایا جاتا ہے۔ تو اسوقت جسم کو کیوں نظرانداز کیا جاتا ہے حالانکہ روح کو جس مسرت یا اذیت سے اب دوچار ہونا پڑا ہے اس کا ارتکاب جسم کی معرفت عمل میں آیا تھا۔ ورنہ صرف روح ہرگز اس قسم کے جرائم یا اعمال حسنہ کا ارتکاب نہ کرسکتی۔ اگر یہ صحیح ہے۔ تو کیا وجہ ہے کہ جسم کو بھی اس مسرت و اذیت میں برابر کا حصہ دار نہ قرار دیا جائے؟

آپ کو یاد ہوگا کہ گزشتہ جنگ بلقان میں بلغاریا اور سرویا نے کس طرح اپنے آپ کو جان جوکھوں میں ڈال کر ایڈریانوپل فتح کیا تھا۔ کیا آپ ان کی اس خوشی کا اندازہ لگا سکتے ہیں جو انھیں اس فتح سے حاصل ہوئی ہوگی۔ لیکن اگر کوئی فیلسوف ان سے اسوقت یہ کہتا کہ جسمانی منافع اور خوشیوں سے روحانی خوشیاں اور منافع بدرجہا زیادہ آویزتر ہیں اور تم حیات بعدالممات کی خوشیوں اور اذیتوں کو بھی اسی قبیل سے قرار دیتے ہو۔ کیا اچھا ہو اگر تم ان خوشیوں سے مائلت پیدا کرنے کے لئے ایڈریانوپل کو بعد فتح کرنے کے پھر ترکوں کے حوالہ کردو کیونکہ انھیں فتح سے جو روحانی مسرت حاصل ہوئی ہے وہ کیا کم ہے، اور انھیں جو شکست سے روحانی اذیت اور انفعال حاصل ہوا ہے کیا تھوڑا ہے؟

تو اگر اسوقت کوئی کوئی صلیب پرست فلاسفر جواباً یہ عرض کر سکتا ہے کہ ایڈریانوپل کی فتح سے جو مادی نقصانات ہم کو برداشت کرنا پڑے ہیں اُنکی تلافی کی کیا صورت ہوگی؟ اور آپ اس پہلو کو کیوں نظرانداز کر رہے ہیں؟ تو کیا رب ذوالجلال کے دربار میں جسم کی طرف سے کوئی وکیل یہ نہیں کہہ سکتا کہ دنیا کے سرد و گرم، تر و خشک خیر و شر میں جب جسم روح کے برابر شریک تھا۔ تو کیا وجہ ہے کہ اب جسم کو ان لذائذ سے تمتع کا کوئی موقع نہیں دیا جاتا۔ جس طرح ایڈریانوپل فتح کے بعد تلوار سے ہی واپس لیا جا سکتا ہے اور فاتح فقط روحانی مسرت پر اکتفا نہیں کر سکتا۔ بلکہ وہ جسمانی پہلو سے بھی حظ اندوزی کا طلبگار رہے۔ بالکل اسی طرح حیات بعد الممات میں بھی جسم روح کے دوش بدوش ہوگا۔ اور اپنے حقوق کے لئے داد فریاد کرے گا۔ اور کوئی بھی ایسا نہ ہوگا۔ جو صرف روحانی مسرت کے کھلونے سے بہل جائے۔

اسلام نے راہبانہ زندگی سے اپنے پیرؤوں کو اسی لئے منع فرمایا۔ کہ وہ جسمانی پہلو کو نظرانداز کر کے لذائذ دنیا سے تنفر ظاہر کرتے ہیں حالانکہ اس حکیم علی الاطلاق کا انسانی تخلیق سے بالکل یہ مدعا نہ تھا۔ کہ وہ اپنے اس قدر مہتم بالشان حصہ کو نظرانداز کر دے، بلکہ یہ تعلیم دی جاتی ہے۔ کہ ہم نہایت فراخدلی سے جائز طور پر لذائذ دنیوی سے بہرور ہوں اور نہایت شد و مد سے ہم سے وعدہ کیا جاتا ہے۔ کہ " الذین آمنوا منکم وعملوا الصالحات لیستخلفنہم فی الارض کما استخلف الذین من قبلہم ولیمکن لہم دینہم الذی ارتضیٰ لہم ولیبدلنہم من بعد خوفہم امنا (۱۸-نور)

وعدۂ الٰہیہ کے پہلے جزو میں ہم کو ایک مادی چیز عنایت فرمائی جاتی ہے۔ جس سے ہمارے جسمانی پہلو کی رعایت مقصود ہے۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اس معجون (انسان) میں غالبًا جسمانی پہلو روحانی پہلو سے زیادہ قابلِ اہتمام ہے۔ وعدے کا دوسرا جزو روحانیت اور جسمانیت دونوں سے مرکب ہے اور تیسرا خالص روحانی ہے۔ لیکن یہ امر کس قدر تعجب انگیز ہوگا کہ حیات بعد الممات میں جسمانی پہلو کو بالکل بھلا دیا جائے، اور ایک نہ ختم ہونے والی زندگی روحانی (فرضی) مسرتوں میں بسر کرنا پڑے۔ اسی طرح حیات بعد الممات میں اگر جسمانی پہلو بالکل ترک کر دیا گیا ہے۔ تو پھر میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اسلام راہبانہ زندگی کے برخلاف کیوں زور شور سے پروٹسٹ کر رہا ہے۔ حالانکہ جب اُخروی زندگی سراپا روحانی مسرتوں اور اذیتوں سے لبریز ہے تو اس شخص کو کیوں قابلِ تحسین و آفرین نہیں خیال کیا جاتا۔ جو اپنی دنیوی اور اخروی زندگی میں مماثلت پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ نبی اور مرسل کو روح القدس سے جو قریب کا تعلق ہوتا ہے وہ کسی اہلِ بصیرت سے مخفی نہیں لیکن جسمانی لذائذ کچھ اس قدر دلربا واقع ہوئے ہیں کہ وہ بھی باقاعدہ اُن سے استفادہ کرتے ہیں۔ حالانکہ جب اُخروی زندگی بالکل ہی روحانی زندگی ہے، تو کیا یہ قرینِ قیاس نہیں کہ پیغمبر اس زندگی کا مکمل نمونہ ہوتا ہے؟ جبکہ نبی کی بعثت کا مقصود بھی یہی ہوتا ہے کہ وہ دنیا کو اس سفر کے لئے تیار کرے۔ لیکن سنئے، دنیا کا سب سے بڑا انسان کیا کہہ رہا ہے:۔

"حبب الی من دنیاکم ثلاثۃ — الطیب، والنساء وقرۃ عینی فی الصلوٰۃ"
یہاں بھی آپ دیکھ سکتے ہیں کہ کس طرح ترتیب وار مذکور ہے (۱) عورت (۲) طیب (۳) الصلوٰۃ۔ اگر بہشت و دوزخ روحانی مسرت و اذیت کی دوسری تعبیریں قرار دی جائیں تو کیا یہ سراپا ابلہ فریبی نہیں کس قدر مضحکہ خیز امر ہے کہ اسد کہہ کر رجل شجاع مراد ہو اور اس تاویل کے لئے نہ تو جبر کی گنجائش ہو اور نہ کوئی قرینۂ صادقہ موجود ہو۔ روحانی مسرتوں اور اذیتوں کو حور و قصور اور دوزخ و ہاویہ سے تعبیر کرنا یعنی الشعر فی بطن الشاعر کے قبیل سے ہے۔

۹ کروڑ مسلم آبادی میں اسوقت فی لاکھ کتنے آدمی ایسے ہوں گے جن کا عقیدہ ہے کہ بہشت و دوزخ سے مراد روحانی مسرت و اذیت ہے عوام جنمیں یہ خاکسار بھی شامل ہے۔ ہرگز جسمانی پہلو کو نظر انداز کرنے کے لئے تیار نہیں۔ اگر وہاں بقول آپ کے روحانی مسرتوں اور اذیتوں کا ہی انتظام ہے عوام جن کی ساری عمر دوزخ کے ڈر اور بہشت کے شوق میں بسر ہوئی، خدا سے متعال کی اس ابلہ فریبی کے متعلق کیا رائے قائم کریں گے جبکہ اُن کی پیاس بجھانے کے واسطے کافی سامان نہ ہوں گے اور کیا اسوقت کہا جاسکتا ہے کہ بہشت و دوزخ سے مراد روحانی مسرت اور اذیت تھی۔ اگر کسی نے کہہ بھی دیا تو کیا ادھر سے کوئی نہیں کہہ سکتا کہ :- "کلم الناس علی قدر عقولہم"
ممکن ہے آپ یہ فرمائیں کہ قرآن نے تو یہ بھی کہہ دیا کہ :-
"فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون"۔

لیکن اس وقت اگر اہل الذکر کی کسی کو جستجو بھی ہو تو ۴۰ کروڑ مسلم آبادی سے کتنے
آپ کے ہم خیال اہل الذکر پیدا ہوں گے ہاں پھر ارشاد ہے کہ
"فاتبعوا السواد الاعظم" اور
ولا تجتمع امتی علی الضلالۃ

---

(نگار) یہ استفسار یا اعتراض مولوی غلام ربانی عزیز کا دو سال سے میرے پاس
محفوظ ہے اور اس درمیان میں بارہا میری نظر سے گزرا لیکن ہمیشہ " میں نے
موقوف اسے وقت دگر بر رکھا " ایک زمانہ سے میرے اوقات کا اکثر حصہ اسی غور
وفکر میں بسر ہو رہا ہے، کہ خالق و مخلوق کا تعلق کس نوع کا ہو سکتا ہے تخلیق انسان کی
غایت کیا ہے ؟ قدرت ہم سے کیا توقعات رکھ سکتی ہے۔ اور مذہب کس حد تک اس
معمہ کے حل کرنے میں کامیاب ہوا ہے، پھر اسی ایک خیال کے ماتحت چونکہ طاعات
وعبادات کے مسائل، معاد و آخرت کے عقاید انبیا و رسل کے الہامات، عالم کون کے
سلسلہ ہائے علت و معلول، اور وہ تمام باتیں جو ایک مذہبی لٹریچر سے متعلق ہو سکتی ہیں
سبھی پر غور کرنا پڑا اس لئے ظاہر ہے کہ بہشت و دوزخ کے قصے بھی میرے سامنے
آئے ہوں گے اور میں نے ان کے متعلق بھی کوئی رائے قائم کی ہوگی، لیکن میں خود
ایک عرصہ تک اس باب میں متفکر و متردد رہا اس لئے جی نہ چاہا کہ خود اپنا اطمینان
نفس حاصل کئے بغیر دوسرے کو سمجھانے کی کوشش کروں۔ قبل اس کے کہ
میں اصل مقصود پر آؤں یہ ظاہر کر دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ میرا مسلمان ہونا (اگر میں

نے صغر سنی کی شادی کو جایز قرار دیا ہے، تو یقیناً اس بل سے اتفاق کرنا مذہب کی مخالفت ہوگی اور اگر یہ ثابت نہ ہو سکے تو پھر سارداایکٹ کے خلاف احتجاج شاید ہی کوئی ایسا احمق ہوگا جو عقل کے منافی نہ سمجھے۔

آپ نے ملاحظہ کیا ہوگا کہ جتنے علماء کرام کے بیانات اس باب میں شایع ہوئے ہیں انھوں نے بالاتفاق اس کو تسلیم کیا ہے کہ صغر سنی کی شادی فعل حسن نہیں ہے اور یقیناً بہت سی معاشرتی خرابیاں اس سے پیدا ہو سکتی ہیں اس لئے میرا سب سے پہلا اعتراض ان حضرات پر یہ ہے کہ اگر اصول صحت و معاشرت کے لحاظ سے صغر سنی کی شادی فعل حسن نہیں ہے، تو کیوں مذہب اسلام نے اس کو جایز قرار دیا، جبکہ شریعت اسلام کو بہترین شریعت تسلیم کیا جاتا ہے۔ اس کا جواب ان کے پاس صرف یہ ہو سکتا ہے کہ اگر صغر سنی کی شادی کو ممنوع قرار دیا جاتا تو بعض ایسی صورتوں میں جبکہ مصلحتاً اور ضرورت وقت و زمانہ کے لحاظ سے کسی لڑکی کا قبل بلوغ شادی کرنا مناسب ہوتا ہے، ہم مجبور ہوتے اور اس فتنہ و فساد کا سد باب نہ کر سکتے جس کے دفعیہ کی بہترین تدبیر صغر سنی کی شادی ہی ہو سکتی ہے۔ اور اسی خیال کی بنا پر انھوں نے احتجاج کیا ہے کہ اس مسئلہ کا انحصار صرف علماء یا رہبران قوم پر ہونا چاہئے تھا اور حکومت کو قانون بنا کر یہ ذمہ داری اپنے سر نہ لینا چاہئے تھی کیونکہ یہ مداخلت فی الدین ہے اور فعل جو کسی مصلحت کی بنا پر حلال قرار دیا گیا ہے، اسے حرام ٹھہرانا ہے۔ سب سے پہلے میں ان حضرات کو ساکت کردوں جو یہ کہتے ہیں کہ اس مسئلہ کا فیصلہ عالمان دین پر

چھوڑ دینا چاہیئے اس کے بعد بحث کے دوسرے پہلوؤں پر غور کروں گا۔

میں ان عالمان دین سے جو اپنے آپ کو حامل شرع متین و ہادی راہ یقین کہتے ہیں اور جو قومی معاشرت کی اصلاح کو اپنا فرض اولین قرار دیتے ہیں، یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ صغر سنی کی شادی کا استکراہ کب سے ان کے علم میں ہے، اگر ان کا یہ علم اسی قدر قدیم ہے جس قدر ان کا وہ جبہ و دستار جو اعلان فضیلت کے وقت ان کے سر و دوش پر ڈال دیا گیا تھا، تو کیا میں ان سے پوچھ سکتا ہوں کہ اس وقت تک انھوں نے اس رسم قبیح کے مٹانے میں کیا کوششیں کیں اور کتنے مسلمانوں کو اس فعل سے باز رکھا ہیں ہندوستان کے عرض و طول میں ہر اس شخص سے جو اپنے آپ کو مولوی ہونے کی حیثیت سے نکاح کے عقد و فسخ کا تنہا ذمہ دار سمجھتا ہے دریافت کرتا ہوں کہ کیا اسکی زندگی میں کوئی ایک واقعہ ایسا ہوا ہے جس میں اس نے صغر سنی کی شادی سے انکار کر دیا ہو یا انکار نہ کیا ہو تو فریقین کو صرف سمجھا ہی دیا ہو کہ یہ فعل محمود و مستحسن نہیں ہے، غالباً وہ نہیں بتا سکیں گے لیکن برخلاف اس کے ہزاروں لاکھوں ایسی مثالیں موجود ہیں جن میں انھیں مولویوں نے جو آج ساردا بل کی مخالفت میں گردن کی رگیں پھلا پھلا کر اسٹیج پر آتش فشاں شعلہ ریز تقریریں کر رہے ہیں صغر سنی کی شادی پر نہ صرف جواز کے فتوے دئے بلکہ بغیر کسی مصلحت کے بغیر کسی حیلۂ شرعی کے خود خدا جانے کتنی کمسن لڑکیوں کی قربانی اپنے "عشق پیرانہ سر" کے دیوتا پر چڑھا کر ہمیشہ کے لئے ان کو اس جائز و فطری نشاط سے محروم کر دیا

جوایک جوان عورت کو جوان مرد ہی کے آغوش میں میسر آسکتا ہے۔

آج اگر ان یا دہان طریقت کے تمام وہ کارنامے ہم پر ظاہر ہوجائیں جو دراز عباؤں کے وسیع دامنوں میں، لمبی چوڑی داڑھیوں کے طویل سایوں میں اور قرآن و حدیث کی اس اعجوبہ خیز تفسیر و تشریح کی اوٹ میں ہو اُن کے لئے ہر حرام کو حلال اور ہمارے لئے ہر حلال کو حرام بنا دینے میں "سحر سامری" سے کم مرتبہ نہیں رکھتی، کئے جاتے ہیں، تو دنیا یہ دیکھ کر حیران رہ جائے کہ ہمارے کتنے وہ "ناکردہ گناہ" جن کی حسرت یہاں سے لیجانے کا ذکر غالب نے کیا ہے، ان کے نامۂ اعمال میں کس طرح تو بر تو اور تہہ بر تہہ پائے جاتے ہیں، اور نہ صرف یہ بلکہ کتنی صورتیں معصیت کی ایسی ہیں جو کبھی ہم غریبوں کے خیال میں بھی نہیں گزرتیں اور یہ ہیں کہ خدا معلوم کتنی بار ان کو "چوم چوم کر" اور "چھوٹا" کرکر کے چھوڑ چکے ہیں اور فسق و فجور کو ایک فن کی حیثیت سے مرتب کر گئے ہیں۔

پھر مجھے حیرت ہے کہ جن کے بطون کا یہ حال ہو ان پر کیونکر اصلاح معاشرت کے کسی مسئلہ کا انحصار ہوسکتا ہے، صغر سنی کی شادی پر کس طرح ان کا اقتدار مناسب ہے اور بھیڑوں کی چوپانی کیونکر ایک بھیڑئیے کے سپرد ہوسکتی ہے۔

اگر کہا جائے کہ ان کو صغر سنی کی شادی کا استکراہ حال ہی میں اسوقت سے محسوس ہوا ہے جب سے یہ تحریک ملک میں شروع ہوئی تو کیا وہ بتا سکتے ہیں کہ ۱۹۲۶ء سے لیکر (جبکہ اول اول یہ مسئلہ ملک کے سامنے پیش کیا گیا تھا، اسوقت کتنی بار انھوں نے اس کا استکراہ لوگوں پر ظاہر کیا اور کتنی لڑکیوں

کو انھوں نے اس بلا سے بچایا۔ غالباً ایک بار بھی نہیں۔ پھر جو جماعت ۳۲ سال کے عرصہ میں کوئی ایک مبارک مثال بھی منع و احتراز کی اپنی طرف سے پیش نہ کر سکتی ہو، اس کا آج یہ کہنا کہ "آیندہ ہم ضرور ایسا کرتے" سفیہانہ نہیں، بلکہ ایسی شریر جسارت ہے جس کے جواب کے لئے یقیناً کسی دلیل کی ضرورت نہیں۔

اسی سلسلہ میں آیئے ان خطرات پر بھی اک نگاہ ڈال لیں جو سارد ایکٹ کے نفاذ سے مولویوں کے نزدیک ظہور میں آسکتے ہیں۔ مولانا عبدالماجد بدایونی نے (جن کی عزت میری نگاہ میں ان کے فضل و کمال سے زیادہ انکی ذہانت کی وجہ سے قایم ہے) اپنے مکتوب میں جو ممبران اسمبلی کو مخاطب کر کے شایع کیا ہے بہ پندار خود صرف عقلی دلایل پیش کر کے حد درجہ ناصحانہ و مشفقانہ انداز سے نرم لہجہ میں گفتگو کی ہے اور تمام ان خرابیوں کا ذکر کیا ہے جو اس قانون کے نفاذ سے ظاہر ہونے والی ہیں۔ اس لئے میں اس کو سامنے رکھ کر بحث کے اس پہلو کو بھی ختم کئے دیتا ہوں۔

سب سے پہلے مولانا نے ممبران اسمبلی کو خطاب کر کے فرمایا ہے کہ:۔

"میں سمجھتا ہوں کہ صغر سنی کی شادی کے انسداد کی طرف جو قباحت مائل و متوجہ کرنے والی ہوئی وہ صرف ایک تھی یعنی "قبل از وقت مباشرت" مگر قابل معافی ہوں اگر برادرانہ اخلاص سے اس غلط فہمی کی طرف جناب کو متوجہ کر دوں کہ نکاح و مباشرت کو ایک سمجھ لیا گیا، شریعت اسلامیہ مباشرت قبل از بلوغ

کو ظلم بتاتی ہے اور اسی لئے چاہے مسلمانوں میں کمسنی کی شادی کی مثال شاذ و نادر کہیں مل بھی جائے مگر مباشرت قبل از بلوغ کے جواز کا ثبوت مشکل ہی سے مل سکیگا اور رواج و عمل کی مثال تو مس میو جیسی کذاب بھی مسلمانوں کے متعلق قطعاً پیش نہ کرسکی۔"

امر اول کو ہر ذی ہوش انسان تسلیم کرے گا اور اس لئے یہ کہنا کہ ممبران اسمبلی نے دونوں کے فرق کو محسوس نہیں کیا، قیاس مع الفارق ہے، لیکن مولانا کا مقصود یہ معلوم ہوتا ہے کہ اگر بجائے نکاح کے مباشرت کے لئے وقت کی تعیین کردی جاتی تو انھیں کچھ عذر نہ ہوتا۔ لیکن غالباً مولانا کو معلوم نہیں کہ ۱۳ سال سے کم عمر کی لڑکی سے مباشرت تو پہلے ہی سے تعزیرات ہند میں ممنوع ہے۔ ضرورت تو اس کی تھی کہ ایسے نکاح ہی کو ناجائز قرار دیا جائے جس سے قبل از بلوغ مباشرت کا نہ صرف امکان بلکہ وقوع ہوا کرتا ہے۔ میں مولانا سے دریافت کرتا ہوں کہ اگر تیرہ سال کی لڑکی سے کسی کی شادی ہو جائے تو کیا اس کا شوہر اس کو اپنے گھر نہیں لیجا سکتا اور اگر وہ لیجا سکتا ہے تو پھر اس کا یقین کس کو ہو سکتا ہے کہ وہ اس کے ساتھ مباشرت نہ کرے گا، جبکہ سیکڑوں واقعے چھ چھ سات سات سال کی لڑکیوں کی عصمت دری کے موجود ہیں چنانچہ بالکل حال کا واقعہ ہے کہ ایک شخص حمید اللہ نے حیدرآباد میں اپنی کمسن بیوی سے مقاربت کرکے اس کو ہلاک کر ڈالا۔ اگر مولانا کے پاس کوئی ایسا ذریعہ ہے کہ وہ نکاح کے بعد لڑکی کی رخصتی کو روک سکتے ہیں یا رخصت ہونے کے بعد اس کے شوہر کو مقاربت سے

باز رکھ سکتے ہیں، تو براہ کرم پہلے اس کو بتائیں تاکہ اس پر غور کیا جائے ورنہ یوں تو دہ خرابی دور نہیں ہو سکتی جس کو وہ خود بھی ظلم سے تعبیر کرتے ہیں اور شریعت کے نقطۂ نظر سے ناجایز۔

امر دوم کے متعلق بصد ادب یہ کہنے کی جرأت کرتا ہوں کہ مولانا نے یا تو قصداً کتمان حقیقت سے کام لیا ہے یا یہ کہ انھیں حقیقت کا علم نہیں۔ جناب تصدق احمد خانصاحب شروانی نے جو اعداد و شمار کمسنی کی شادی کے مسلمانوں میں پیش کئے ہیں، وہ نہ صرف یہ کہ ہندوؤں کے قریب قریب ہیں بلکہ ان سے کہیں زاید ہیں۔ میں نہیں سمجھ سکتا کہ مولانا کی زبان میں "شاذ و نادر" کا استعمال "کثرت اعداد" کی کس حد تک استعمال ہوتا ہے۔

امر سوم میں مولانا فرماتے ہیں کہ مباشرت کا جواز شریعت اسلامیہ میں "مشکل" کے معنے نفی مطلق کے ہیں تو خیر، اور اگر اس کا مطلب ہے کہ ضرورت کے وقت مولوی اپنے لئے یا کسی اور کے لئے اس کو جایز قرار دے سکتا ہے۔ تو براہ کرم اس طریق استدلال سے آگاہ فرمایئے۔

امر چہارم میں مولانا نے اسی ذہانت سے کام لیا ہے جس کا میں شیفتہ ہوں یعنی مولانا نے "مباشرت قبل از بلوغ" کے رواج و عمل کے انکار کی ذمہ داری خود اپنے سر نہیں لی ہے، بلکہ اس باب میں اپنے اختیارات مس میو کو دیدیئے ہیں۔ یعنی مولانا خود تو انکار نہیں کرتے لیکن جب مس میو نے کہیں اس کا ذکر نہیں کیا تو انھیں کیا پڑی ہے کہ وہ خود اس راز کو افشا کریں۔

آگے چلکر مولانا فرماتے ہیں :-

"چونکہ بلوغ مزاج، آب و ہوا کے لحاظ سے ہر ملک و ہر صنف میں مختلف عمر میں ہوتا ہے اس لئے اسلام نے کوئی عمر مقرر نہیں کی بلکہ صرف بلوغ پر مدار رکھا۔ البتہ نکاح ہر عمر میں جایز ہے۔ اس میں یہ حکمت ہے کہ بعض اوقات ہر ملک، ہر شہر، ہر خاندان میں ایسے حالات پیش آجاتے ہیں یا آسکتے ہیں، جن کے سبب لڑکی کے متعلق ۱۴ سال سے قبل اور لڑکے کے لئے ۱۸ سال سے قبل تنظیم مآل و حفاظت ماحول، و اصلاح مآل کی خاطر ایسی ضرورتیں ناگزیر ہو جاتی ہیں کہ اگر ان کا نکاح اسوقت نہ کر دیا جائے تو ان کی زندگیاں برباد۔ خاندانی میراث و املاک ضایع یا ان کے ناموس تباہ ہو جانے کا خطرہ ہوتا ہے۔ انگریزی قانون کے ہمہ گیر ماحول میں فرع اسلامی کے جو چند ذرے باقی رہ گئے ہیں وہ نکاح، مہر و طلاق وقف وغیرہ کے ہیں سارد ایکٹ ان سب پر غارتگری کا پہلا حملہ ہے اس قانون کے نافذ ہونے کے بعد کیا ضمانت ہے کہ اسلامی تعداد ازدواج کے بھی خلاف قانون نہ پاس کرایا جائے گا اور پھر اس کے بعد خلع و طلاق کا قانون بھی انگریزی یا ہندی مزاج کے مطابق نہ بنایا جائے گا۔"

یہ بالکل صحیح ہے کہ بلوغ کی عمر مختلف ہوتی ہے، لیکن یہ بھی غلط نہیں کہ ہندوستان میں اکثر و بیشتر ۱۴ سال کی عمر میں لڑکی جوان ہو جاتی ہے اس لئے قانون کا نفاذ شاذ

مثالوں کے لئے نہیں روکا جا سکتا۔ قانون میں ہمیشہ اکثریت و صلاحیت کو دیکھا جاتا ہے، یعنی یہ کہ اکثر صورتیں کیا پیش آتی ہیں اور بہترین ممکن طریقہ کسی امر کے طے کرنے کا کیا ہے۔ دنیا میں کوئی قانون اس دعوے کے ساتھ پیش نہیں کیا جاتا کہ اس میں کوئی مستثنےٰ نہیں ہو سکتا، یہ کہ اس میں کسی قسم کا کوئی نقص نہیں نکل سکتا بلکہ مدعا صرف یہ ہوتا ہے کہ حالات حاضرہ میں بہترین صورت کو اختیار کیا جائے اور اکثریت کو ملحوظ رکھا جائے۔ اس لئے مولانا کی یہ دلیل تو کسی طرح قابل قبول نہیں ہو سکتی۔ اب رہگیا سوال مصالح کا، سو وہ بھی تجزیہ کرنے کے بعد کچھ نہیں رہتے زیادہ صاف الفاظ میں گویا مولانا یہ کہنا چاہتے ہیں کہ بعض صورتیں ایسی ہوتی ہیں کہ اگر لڑکی کی شادی کمسنی میں نہ کر دی جائے تو جائداد تباہ ہو جاتی ہے۔ اور کبھی اسکا اندیشہ ہوتا ہے کہ وہ اپنی عصمت نہ کھو بیٹھے۔ اول تو میری سمجھ میں کسی طرح یہ بات نہیں آتی کہ کمسنی کی شادی اور تحفظ جائداد میں باہم کیا علاقہ ہے۔ اس کی ایک مثال زیادہ سے زیادہ یہ فرض کی جا سکتی ہے کہ ایک شخص بستر مرگ پر ہے اور اس کی کمسن لڑکی غیر منکوحہ ہے وہ چاہتا ہے کہ کسی سے اس کی شادی کر دوں تاکہ جائداد تباہ نہ ہو۔ فرض کیجئے کہ ایسے شخص کو کوئی شخص شادی کے لئے نہیں ملا تو وہ کیا کرے گا، یا یہ کہ بجائے لڑکی کے کمسن لڑکا ہے تو وہ کیا صورت تحفظ جائداد کی اختیار کرے گا۔ عام طور پر یہی دیکھا جاتا ہے کہ جائداد کسی ولی کے سپرد کر دی جاتی ہے۔ اس لئے کوئی وجہ نہیں کہ وہ کمسن لڑکی بھی ولی کے سپرد نہ کی جائے اور وہ بعد بلوغ اس کے نکاح کا فیصلہ کرے۔ لیکن اگر ہم اسکو

تھوڑی دیر کے لئے مان بھی لیں تو میں یہ سوال کروں گا کہ ہزار میں کتنے مسلمان صاحب جایداد ایسے ہوتے ہیں جو اپنے بچوں کو کمسن چھوڑ کر مرتے ہیں۔ زیادہ سے زیادہ ۲۰ فرض کر لیجئے۔ پھر میری سمجھ میں نہیں آتا کہ مولانا ہزار میں ۲۰ کی رعایت تو ان کی دولتمندی کی وجہ سے کرتے ہیں لیکن ۹۸۰ کا تباہ ہونا گوارا کر لیتے ہیں اسلئے کہ ان کے پاس جائداد نہیں ہے۔ رہا سوال حفاظت عصمت کا سو یہ اس سے بھی زیادہ مہمل ہے۔ کیونکہ خیال عصمت منحصر ہے زیادہ تر تربیت پر۔ اگر لڑکی کی تربیت اچھی ہے تو اس کا اندیشہ نہیں۔ ورنہ بعد بلوغ وقبل بلوغ دونوں طرح اندیشہ رہتا ہے اگر کوئی لڑکی گیارہ سال میں بالغ ہوگئی تو اس کی طرف یہ اندیشہ کرنا کہ ممکن ہے وہ عصمت کی حفاظت نہ کرے، اتنا زیادہ قرین قیاس نہیں ہے جتنا شادی کرنے کے بعد تنہا چھوڑ دینے سے۔ پھر یہ اکثر ہوتا ہے کہ شادی کر کے شوہر اپنی جوان عورت کو گھر پر چھوڑ جاتا ہے اور خود مہینوں بلکہ برسوں کے لئے باہر بسلسلۂ ملازمت و تجارت غائب رہتا ہے۔ اس لئے مولانا بتائیں کہ شرع میں کہاں اسکی ممانعت ہے۔ اور کیوں نہ ان کے نقطۂ نظر سے ایک اور قانون امتناع ہجر الزوجہ بعد النکاح" نافذ کیا جائے۔

اسی کے ساتھ مولانا نے یہ اندیشہ ظاہر کیا ہے کہ آگے چل کر نکاح، خلع، طلاق، وراثت وغیرہ کی اسلامی شریعت پر حملہ نہ کیا جائے۔ اس کا جواب تو میرے پاس صرف یہ ہے کہ خدا وہ دن تو کرے۔" البتہ " تعدد ازدواج " کے باب میں جو اندیشہ مولانا کو ہے اس سے میں اختلاف نہیں کرونگا، کیونکہ اگر ایسا ہوگیا تو پھر

"غریب مولوی" مرجائے گا، اور اس کی وہ تمام کارگاہِ خیال جس کو سامنے رکھ کر فردوس کی موعودہ حوروں کی یاد میں چار چار شادیاں کرنے پر بھی اپنی ہوس کی پوری صیقل نہیں کرسکتا، بالکل درہم برہم ہوجائے گی۔ اور یہ سانحہ اس کے "حیات نشاط" اور "نشاط حیات" دونوں کے لئے کسی طرح قابل برداشت نہ ہوگا۔

یہاں تک تو ہوگئی عقلی بحث، اب آئیے اس سلسلہ میں قرآن مجید کو بھی دیکھ لیں کہ اس مسئلہ میں کیا فرمان ہے۔

کلام مجید میں نکاح کا ذکر جس جگہ آیا ہے اور ان میں کوئی مقام یا کوئی آیت ایسی نہیں ہے جس سے صغرسنی کی شادی کی اجازت پیدا ہوتی ہو بلکہ میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ وہاں بلوغ سے قبل کی شادی ممنوع قرار دی گئی ہے، اور اس وقت تک جتنے نکاح مولویوں نے قبل از بلوغ کئے ہیں وہ سب ناجائز تھے سورۂ الروم میں نکاح کی غرض و غایت کو جن صریح الفاظ میں ظاہر فرمایا گیا ہے ان سے معلوم ہوتا ہے کہ مذہب اسلام نے فلسفۂ نکاح کو کیا سمجھا ہے۔ ارشاد ہوتا ہے:۔

"ومن آیاتہ ان خلق لکم من انفسکم ازواجا لتسکنوا الیہا وجعل بینکم مودۃ ورحمۃ" یعنی خدا نے تمہارے لئے جوڑے اس لئے پیدا کئے ہیں کہ تم ان سے جی کا سکون پاؤ اور آپس میں خلوص و محبت کا رابطہ پیدا ہو۔

ظاہر ہے کہ نہ فلسفہ سے بہتر کوئی فلسفۂ نکاح پیش کیا جاسکتا ہے اور نہ کوئی مسئلہ ازدواج اس اصول سے ہٹ کر مرتب ہوسکتا ہے۔ پھر غور کیجئے کہ آیا کمسنی

کی شادی میں یہ کیفیت باہم پیدا ہو سکتی، کیا نابالغ بچے اُس راحتِ قلب اس سکونِ جاں اور اس لذتِ اتحاد کو سمجھ سکتے ہیں جس کا ذکر کلام مجید میں کیا گیا ہے۔

سورۂ نساء میں ارشاد ہوتا ہے: "فانکحوا ما طاب لکم من النساء" یعنی ان عورتوں سے جو تمھارے دل کو بھائیں نکاح کرو" ظاہر ہے کہ ایک مرد کے دل میں عورت کی طرف میلان بلوغ کے بعد ہی ہو سکتا ہے اور ایک عورت بالغ ہونے کے بعد ہی پسندیدگی کے قابل ہوتی ہے۔

اس صورت میں یتامیٰ کے متعلق ارشاد ہوتا ہے کہ:۔

" وابتلو الیتامیٰ حتیٰ اذا بلغوا النکاح فان آنستم منہم رشداً فادفعوا الیہم اموالہم" یعنی یتامیٰ کی نگرانی کرو اسوقت تک کہ وہ بالغ ہو جائیں اور اگر تم دیکھو کہ وہ ذی شعور ہو گئے ہیں تو ان کا مال ان کے حوالہ کر دو۔

غالباً یہ معلوم کر کے لوگوں کو حیرت ہو گی کہ ابو حنیفہ نے بلوغ کی عمر اٹھارہ سال قرار دی ہے، جو آج مردوں کے لئے سارڈا بل میں تجویز کی گئی ہے۔

کلام مجید میں ایک آیتہ اور ہے جس سے نابالغ لڑکی کے ساتھ شادی کرنے کی ممانعت ظاہر ہوتی ہے ملاحظہ ہو:۔

" یا ایہا اللذین آمنوا الا یحل لکم ان تورثوا النساء کرہاً" اے ایمان والو تمھارے لئے کسی طرح جایز نہیں کہ جبر و اکراہ سے عورتوں کے وارث بن جاؤ" مدعا یہ ہے کہ عورتوں سے اجازت حاصل کر کے ان کی مرضی و خوشنودی سے انکے شوہر و وارث بنو اور ظاہر ہے کہ ایک نابالغ لڑکی اس کی اہل نہیں ہے کہ وہ اپنی

رضامندی کا اظہار کر سکے۔ اس میں اتنی سمجھ ہی نہیں ہوتی کہ وہ اچھے بُرے میں تمیز کر کے اپنے شوہر یا وارث کا انتخاب کرے۔ اسی لئے اس آیت کے نزول کے بعد اسلام میں کوئی نکاح نابالغ لڑکی سے عمل میں نہیں آیا۔

امام سرخسی نے ذیل کی آیت سے نکاح صغیرہ کا جواز ثابت کیا ہے:۔

"والائی یئسن من المحیض من نسائکم ان ارتبتم فعدتھن ثلثة اشھر والائی لم یحضن"

طلاق کے سلسلہ میں عدت کا بیان دیتے ہوئے ارشاد ہوتا ہے کہ جو عورتیں کبرسنی کی وجہ سے حائضہ نہیں ہوتی ہیں یا جن کو حیض ہی نہیں آتا ہے انکی عدت تین ماہ ہے۔

اگر اس کو تسلیم کر لیا جائے کہ "والائی لم یحضن" سے نابالغ لڑکیاں ہی مراد ہیں اور وہ عورتیں مراد نہیں جن کا کسی بیماری کی وجہ سے حیض بند ہو جاتا ہے، تو بھی اس آیت سے صغیرہ کے نکاح کا جواز ثابت نہیں ہو سکتا، کیونکہ یہ آیت ان نکاحوں کے متعلق نازل ہوئی تھی جو اس سے قبل کی آیت نازل ہونے سے پہلے عمل میں آچکے تھے اور اس لئے اس سے نکاح صغیرہ کا جواز ثابت نہیں ہوتا۔

کلام مجید کے ساتھ جب احادیث پر غور کیا جاتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ نے نکاح کے لئے عورت کی اجازت کو بہت ضروری قرار دیا ہے اور ظاہر ہے کہ طلب اجازت صغیرہ سے نہیں ہو سکتا، بلکہ وہ بالغ لڑکی سے ممکن ہے جونکہ اس قسم کی متعدد روایات تمام مشہور کتب حدیث میں باب النکاح کے تحت پائی جاتی ہیں، اس لئے ان کے اندراج کی ضرورت نہیں "من شاء فلیرجع الیھا

نکاحِ صغیرہ کے جواز میں لوگوں نے جناب عایشہ کے واقعۂ نکاح کو پیش کیا ہے، حالانکہ اُصولاً اس سے استناد صحیح نہیں کیونکہ رسول اللہ کا نکاح جناب عایشہ سے قبل اُس آیت کے نزول کے ہو چکا تھا جس میں طلب اذن کو ضروری قرار دیا گیا ہے۔ اور اس کی صورت بالکل وہی تھی جیسی تعدد ازدواج کی تعیین کی کہ اس کی آیت بھی رسول اللہ کی متعدد شادیاں ہو جانے کے بعد نازل ہوئی۔

پھر سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ مسئلہ جس کی تصدیق میں قرآن کے احکام صراحتہً موجود ہیں، جس کے باب میں احادیث کی تائید موجود ہے۔ جو طبًا، تمدنًا، اور اخلاقًا ہر طرح مستحسن قرار دیا جاتا ہے، اس سے اختلاف کرنا اور اختلاف بھی ایسا شدید کہ معلوم ہوتا ہے مولویوں کے سر پر کوئی پہاڑ آسمان سے ٹوٹ پڑا ہے کس عجیب و غریب ذہنیت کا نتیجہ ہے۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ اس قانون سے خود مولویوں کی تمناؤں اور آرزوؤں پر پانی پھرا جاتا ہے، اور ان کی مخالفت اصلاح معاشرت نہیں، بلکہ خود اپنے جذبات کی رعایت پر مبنی ہے۔

وائسرائے نے جو جواب ڈپوٹیشن کو دیا ہے وہ اس قدر عاقلانہ، مدبرانہ بلکہ مولویانہ ہے کہ شاید ہی اس سے بہتر مسکت جواب کوئی ہو سکتا ہے، لیکن مولوی جو قیامت تک نہیں سمجھ سکتا کہ مذہب و شریعت میں کیا فرق ہے، جو مذہب و قوم میں کبھی تمیز نہیں کر سکتا، جس کا ذہن کبھی اس قدر بلند نہیں ہو سکتا کہ وہ سیاسیات کو مذہبیات سے تمایز کر سکے،

اس کی سرکی پیشانیاں بالکل حق بجانب ہیں اور اس کا چراغ پا ہونا اس کا فطری تقاضہ۔

بہرحال اب یہ قانون تو مکمل ہو چکا اور دنیا کی کوئی معمولی قوت، اس کو منسوخ نہیں کرا سکتی تاوقتیکہ کوئی غیر معمولی مظاہرہ یا سخت خطرناک اجتماع نہ کیا جائے۔ اس لئے میں تمام مولویوں کو جو اس قانون کے مخالف ہیں بتا دینا چاہتا ہوں کہ محض جلسوں ریزولیوشنوں، تاروں اور ڈیپوٹیشنوں سے کبھی کامیابی نہیں ہو سکتی۔ بلکہ اس کے لئے ضرورت ہے قربانیوں کی اور یہی چیز ایسی ہے جو آپ کے پاس موجود نہیں۔

اگر سارداایکٹ واقعی مداخلت فی الدین ہے تو اس سے زیادہ نازک وقت اور کیا آئے گا، کیوں نہیں علمائے کرام احتجاجاً فاقے کرنا شروع کر دیتے اور اگر فاقے ممکن نہیں تو کم از کم قورمہ پلاؤ ترک کر کے "نانِ جویں" ہی پر قناعت کریں کہ کسی طرح تو حکومت کو معلوم ہو جائے کہ جو گروہ اس قانون کی مخالفت پر آمادہ ہے وہ زیادہ نہ سہی "باندازۂ سرسوزن" ہی تکلیف اٹھانے کے لئے تیار نظر آتا ہے یہ صورت نفاذ سے قبل اختیار کرنی چاہئے۔ اور جب اپریل ۱۹۳۰ء میں اس کا نفاذ ہو جائے تو پھر "قانون شکنی" کرنا چاہئے اور ہر مولوی کو کم از کم چار چار شادیاں نابالغ لڑکیوں کے ساتھ کر کے "قید و بند" کی تکالیف برداشت کرنا چاہئے، اس کا نتیجہ جو کچھ ہو لیکن ایک فائدہ تو یقیناً حاصل ہو جائے گا اور وہ یہ کہ جس وقت تمام مولوی قانون شکنی کی پاداش میں جیل بھیج دئے جائیں گے

تو کم از کم اتنی مدت کے لئے ضرور دنیا میں امن وسکون پیدا ہو جائے گا اور عالم انسانیت اس عذاب سے چھٹکارا پاکر چند دن تک تو آزادی کی سانس لے سکے گا۔

---

# غالب و بیدل

(جناب سید زوار حسین صاحب۔ گیا)

اس سے قبل آپ کی بعض تحریروں سے معلوم ہوا ہے کہ آپ غالب کو بیدل کا تبع سمجھتے ہیں حالانکہ دونوں کے رنگ کلام میں بہت فرق ہے۔ کیا آپ اس مسئلہ پر مزید روشنی ڈالنا پسند فرمائیں گے۔

(نگار) جہاں تک میرا حافظہ یاوری کرتا ہے، مجھے یاد نہیں آتا کہ میں نے غالب کو بیدل کا مقلد یا تبع لکھا ہو، لیکن یہ ضرور میں نے کسی جگہ ظاہر کیا ہے کہ اول اول غالب نے ریختہ میں بیدل ہی کے تتبع کی کوشش کی، لیکن جب اس میں کامیابی نہ ہوئی تو مومن کا رنگ اختیار کر کے بعض خصوصیات کے لحاظ سے ایک مستقل رنگ کا مالک ہو گیا۔

میں غالب کو بیدل کا تبع یا مقلد اسوقت کہتا جب وہ اس رنگ میں کامیاب

ہو جاتا۔ ناکامی کی حالت میں کیونکر ایسا دعویٰ کیا جا سکتا ہے۔ لیکن ہاں یہ ضرور کہونگا کہ اس نے اس کی کوشش ضرور کی اور آخرکار منزل کی دشواریوں کو دیکھ کر اپنا جادۂ مقصود ہی بدل دیا۔

اس سلسلۂ بحث میں صرف دو سوال پیدا ہوتے ہیں:۔

(۱) کیا غالب نے بیدل کا تتبع کیا اور کیوں (۲) کیا اس سعی میں وہ ناکام رہا اور کن اسباب کی بنا پر۔ پہلے سوال کا اول جزو اپنے ثبوت کے لئے زیادہ کاوش کا محتاج نہیں خود غالب کا بیان کافی ہے، ملاحظہ ہو:۔

طرز بیدل میں ریختہ لکھنا　　اسد اللہ خاں قیامت ہے

---

اسد ہر جا سخن نے طرح باغ تازہ ڈالی ہے　　مجھے رنگ بہار ایجادی بیدل پسند آیا

---

مطرب دل نے مرے تار نفس سے غالب　　ساز پر رشتہ پئے نغمۂ بیدل باندھا

دوسرے شعر میں غالب علانیہ اعتراف کرتا ہے کہ مجھے بیدل کی جدت طرازیاں پسند ہیں جسے وہ بیدل کے مخصوص انداز میں "رنگ بہار ایجادی" سے تعبیر کرتا ہے تیسرے شعر میں وہ زیادہ قوت کے ساتھ ظاہر کرتا ہے کہ میرا تار نفس نغمۂ بیدل کے لئے وقف ہے۔ پہلا شعر معلوم ہوتا ہے بہت بعد کا ہے جب خود اس نے محسوس کر لیا کہ بیدل کا تتبع ممکن نہیں۔

اسی کے ساتھ جب اس کی شاعری کا مطالعہ کیا جاتا ہے تو کثرت سے

اس کی شہادتیں ملتی ہیں کہ غالب نے ریختہ میں کہاں کہاں اور کس کس طرح "بیدل سرائی" کی ہے۔ نسخۂ حمیدیہ کے دیکھنے سے تو ہر شخص معلوم کر سکتا ہے کہ غالب کے حذف شدہ کلام میں عنصر غالب اس حصہ کا ہے جس میں بیدل کا رنگ پیدا کرنے کی سعی کی گئی ہے لیکن اس کے معروف و متداول دیوان میں بھی بہت سے اشعار اور متعدد ترکیبیں اس ثبوت میں پیش ہو سکتی ہیں۔

نسخۂ حمیدیہ کے حسب ذیل اشعار ملاحظہ ہوں:۔

فضائے خندۂ گل تنگ و ذوق عیش بے پروا ۔۔۔ فراغت گاہ آغوش وداع دل پسند آیا

ہوئی جسکو بہار فرصت ہستی سے آگاہی ۔۔۔ برنگ لالہ جام بادہ بر محمل پسند آیا

سواد چشم بسمل انتخاب نقطہ آرائی ۔۔۔ خرام ناز بے پروائی قاتل پسند آیا

ساری غزل غالب نے قصداً بیدل کے رنگ میں لکھی تھی جس کا اعتراف وہ خود مقطع میں کرتا ہے:۔

اسد ہر جا سخن نے طرح باغ تازہ ڈالی ہے ۔۔۔ مجھے رنگ بہار ایجادی بیدل پسند آیا

---

نہ بھولا اضطراب دم شماری انتظار اپنا ۔۔۔ کہ آخر شیشۂ ساعت کے کام آیا غبار اپنا

---

جاں دادگاں کا حوصلہ فرصت گداز ہے ۔۔۔ یاں عرصۂ تپیدن بسمل نہیں رہا

---

ہوں قطرہ زن بوادی حسرت شبانہ روز ۔۔۔ جز تار اشک جادۂ منزل نہیں رہا

شوق ساماں فضولی ہے وگرنہ غالب ہم میں سرمایۂ ایجاد تمنا کب تھا

---

موقوف کیجئے یہ تکلف نگاریاں ہوتا ہے ورنہ شعلۂ رنگ حنا بلند

---

غرورِ ضبط وقت نزع ٹوٹا بیقرارانہ نیاز بال افشانی ہوا صبر و شکیب آخر

---

پیمانۂ وسعت کدۂ شوق ہوں اے شمع محفل سے مگر شمع کو دل تنگ نکالوں

---

ہوں گرمی نشاط تصور سے نغمہ سنج میں عندلیب گلشن نا آفریدہ ہوں

الغرض اس قسم کے اشعار کثرت سے نسخۂ حمیدیہ میں پائے جاتے ہیں جو بیدل کے تتبع میں لکھے گئے ہیں۔ معروف دیوان کے بھی بہت سے شعر اسی رنگ کے ہیں جن سے ہر شخص واقف ہے تحریر و انتخاب کی ضرورت نہیں۔

اب سوال یہ ہے کہ کیوں غالب نے بیدل کا تتبع کیا اور کیوں اس میں وہ ناکام رہا۔ اور اس کے ساتھ یہ امر بھی قابل غور ہے کہ فارسی میں کیوں اس نے بیدل کا رنگ اختیار نہیں کیا جس میں اس کے لئے زیادہ آسانی تھی۔

اس میں شک نہیں کہ غالب فطرت کی طرف سے فارسی کا نہایت پاکیزہ ذوق لیکر آیا تھا اور اسی کے ساتھ خوش بختی سے اُسے اُستاد بھی ایک ایرانی ماہر زبان ملگیا اس لئے ظاہر ہے کہ اس نے پہلے فارسی ہی زبان کی شاعری کی طرف توجہ کی ہوگی،

اور اساتذۂ ایران ہی کے کلام کو اپنے سامنے رکھا ہوگا۔ پھر چونکہ ذوق میں شروع سے شوخی پائی جاتی تھی اور عنفوان شباب میں رندانہ جوش وخروش کا ہونا فطری امر ہے اس لئے کوئی وجہ نہ تھی کہ ابتداءً اُسے بیدل کی طرف توجہ ہوتی جو نہ ایرانی شاعر تھا اور نہ اُس سطح کا جو عام طور پر غزلگوئی کے لئے مخصوص ہے۔ بعد کو جب غالب سنِ وقوف کو پہونچا اور زمانہ کے گرم وسرد تجربات نے اُسے روحانیت کی طرف مایل کیا تو یہ وہ وقت تھا جب اس کی ریختہ گوئی شروع ہوئی تھی حالت یہ تھی کہ مغلیہ عہد کا چراغ بجھ رہا تھا، مصائب وآلام نے دلوں میں سوز وگداز پیدا کر رکھا تھا اور طبائع تشائم شاعری کی جانب مائل تھے غالب، ہر چند ایسی طبیعت لیکر نہ آیا تھا کہ اس ماحول سے صحیح معنی میں جذبات استسلام اس کے اندر پیدا ہوتے، لیکن کچھ نہ کچھ اثر اُس پر بھی ہوا اور دل میں ہلکی سی وہ کیفیت پیدا ہوئی جس کا پایا جانا کلام بیدل سے لطف اُٹھانے کے لئے ناگزیر ہے، ریختہ گوئی کا زور تھا، غالب بھی محافل مشاعرہ کی گرم بازاری میں حصہ لے رہا تھا۔ اپنے فارسی کلام سے اپنی ریختہ گوئی کو ممیز بنانا چاہتا تھا، بلندی ذوق جدت طرازی میر و درد کے رنگ کی طرف مایل نہ ہونے دیتی تھی اس لئے وہ مجبور ہوگیا کہ بیدل ہی کو سامنے رکھ کر ریختہ گوئی کے نقوش ساز کرے کیونکہ وہ اس رنگ میں فارسی ترکیبیں بھی اغلاق پسندی کی حد تک استعمال کرسکتا تھا جو اس کا طبعی رجحان تھا اور اپنی تخیل میں بھی ندرت وابداع کی صورتیں پیدا کرسکتا تھا جو اسکا ذہنی میلان تھا۔

پھر اب سوال یہ رہجاتا ہے کہ غالب کی ناکامی کے اسباب کیا تھے۔ اس پر غور کرنے سے قبل ضروری ہے کہ کلام بیدل کی خصوصیات کو مختصراً ظاہر کر دیا جائے۔

اکثر تذکرہ نویسوں نے جن میں مولانا شبلی مرحوم بھی شامل ہیں، بیدل کے سمجھنے میں سخت غلطی کی ہے اور اس لئے اُس کے کلام پر وہ صحیح تنقید نہ کر سکے۔ اس پر سب سے بڑا الزام یہ لگا گیا ہے کہ اس کے کلام میں فارسیت نہ تھی اور دور از کار استعارات و تشبیہات نے اس کے کلام کے انغلاق کو اہمال کی حد تک پہونچا دیا تھا۔ پہلا الزام (اگر وہ واقعی بیدل کے لئے کوئی الزام ہو سکتا ہے) یقیناً ایک حد تک صحیح ہے، کیونکہ محض لطف زبان نہ اسکا مقصود تھا اور نہ زبان کی پابندی کے ساتھ وہ اپنے خیالات کو ادا کر سکتا تھا، وہ اپنے جذبات کو ظاہر کرنا چاہتا تھا اور جب زبان کی تمام معمولی و متداول ترکیبیں ناکافی ثابت ہوتی تھیں تو بالکل الہامی و وجدانی طور پر از خود نئی نئی ترکیبیں اس کے ذہن سے پیدا ہوتی تھیں اور اس طرح گویا وہ اپنی ندرت تخیل کے ساتھ ساتھ ایک نئی زبان بھی پیدا کر رہا تھا، بیدل کو محض شاعر کہنا اور شاعر سمجھکر اس کے کلام پر تنقید کرنا درست نہیں، وہ شاعر سے زیادہ بلند چیز خنذید[1] تھا بلکہ اس سے بھی ارفع ایک خلاق سخن تھا، ایک پیامبر سان قدرت تھا حسن و عشق کی معمولی شاعری اس کے ذوق سے بہت فروتر چیز تھی اور اُس کا ہر لفظ ایک ایسا نغمۂ لاہوتی تھی جس کی مثال سوائے الہامی کتابوں کے کسی اور جگہ نہیں ملسکتی

---

[1] عربی میں چوٹی کے شاعر کو خنذید کہتے ہیں

پھر ظاہر ہے کہ وہ لوگ جو صرف سعدی، نظامی، حافظ، فردوسی، عرفی، نظیری کی سطح سے بیدل کا مطالعہ کریں گے وہ یقیناً کوئی لطف اس کے کلام میں نہ پائیں گے اور جنھوں نے وہ مخصوص ذہنیت فطرت کی طرف سے نہیں پائی ہے، جو بیدل کے حقایق و معارف کو سمجھ سکے، وہ اگر اس کے کلام کو مغلق مہمل اور لغو نہ قرار دیں تو تعجب ہے۔

بیدل اپنے بعد لاکھوں شعر اور سیکڑوں صفحات نثر کے چھوڑ گیا، لیکن آپ باوجود سعی و کاوش اس کا ایک مصرعہ یا ایک فقرہ بھی ایسا نہیں دکھا سکتے جو اس کے حقیقی رنگ، اس کے ضمنی پیام سے علحدہ ہو۔ اس کی شاعری، اس کی انشا، یکسر وقف تھی صرف اس ایک جذبہ کے اظہار کے لئے کہ ذات و خلوق کا تعلق نہایت و لانہایت کا سا تعلق ہے اور کائنات کا ذرہ ذرہ جو حقیقتاً صرف ایک پرتو ہے اسی ایک آفتاب کبریائی کا، اپنے حیز اصلی، اپنے منبع فطری تک پہونچنے کے لئے بیتاب ہے اور یہ تمام جستجو صرف ایک حیرت ہے غیر تمناہی، ایک حیرانی ہے ابدی، اور ایک بیکسی و بیچارگی ہے ناقابل علاج۔

کلیات بیدل کے تمام مجموعہ میں صرف رقعات ہی کا ایک حصہ ایسا ہو سکتا تھا جس میں اس امر کا امکان تھا کہ وہ اپنی نگاہ کو بلندی سے ہٹا کر پستی کی طرف مایل کرتا، لیکن اس پر اتنا زبردست رنگ چڑھا ہوا تھا کہ دنیاوی معاملات و تعلقات کے اظہار میں بھی وہ اپنے حقیقی رنگ طبیعت کو نہیں

چھوڑتا اور مادی تعلقات دُنیا کو بھی وہ بالکل آسمانی صورت سے پیش کرتا ہے۔

وہ ایک شخص کو خط لکھتا ہے اور اس کی تعبیر ان الفاظ میں کرتا ہے:۔

شاد باش اے دل کہ آخر عقدہ ات وا می شود  قطرۂ ما می رسد جائے کہ دریا می شود

کسی دوست کی پرسش پر وہ اس رنگ میں اظہار خیال کرتا ہے:۔

مشت خاکم عشق نادانستہ صیدم کردہ است  اے حیا آہم مکن از ننگ صیادم مپرس

نگہ گر نشد قابل روئے دوست  فغاں نیٔ رسانم بجائے کہ اوست

ایک صاحب نے ایک دلق تحفۃً پیش کی تھی، اس کا شکریہ ان الفاظ میں ہوتا ہے:۔

نہ زد کہ چشم ہوس از گل و سمن پوشیم  سرے کشیم درین گوشہ ای دگر تا می چمن پوشیم

ہوس دمے کہ تمنائے ایں لباس کند  ہزار جان بہم آریم تا بدن پوشیم

اگر بایں ہنر ست آب و رنگ عریانی  چہ لازم ست کہ ما عیب پیرہن پوشیم

دراں بساط کہ دارستگی ست خلعت ناز  مرقع سحر از بوئے یاسمن پوشیم

کسی صحبت گزشتہ کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے:۔

ما ہم از گلشن دیدار گلے می چیدیم  ہر کجا آئینہ بینید مرا یاد کنید

یہ ہے رنگ بیدل کا رقعات و مکاتیب میں اور اسی سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ نکات، چہار عناصر اور مثنویوں میں اُس نے کیا کچھ نہ لکھا ہوگا اور بلندیٔ خیال، رفعت تصور، جدت بیان اور ندرت ادا کے کیسے کیسے نادر نقوش اُن میں پائے جاتے ہوں گے۔ چونکہ اس مضمون میں بیدل پر نقد کرنا مقصود نہیں ہے اس لئے

میں زیادہ مثالیں دینے سے معذور رہوں، لیکن مذکورہ بالا چند اشعار سے بھی کافی اندازہ ہوسکتا ہے کہ بیدل پر کسقدر گہرا اثر پیغام حقیقت کا تھا اور اسکی زبان کا ہر ہر لفظ اسی کے لئے وقف تھا۔

غالب کو اپنی ذہانت، فارسیت اور شاعری پر جتنا ناز تھا وہ کسی سے پوشیدہ نہیں، مشکل ہی سے وہ کسی کا قایل ہوتا تھا، لیکن بیدل کی جدت طرازیوں اور معنی آفرینیوں سے وہ بھی مرعوب ہوگیا اور اس حد تک کہ آخر کار اس نے اس کے تتبع کی کوشش شروع کردی اور پھر خود ہی اس کے ذوق سلیم نے بتادیا کہ کامیابی ممکن نہیں۔ غالب کی ناکامی کا سبب صرف یہ ہوا کہ اس نے زمین وہ نہیں پیدا کی جو بیدل کی تخییل کو بارآور کرسکتی۔ بیدل نے صرف فلسفۂ تکوین کو سامنے رکھا اور اس میں بھی خصوصیت کے ساتھ خالق و مخلوق کا تعلق، قدرت کی بے پایاں وسعت، اس کے مظاہر و آثار، اپنی محدود و ناکام جستجو اور آخر میں وحدت وجود جو نتیجہ ہے اس نوع کی سعی و جستجو کا۔ غالب نے غلطی سے بیدل کے اس رنگ کو منطبق کرنا چاہا مادی شاعری پر، مادی تغزل پر اور ان واقعات حسن و عشق پر جو اس دنیا میں انسانی گوشت و پوست سے متعلق رونما ہوتے ہیں اس لئے جو کچھ اس نے لکھا وہ اُس کیف سے خالی رہا جو بیدل کے یہاں پایا جاتا ہے اور چونکہ غالب کا ذوق شعری نہایت بلند تھا اس لئے وہ اس کمی کو آخر کار خود بھی سمجھ گیا۔ بیدل و غالب کے کلام کے اس فرق کو آپ ذیل کی مثال سے سمجھ سکیں گے۔

غالب کا مشہور شعر ہے :-

بساطِ عجز میں تھا ایک دل یکقطرہ خوں وہ بھی     سو رہتا ہے باندازِ چکیدن سرنگوں وہ بھی

مفہوم یہ ہے کہ میری بساطِ عجز میں سوائے ایک دل کے کیا تھا سو اس کی بھی کیفیت یہ ہے کہ محض ایک قطرۂ خون ہے جو ہر وقت ٹپک پڑنے کے لئے آمادہ رہتا ہے۔ اس شعر میں قلب کی صنوبری ساخت اور اس کی تعلیق و اژگونی سے اس کا بصورت قطرہ آمادۂ چکیدن رہنا ظاہر کیا ہے۔ یہ خیال غالب نے بیدل کے اس شعر سے لیا :-

آبِ گہریم و خونِ یاقوت     داریم بروئے خود چکیدن

لیکن فرق قابلِ غور ہے۔ بیدل کہتا ہے کہ عالم خلق میں بہتر سے بہتر چیز کو لیلو مثلاً گوہر و یاقوت لیکن اس کا بھی یہ حال ہے کہ اُس کا عجز اس کی حالت سے ظاہر ہے۔ داریم بروئے خود چکیدن۔ یہ پورا مصرعہ کیفیاتی تشبیہ سے متعلق ہے غالب کے یہاں تشبیہ نظری و مادی ہے، اور دل کی تخصیص کرکے بساطِ عجز کے صرف ایک محدود و مخصوص منظر کو سامنے لاتا ہے، بیدل کوئی تعیین نہیں کرتا بلکہ وہ تمام عالم وجود سے بحث کرتا ہے۔ غالب کو دل کی تخصیص کے ساتھ سرنگوں اور یکقطرہ خون بڑھانا پڑا، بیدل کو اپنے مقصود کی وسعت کے لحاظ سے مطلق اس کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی۔ غالب کو اپنا مفہوم ذہن نشین کرانے کیلئے غیر معمولی تکلف کرنا پڑا، لیکن بیدل نے اُسے زیادہ سادہ و مختصر الفاظ میں اور زیادہ قوت کے ساتھ ظاہر کر دیا۔ آپ کو معلوم ہے کہ یہ فرق کیوں پیدا ہوا

صرف اس لئے کہ بیدل کا نظریۂ شاعری سے زیادہ بلند ہے اور اس لئے جس مضمون کو بیدل نے اس قدر بلند ہو کر بیان کیا، غالب کو اس اظہار کے لئے نیچے آنا پڑا۔

اگر کسی وقت فرصت ہوئی تو میں کلام بیدل پر تفصیلی نقد کرتے ہوئے اس مسئلہ کو اور زیادہ وضاحت کے ساتھ بیان کروں گا۔ فی الحال اسی پر قناعت کیجئے۔

---

## وحی کی حقیقت

(جناب محمد نذیر صاحب دہاراوی، بمبئی)

مجھے وحی کے متعلق کچھ دریافت کرنا ہے۔ براہ نوازش اس کا جواب اپنے رسالہ میں شائع کر کے شکریہ کا موقعہ دیں۔ وحی کے معنی اور حقیقت کیا ہے۔ یہ کس طرح عمل میں آتی تھی۔ کیا کسی غیر پیغمبر کو وحی ہو سکتی ہے اگر ہو تو اس کا کیا درجہ ہے۔ جن پیغمبروں پر کوئی کتاب نازل نہیں ہوئی ان پر کیا احکام وحی کئے جاتے تھے۔ اگر تمام پیغمبروں پر وحی ایک ہی طرح ہوتی رہی تو کیا صرف امت کی مرضی پر منحصر تھا کہ جن سے احکام کو ترتیب دیکر کتاب کی صورت بنا دی وہ اہل کتاب ہو گئے اور دوسرے اس سے

محروم رہے۔

(انگار) تین لفظ ہیں جو تقریباً ایک ہی معنی میں مستعمل ہوتے ہیں:- وحی، الہام، القا۔ لغت میں، وحی کہتے ہیں اشارہ کرنے کو، پیغام پہونچانے کو، جلدی کرنے کو اور لکھنے کو۔ وحی کے بعد اکثر صلہ الیٰ کا استعمال ہوتا ہے اور کبھی بغیر کسی صلہ کے بھی مستعمل ہوتا ہے صلہ الیٰ کے ساتھ جب استعمال ہوتا ہے تو اس کا مفہوم اشارہ کرنا اور بھیجنا ہوتا ہے مثلاً:- وحی الیہ (اشارہ کیا اور پیام بھیجا اس کی طرف) وحی الیہ کلاماً (اس سے خفیہ بات کہی) وحی الذبیحۃ (جانور کو جلدی ذبح کیا) وحی الکتاب (خط) وحی مکتوب کے معنی میں بھی آتا ہے اور وحی جلدی کرنے والے کو کہتے ہیں۔ الہام۔ تعدیہ مزید ہے لہم کا جس کے معنی نگلنے کے ہیں اسلئے الہام کے معنی نگلوانے کے ہوئے۔ القا کے معنی ڈالنے اور پہونچانے کے ہیں چنانچہ القیٰ الیہ القول بات پہونچانے کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے۔

ان تینوں الفاظ میں ایک مفہوم بقدر مشترک سب میں موجود ہے یعنی خلاف معمول خارج سے کسی شئے کا حاصل ہونا، اسی لئے جب ان الفاظ کے اصطلاحی معنی پیدا کئے گئے تو ان میں بھی خارج کی رعایت ملحوظ رہی اور چونکہ مذہب نبوت کے باب میں تمام تعلیمات وتلقینات کا منبع ذات خدا ہے اس لئے وہ خارج فضا ذات خدا سے متعلق کی گئی اور وحی، الہام، والقاء کے معنی ہو گئے ان ہدایات واشارات کے جو خدا کی طرف سے نبی کی طرف بھیجے جاتے ہیں۔ کلام مجید کے مطالعہ سے معلوم ہوا کہ وحی والہام کا غیر ذات نبی کے لئے بھی استعمال ہوا ہے اور

خدا نحل (شہد کی مکھی) کی طرف بھی وحی بھیجتا ہے (فاوحی ربک الی النحل) اور حضرت موسیٰ کی ماں کو بھی وحی بھیجی حالانکہ وہ نبیہ نہ تھیں (اذ اوحینا الی امک ما یوحی) اور حوارئین مسیح کو بھی وحی بھیجی حالانکہ وہ نبی نہ تھے (واذ اوحیت الی الحوارئین ان آمنوا بی وبرسولی) اس سے بھی زیادہ یہ کہ وہ شیاطین و اعداء نبی کو بھی وحی بھیجتا ہے (وکذلک جعلنا لکل نبی عدوا شیاطین الانس والجن یوحی بعضہم الی بعض زخرف القول غرورا) یہی حال الہام کا بھی ہے کہ فاجر و متقی دونوں کا فجور و تقویٰ الہامی چیز بتایا گیا ہے (فالھمہا فجورہا وتقواہا) اس سے یہ امر ثابت ہوگیا کہ وحی والہام نام ہے اُس صلاحیت کا جو ایک مخصوص قوت ادراک کی وجہ سے ایک شخص کو کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے پر آمادہ کرتی ہے۔ پس جس شخص میں یہ قوت دماغی ساخت کے لحاظ سے جتنی اچھی یا بُری، قوی یا ضعیف ہوگی، اسی قدر ایک شخص متقی یا فاجر، ذکی الحس یا بلید الادراک ہوگا۔ گویا وحی یا الہام نام ہے صرف ایک مخصوص فطری حس (Instinct) کا جو ایک شخص قدرت کی طرف سے لیکر آتا ہے اور اسی کے زیر اثر اس سے مخصوص افعال سرزد ہوتے ہیں۔ پھر چونکہ نبوت بھی اکتسابی چیز نہیں ہے، بلکہ نبی پیدا ہوتا ہے، اور وہ اپنی دماغ کی ساخت، قوت ادراک کی نوعیت، اثر و تاثر کی شدت، فطانت و ذکاوت کے لحاظ سے عام انسانوں سے بہت بلند ہوتا ہے اس لئے اس میں وہ کیفیت بہت شدید ہوتی ہے جسے وحی والہام سے تعبیر کیا جاتا ہے انسان پر کسی خاص جذبہ یا کیفیت کا طاری ہونا حقیقتاً اک نوع کی مقناطیسیت ہے

جس سے انسان پہلے خود متاثر ہوتا ہے اور پھر دوسروں کو متاثر بناتا ہے۔ پھر یہ کیفیت جتنی زیادہ قوی ہوگی اسیقدر وہ خود بھی متاثر ہوگا اور دوسروں کو بھی متاثر کرے گا۔ ہم ایک غمزدہ انسان کو دیکھ کر کیوں ملول ہو جاتے ہیں، ایک سوگوار ماں کا بین سنکر کیوں رنجیدہ ہو جاتے ہیں، ہم ایک معصوم بچے کو دیکھ کر کیوں بچوں کی سی حرکتیں کرنے لگتے ہیں؟ اس لئے کہ اس کا غم، اس کی سوگواری اور اُس کی معصومیت ایسا شدید حال ہے ایسی قوی مقناطیسیت ہے کہ دوسروں کا اس سے متاثر ہو جانا ناگزیر ہے۔

جس کسی شخص پر کوئی خاص کیفیت طاری ہوتی ہے تو اس کی تمام قوتوں میں اک مخصوص قسم کی تحریک پیدا ہوتی ہے اور بعض اوقات اس کے وہ قوائے کامنہ بھی ظاہر ہو جاتے ہیں جو اس سے قبل پوشیدہ و خوابیدہ تھے مخصوص کیفیات کے ماتحت مخصوص افعال اس سے سرزد ہونے لگتے ہیں، مخصوص الفاظ اس کے منہ سے نکلنے لگتے ہیں اور دیکھنے سننے والوں کو حیرت ہوتی ہے کہ ایسا کیونکر ہوا۔ غصہ کی حالت میں کمزور انسانوں کی طرف سے بھی غیر معمولی قوت کا اظہار دیکھا جاتا ہے اور انتہائی جوش و تاثر کے عالم میں جو الفاظ ایک واعظ کی زبان سے نکل جاتے ہیں، وہ یوں معمولی حالت میں ممکن نہیں۔

نبی چونکہ فطرت سے نہایت ہی روشن دماغ، اعلیٰ صلاحیت، غیر معمولی ذکاوت حس اور روحانی بلندی لیکر آتا ہے اس لئے اس کے اندر ہمیشہ نیک جذبہ پیدا ہوتا ہے اور جو جذبہ پیدا ہوتا ہے وہ انتہا درجہ کا قوی اور بڑی زبردست

مقناطیسی قوت رکھنے والا ہوتا ہے۔ خود اس کے اوپر ایک کیفیت محویت و استغراق ( Trance ) کی طاری ہوتی ہے اور اس حالت کے ماتحت مخصوص نوع کے الفاظ اس کی زبان سے ادا ہوتے ہیں، جن میں قصد و ارادہ کو دخل نہیں ہوتا اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی اور قوت اس سے یہ سب کچھ کہلا رہی ہے۔ اس حالت میں جو کچھ ایک نبی کی زبان سے نکلتا ہے اُسے وحی و الہام کہتے ہیں اور اس قوت و صلاحیت کو مذہبی زبان میں لوگوں کو سمجھانے کے لئے روح القدس یا جبرئیل سے موسوم کیا جاتا ہے۔ وہ لوگ جو یہ خیال کرتے ہیں کہ الہامی کتاب اسی معنی میں خدا کا کلام ہے جیسا کہ عام طور پر انسان کی گفتگو حقیقتاً غلطی میں مبتلا ہیں خدا جس طرح زمان و مکان کی قید سے آزاد ہے اسی طرح وہ الفاظ و کلام کی پابندی سے بھی مبرا ہے۔ اس کی زبان کائنات کا ہر ہر ذرہ ہے اور اس کی گفتگو درخت کا ایک ایک پتہ اس نے اپنی کلام کرنے کے طریقے خود بتائے ہیں اور نوع انسانی سے اس کا کلام جس انداز سے ہوتا ہے اس کا بیان قرآن پاک میں اس طرح کیا گیا ہے:۔

”وما کان لبشر ان یکلمہ اللہ الا وحیًا او من وراء حجاب او یرسل رسولا“

(انسان کی حیثیت یہ نہیں ہے کہ خدا اُس سے کلام کرے۔ ہاں اس کے کلام کرنے کی صورت یہی ہے کہ یا تو اُس پر کوئی وحی نازل کرتا ہے یا پردہ کی اوٹ سے خطاب کرتا ہے، یا کسی پیامبر کو بھیجتا ہے) یعنی یا تو وہ انسان میں کوئی

خاص قوت یا ملکہ ایسا پیدا کر دیتا ہے جو اس کی رہبری کرے یا حجابات مادی اُٹھا کر مظاہر و تاثر پر غور و تدبر کرنے کی صلاحیت تفویض فرما دیتا ہے جس سے وہ غایت آفرینش کو سمجھ کر اشاراتِ قدرت کے مطابق عمل کرنے لگتا ہے یا پھر وہ کسی رسول کے ذریعہ سے تمام ہدایات انسان تک پہونچا تا ہے۔

وحی و الہام کے لئے نہ کسی ملک و زمانہ کی قید ہے نہ قوم و ملت کی وہ ہر شخص اور ہر مسلک والے کے لئے ہے بشرطیکہ قدرت نے اس میں اسکی صلاحیت ودیعت کر دی ہو اور وہ اس صلاحیت سے فایدہ اُٹھانا چاہے۔

قرآن مجموعہ ہے انھیں تمام الہامات کا جو وقتاً فوقتاً خاص کیفیت تاثر کے ماتحت رسول اللہ کے قلب پر نازل ہوئے اور جو مخصوص محویت و استغراق کے عالم میں آپ کی زبان سے نکلے۔ اس لئے جس مجموعہ کو قرآن کہتے ہیں وہ یقیناً کلام انسانی ہے، (کیونکہ انسانی زبان سے متعلق ہے) لیکن پیدا ہوا ہے الہام سے، وحی سے، اور اُن تاثرات روحانی سے جو حجابات کے اُٹھ جانے کے بعد پیدا ہوتے ہیں خدا نے قرآن کا جو مفہوم بتایا ہے وہ اس بیان کی تائید کرتا ہے، چنانچہ ارشاد ہوتا ہے:۔

وکذلک اوحینا الیک روحًا من امرنا (اسی طرح ہم نے اپنے منشاء سے تیری طرف اشارۂ روحانی کیا ہے)۔ یعنی جسے کلام خدا کہا جاتا ہے وہ نتیجہ ہے صرف اشارۂ روحانی کا، ہدایت غیبی کا جو مخصوص الفاظ کی صورت میں رسول اللہ کی زبان سے ادا ہوئے۔

اس میں شک نہیں کہ وحی والہام رسول اللہ سے پہلے بھی اور انبیاء پر ہوا اور بعد کو بھی ایسے لوگ پیدا ہوئے اور ہوتے رہیں گے جو الہامات ربانی کے مہبط قرار دئے جا سکتے ہیں لیکن اس سے وہ تفاوت مراتب نہیں محو ہو سکتا، جو قدرت نے تخلیق کے وقت ودیعت کر دیا تھا۔ اور اس بنا پر کہا جا سکتا ہے کہ کس نبی کے الہامات کس مرتبہ کے ہیں اور کس شخص میں کتنی صلاحیت ہدایات ربانی کے قبول کرنے کی پائی جاتی تھی۔

علماء متقدمین نے وحی والہام کے متعلق جو بحثیں کی ہیں ان کا ذکر اس موقعہ پر بیکار ہے، کیونکہ انھوں نے جو کچھ کہا اسوقت کی ذہنیت کے لحاظ سے کہا اور اب ان کا اعادہ مفید یقین نہیں ہو سکتا، لیکن اسقدر ضرور عرض کر دوں گا کہ روایات اسلامی میں وحی والہام کے متعلق جتنا حصہ جبرئیل سے متعلق ہے وہ سب تشبیہی انداز بیان میں داخل ہے۔ اور جبرئیل سے مراد صرف وہ ملکہ و قوت فطری ہے جو رسول اللہ میں قبول وحی والہام کے متعلق پائی جاتی تھی۔ ورنہ کلام مجید نہ عرش پر منقوش تھا جسے پڑھکر جبرئیل آتے اور رسول اللہ کے کان میں ڈالتے تھے اور نہ خدا کی کوئی زبان ہے جسے الفاظ کا محتاج ہونا پڑے۔

---

# بیعت

(جناب خورشید احمد صاحب۔ شاہ گنج حیدر آباد دکن)

بیعت کا مسئلہ میری سمجھ میں نہیں آتا ہے۔ براہ کرم نگار کے باب الاستفسار میں تھوڑی جگہ مرحمت ہو کر صراحتہً ایما ہو کہ بیعت کیا ہے، اس کی ضرورت کس حد تک ہے اور موجودہ مرشدی و مریدی کی صورت کیسی ہے۔

---

(نگار) بیعت جس حد تک ہیئت اجتماعی کے نظام سے متعلق ہے، اس کو بہت قدیم ماننا پڑے گا، کیونکہ عہد قدیم میں بھی جب انسان دور وحشت میں تھا، دشمنوں کی مدافعت کے لئے کسی ایک کو اپنی جماعت میں سے رہبر و قاید مقرر کرتا تھا اور اس کے حکم کی تعمیل کرتا تھا۔ اسی طرح کے تسلیم کا نام بیعت ہے خواہ وہ کسی نیک مقصد کے لئے ہو یا بُرے مقصد کے لئے۔

جب سے تاریخ نوع انسانی کا سراغ لگتا ہے بیعت کا وجود بھی اُسی وقت سے پایا جاتا ہے اور تمام مذاہب عالم جملہ نظامات تمدن و اجتماع کی بنیاد اسی بیعت پر قایم ہے۔ بلکہ میں تو یہ کہوں گا کہ بدو عالم سے یعنی اس وقت سے جب قدرت نے قوی و ضعیف افراد کی تخلیق کی بیعت کی رسم برابر چلی آرہی ہے اور سارے

عالم کا نظام اس پر منحصر ہے۔

انبیا و رسل کے معتقدین کا اُن کے احکامات کی تعمیل کرنا، استقامت و امانت کا عہد کرنا، ایثار و قربانی سے دریغ نہ کرنا، اور جانیں تک نثار کر دینا یہ سب بیعت ہی کا تو کرشمہ تھا اور آج بھی آپ کا اپنے کسی بزرگ کے فرمان پر عمل کرنا کسی مقتدر ہستی کے حکم سے سرتابی نہ کرنا سب بیعت ہی کا نتیجہ ہے۔ بیعت حقیقتاً اعتراف ہے کمزوری کا قوت کے حضور میں خواہ وہ قوت جسمانی ہو یا دماغی مادی ہو یا روحانی۔ اس لئے جب تک دنیا میں قوی و ضعیف افراد پائے جاتے ہیں، بیعت بھی پائی جاتی ہے اور اس سے مفر نہیں۔

اب رہا یہ امر کہ بیعت کے لئے کسی رسم کا ادا کرنا، سو یہ بھی خلاف عقل و مصلحت نہیں ہو سکتا کیونکہ کسی جذبہ کے اظہار کے لئے ہمیشہ کوئی نہ کوئی صورت ضرور ہوتی ہے اور جب تک اس کو ظاہر نہ کیا جائے نہ خود اپنے آپ کو تسکین ہوتی ہے نہ دوسرے کو اس کا علم ہوتا ہے۔ ہاتھ میں ہاتھ دینا یا ہاتھ پر ہاتھ مارنا معاہدہ کی نہایت قدیم صورت ہے اور اکثر اقوام و ممالک میں اس کا رواج پایا گیا ہے۔ اسلئے اگر آج بھی ایک مرشد اپنے شاگرد یا ارادتمند سے بیعت لیتا ہے اور اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیکر استواری اخلاق کا عہد لیتا ہے تو اس میں کیا بُرائی ہے، اور اس کو کیوں خلاف عقل و فطرت سمجھا جائے۔

انسانی ساخت میں چونکہ بہت سے عناصر مادی شامل ہیں، اس لئے وہ خصوصیات مادہ سے کبھی بے نیاز نہیں ہو سکتا اور اس عالم آب و گل میں اسکے

ذہن کو مدد پہونچانے کے لئے ہمیشہ مادی نسبت کی ضرورت ہوتی ہے مثلاً اگر کسی انسان سے کہا جائے کہ اپنے ذہن و دماغ کو یکسو کرلے تو وہ اس میں کامیاب نہ ہوگا لیکن اگر اس کے سامنے کسی مادی چیز کو رکھ کر کہا جائے کہ وہ اپنے نفس کی توجہ کا مرکز اس کو قرار دے تو کامیاب ہوجائے گا، یہی ہے وہ فطرت انسانی کا راز جس کو پیش نظر رکھ کر بتوں، ہیکلوں، مجسموں، تمثالوں، مسجدوں، کلیساؤں اور مندروں کی بنیاد پڑی۔ ظاہر ہے کہ اصل مقصود ان مادی چیزوں کی پرستش نہیں ہے لیکن توجہ نفس اور مرکز خیال کے لئے زمان و مکان اور مراسم عبادت کی تعیین کرنا پڑی۔ بالکل یہی فلسفہ بیعت کا بھی ہے کہ اگر ایک شخص اپنے آپ کو کسی کی قیادت و رہنمائی میں دینے کے لئے آمادہ ہے تو ایک خاص رسم اس کے لئے وضع ہونا چاہئے تاکہ وہ اسے تکمیل پیمان و ثبات عہد کا نشان قرار دے سکے اور بعد کو منحرف ہونے میں اُسے تامل ہو۔

اب رہا یہ مسئلہ کہ زمانۂ موجودہ میں، جو بہ سلسلۂ پیری و مریدی بیعت کا رواج ہے وہ کس حد تک قابل لحاظ ہے، سو اس کے متعلق میں کیا کہہ سکتا ہوں اگر کوئی شخص واقعی بیعت لینے کا اہل ہے تو اس پر کوئی الزام نہیں اور اگر نہیں ہے تو وہ بیعت کا غلط استعمال کرتا ہے۔ نفس بیعت کے اچھے ہونے پر اس کا کیا اثر پڑ سکتا ہے۔

# بائبل اور قرآن

(مولوی عطا کریم صاحب۔ رنگون)

میں اس جوار میں مناظرہ کرنے والے کی حیثیت سے رہتا ہوں اور مناظرہ بھی زیادہ تر عیسائیوں سے ہوتا ہے لیکن مذہبی مناظروں کے سلسلہ میں، جس وقت سوال کسی کتاب کے الہامی یا غیر الہامی ہونے کا سامنے آتا ہے تو اس کا یقین کرنا یا کسی اور کو یقین دلانا کہ صرف ایک ہی الہامی کتاب غیر محرف ہے، بہت دشوار ہو جاتا ہے۔ زبور، توریت، انجیل، اور آخیر میں قرآن شریف ان سب کو الہامی کلام بتایا جاتا ہے لیکن فرق یہ ہے کہ اول الذکر تینوں محرف ہو چکی ہیں اور قرآن شریف اپنے حال پر قائم ہے۔ اس دعویٰ کے ثبوت میں، تاریخ جمع قرآن یقیناً بڑی زبردست چیز ہے، لیکن اسے کون مانتا ہے، سوال پیدا ہوتا ہے صرف تعلیمات اخلاق کا اور یہاں آکر تمام کتابیں متفق و متحد ہو جاتی ہیں۔ اس لئے میں بہت ممنون ہوں گا اگر آپ بائبل کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار فرمائیں کہ اس کی حقیقت کیا ہے اور کن اسباب کی بنا پر ہم اسے یقینی طور پر محرف کہہ سکتے ہیں۔

(نگار) دنیا میں میرے لئے اس سے زیادہ تکلیف دہ امر اور کوئی نہیں ہو سکتا کہ

میں کسی "دماغی تربیت" پر اس کے "پیشہ ور" ہونے کی حیثیت سے نگاہ ڈالوں میں اس کو پسند کرتا ہوں کہ ایک شخص جسمانی ورزش میں تکمیل حاصل کرکے، زنجیر توڑ ڈالے، اپنے سینہ سے وزنی گاڑیاں گزر جانے دے، اور اس طرح اپنی قوت کا ہر ممکن مظاہرہ کرکے رزق حاصل کرے، لیکن مجھے سخت تکلیف ہوتی ہے جب میں دیکھتا ہوں کہ ایک شاعر شعر کہتا ہے اس لئے کہ اسے انعام ملے، ایک مولوی وعظ کہتا ہے اس لئے کہ اسباب معیشت فراہم کرے، یا ایک مبلغ تبلیغ مذہب کرتا ہے اس امید پر کہ اس کی ہم مذہب جماعت اس کی روزی کی کفیل ہو۔ یقیناً فی نفسہ شعر کہنا، وعظ و پند کرنا، اخلاق کی تعلیم دینا، نہایت پاکیزہ مشغلہ ہے، لیکن جہاں اس نے پیشہ کی صورت اختیار کی اس کی پاکیزگی خاک میں ملی؛ دماغ کا مشغلۂ انعطافی (Sentimental Engagement) ایک نوع کی روحانیت ہے، جس کو مادیت کا ادنیٰ سا لگاؤ بھی داغدار بنا دیتا ہے اور اثرات سے یکسر اجنبی و معرا۔

اس لئے مجھے آپ سے ایک پیشہ ور مناظر ہونے کے لحاظ سے تو کوئی ہمدردی نہیں ہو سکتی، خصوصاً اس زمانہ میں جبکہ "مناظرہ و تبلیغ" دونوں انسانی ترقی اور دنیاوی امن و سکون کے لئے سخت مضرت رساں ثابت ہو رہے ہیں، لیکن اس خیال سے کہ آپ کا استفسار ایک اُصولی و علمی بحث کی طرف منجر ہوتا ہے، چند باتیں عرض کر دینا نامناسب نہیں سمجھتا۔ بشرطیکہ آپ ان کو اپنا آلۂ کار نہ بنائیں اور اس مسئلہ پر آپ خود بھی صرف علمی حیثیت سے غور کریں

دنیا میں اس وقت تک کتنی کتابیں وجود میں آ چکی ہیں، جنھیں الہامی کہا جا سکتا ہے؟ اس کا جواب دینا محال ہے، لیکن اس سوال کو اگر محدود کر دیا جائے اور صرف یہ دریافت کیا جائے کہ تعلیم مذہب و اخلاق کے متعلق کتنے الہامی صحائف نازل ہوئے، تو بیشک اس کا ایک جواب ہو سکتا ہے اور چند ایسی کتابوں کے نام بتائے جا سکتے ہیں، جنھوں نے عہد تاریخ میں کوئی نہ کوئی یادگار اپنی کامیابی کی چھوڑی۔ وہ توریت ہو یا انجیل، وید ہو یا تالمود اپنی تعلیمی عظمت کے لحاظ سے وہی درجہ رکھتی ہے جو ایک مسلمان کے نزدیک قرآن کو حاصل ہے لیکن آثاری حیثیت سے یعنی اس حیثیت سے کہ بحالت موجودہ ایک الہامی کتاب اپنی اصلی حالت پر قایم ہے یا نہیں، بیشک گفتگو ہو سکتی ہے چونکہ اسوقت صرف بائبل کا ذکر ہے اس لئے میں بتا دینا چاہتا ہوں کہ اس کی تحریف کے اسقدر ثبوت فراہم ہو سکتے ہیں کہ مشکل ہی سے کسی دوسری الہامی کتاب کی تحریف میں پیش ہو سکتے ہیں۔

بائبل Bible دو حصوں پر مشتمل ہے۔ ایک وہ جسے اولڈ ٹسٹامنٹ Old Testament یا عہد قدیم کہتے ہیں اور دوسرا وہ جو نیو ٹسٹامنٹ New Testament یا عہد جدید کے نام سے موسوم ہے۔ لفظ بائبل Biblia یونانی لفظ جمع ہے جس کے معنی کتب یا کتابوں کے ہیں۔ لیکن لفظ بائبل کا اطلاق ان دونوں کے مجموعوں پر تیرھویں صدی میں رائج ہوا ہی اور مسیح کے ۴۰۰ سال بعد تک لوگ اس نام سے بالکل ناواقف تھے اور

نیو ٹسٹامنٹ کے لکھنے والے یا ترتیب دینے والے عہد قدیم کے مجموعہ کو
یونانی عیسائی پہلے اولڈ کنونٹ (Old Convent) کہتے تھے،
پھر لاطینی بولنے والے عیسائیوں نے اس کا ترجمہ کرکے اولڈ ٹسٹامنٹ
(Old Testament) کر دیا اور بعض نے ان کو صرف اسکریچرز
Scriptures کے نام سے موسوم لیا۔

عہد مسیح میں صحیفۂ عہد قدیم جسے تورات کہنا چاہیئے دو صورتوں اور دو
زبانوں میں پایا جاتا تھا یعنی ایک مجموعہ اہل فلسطین کا مرتب کیا ہوا جو عبرانی زبان
میں تھا اور دوسرا اہل اسکندریہ کا ترتیب دیا ہوا جو یونانی زبان میں تھا اس کے
بعد اس کا ترجمہ ارامی زبان میں ہوا جو اُس وقت کے فلسطینی یہود کی عام زبان
تھی۔ پھر عہد وسطیٰ میں لاطینی میں منتقل ہوا اور ۱۳۸۲ء کے قریب لاطینی زبان
سے انگریزی میں آیا۔

عبرانی زبان عہد مسیح میں بھی مردہ ہو چکی تھی اور اس کے جاننے والے
بہت کم رہ گئے تھے۔ خود مسیح کی زبان ارامی تھی جسے عبرانی سے وہی نسبت حاصل
تھی جو انگریزی کو جرمن سے یا موجودہ اٹلی کی زبان کو لاطینی سے ہے۔ اس لئے
قدرتاً یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ تورات کہاں سے آئی، کس نے اس کو لکھا اور
کس زمانہ میں۔ لیکن ان سوالوں کا کوئی جواب نہیں دیا جا سکتا اور باوجود مغرب
کی تحقیق بلیغ کے یہ مسئلہ ہنوز تاریکی میں ہے۔ میں اس وقت تفصیل کے ساتھ
اس پر روشنی ڈالنے کے لئے طیار نہیں ورنہ باب الاستفسار میں اس قدر

گنجایش ہے، ورنہ تحقیق السنۂ قدیمہ کے سلسلہ میں جو جدید ترین معلومات حاصل ہوئی ہیں اُن کو سامنے رکھ کر بہ آسانی معلوم ہو سکتا ہے کہ موجودہ توریت کو مطلقاً موسیٰ سے کوئی واسطہ نہیں ہے اور بنی اسرائیل کے پاس بابل میں قید ہونے سے قبل کوئی الہامی کتاب یا تحریر موجود نہ تھی۔

جب بنی اسرائیل کو سارغون (شاہ اسیریا) نے ۷۲۲ء قبل مسیح میں مفتوح و مغلوب کیا اور ان کی جگہ مستعمر بن اسیریا نے لیلی جو دراصل بابل و ایران کے باشندے تھے تو یہودیوں کے لئے یہ پہلا موقعہ تھا کہ انھوں نے کالدیا، بابل، ایران، میدیا، سیریا اور مصر کی قدیم روایات کو اُن کی زبان سے سُنا اور انھیں کا مجموعہ بعد کو توریت کہلایا۔ چنانچہ آپ دیکھیں گے کہ تورات حقیقتاً ایک کشکول کی سی حیثیت رکھتی ہے جس میں رزمیہ نظمیں، عاشقانہ غزلیں، روایات و امثال، قصص و مواعظ، افسانہ و تمثیل، سبھی کچھ موجود ہے۔ تاریخ کا حصہ اس میں بہت کم ہے اور جو ہے وہ بھی بالکل ساقط الاعتبار، میرا ارادہ نہیں ہے کہ زیادہ تفصیل سے کام لوں، لیکن بات میں بات بڑھتی جاتی ہے اور میں مجبور ہوں کہ اپنے دعوی کے ثبوت میں کچھ دلایل بھی پیش کروں۔ میں نے بھی عرض کیا کہ تاریخی حیثیت سے بائبل میں جو کچھ نظر آتا ہے وہ قابل اعتبار نہیں اور اس کا تعلق بھی بالکل خرافیات سے ہے۔ اس کے ثبوت میں مثلاً آپ صرف نوح اور موسیٰ کے واقعات کو لے لیجئے۔

بائبل میں یہ واقعہ یوں درج ہے کہ "نینوا جاتے ہوئے یونس طوفان سے گھر گئے لیکن خدا نہیں چاہتا تھا کہ وہ طوفان میں غرق ہوں، اس لئے خدا نے ایک مچھلی کو حکم دیا کہ وہ یونس کو نگل لے اور یونس تین دن تین رات اسکے پیٹ میں رہے"۔ لیکن تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سے بہت قبل یونانیوں میں ایک روایت ان کے دیوتا ہرقلس ( Hercules ) کے متعلق بھی یہی پائی جاتی تھی کہ "ہرقلس کو جاپا کے قریب ایک مچھلی نے نگل لیا اور تین دن تین رات وہ اس کے پیٹ میں رہا"۔ بالکل اسی طرح ایک روایت سوماد یو بھٹا میں پائی جاتی ہے فرق یہ ہے کہ بجائے یونس کے اس میں سکتی دیوا کا نام پایا جاتا ہے، اس سے ظاہر ہے کہ تاریخی حیثیت سے یہ واقعہ کوئی اہمیت نہیں رکھتا بلکہ یہ صرف یہ ایک روایت ہے جو ایام قدیم سے چلی آرہی تھی اور جسے توراۃ میں بھی جگہ دیدی گئی - اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس روایت کی حقیقت کیا ہے، سو میرے نزدیک یہ تعبیرات ہیں اور ایک مخصوص رنگ کی انشاء میں طلوع و غروب کے منظر اور کسوف کی کیفیت کو اس طرح ظاہر کیا ہے - یونس معرب ہے ( Jonah ) کا اور ایام قدیم کی بعض اقوام میں سورج کو جوناہ کہتے تھے، ( Basque ) میں آفتاب کو جونا، جون، جوانا کہتے تھے اقوام ٹراجن میں بھی آفتاب کو جونا کہتے تھے اور اہلِ ایران جوناہ کے نام سے موسوم کرتے تھے - اہل اسکنڈ نیویا بھی آفتاب کو جان کے نام سے پکارتے تھے یونانیوں کے یہاں ہرقلس آفتاب ہی کا دیوتا سمجھا جاتا تھا اور

پرولی نیشیا کے علم الاصنام میں مچھلی بولکر زمین مراد لیتے تھے۔ اس بیان سے غالباً یہ امر واضح ہو گیا ہو گا کہ واقعۂ یونس سے حقیقتاً کیا مراد تھی اور لوگوں نے کیونکر غلطی سے اسے تاریخی واقعہ سمجھ لیا۔

یہی حال طوفان نوح کے قصہ کا ہے کہ اس کو تاریخی حقیقت مخصوص بہ نوح سمجھا جاتا ہے حالانکہ یہ روایت بھی بابلیوں یا کلدانیوں سے بنی اسرائیل میں منتقل ہوئی۔ نینوا کے کھنڈروں سے جو نقوش برآمد ہوئے ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ طوفان کا قصہ اہل بابل میں مسیح سے ۲۵۰۰ سال قبل رائج تھا۔

موسیٰ کی پیدائش، ان کے دریا میں بہا دئے جانے اور ان کے معجزات کا حال سب کو معلوم ہے لیکن یہ تمام روایات موسیٰ سے بہت قبل جون کی آبادی دنیا میں رائج تھیں۔ شمال بابل میں اکاد کے لوگ قصے بیان کیا کرتے تھے کہ ان کا بادشاہ شارغون اول (۲۵۰۰ سال قبل مسیح) کس طرح پانی کے اندر بہتا ہوا پایا گیا تھا، اور کیونکر اس کی ماں نے ٹوکری کے اندر ڈال کر اس کی پیدائش چھپانے کے لئے دریا میں ڈالدیا تھا۔ عصائے موسیٰ کی طرح آرفیس کے پاس بھی ایک عصا پایا جاتا تھا۔

الغرض بائبل کے واقعات تاریخی، کوئی اہمیت نہیں رکھتے اور اس بناپر اُن کی نسبت یہ کہنا کہ الہامی ہیں درست نہیں ہوسکتا۔ اس کے ساتھ ایک ثبوت موجودہ بائبل کے غیر الہامی ہونے کا یہ ہے کہ وہ مجموعۂ اضداد بھی ہے اور الہامی کتاب میں یہ نقص ہرگز نہیں پایا جا سکتا۔ میں چند مثالوں سے

تضاد کی حقیقت کو یہاں واضح کئے دیتا ہوں۔

بائبل اپنے مفہوم کے لحاظ سے چار حصوں میں تقسیم ہو سکتی ہے - ایک متعلق بہ الہیات، دوسرا اخلاقی نصائح کا، تیسرا واقعات تاریخی کا اور چوتھا عقاید و اصول مذہب کا - سو آپ اس میں سے جس حصہ کو لیں گے اُسے اضداد سے معمور پائیں گے - ہر قسم کے متعلق چند مثالیں اس کی پیش کی جاتی ہیں :-

| | | |
|---|---|---|
| الہیات | خدا کو آرام کی ضرورت ہو اور تھک جاتا ہو اسکا ذکر ذیل کی آیتوں میں ہو (Jer. XV. 6.)(Ex. XXXI. 17.) (Is. XXXI. 24.) | خدا نہ تھکتا ہے نہ آرام کرتا ہے اس کا ذکر ذیل کی آیتوں میں ہے :- (Is. XI. 28) |
| | خدا منصف ہے اور غیر طرفدار (Dent. XXXIII. 4.)(Ps. XCII. 15.) | خدا غیر منصف ہے اور طرفدار (Ex. XX. 5.) |
| | خدا ان کو ملتا ہے جو اسکی تلاش کرتے ہیں (Prov. VIII. 17.) | خدا ان کو نہیں ملتا جو اسکی تلاش کرتے ہیں (Ps. XVIII. 41.) - (Is. I. 15) |
| | خدا رحمان و رحیم ہے (James. V. 11.) | خدا ظالم بے رحم، تباہکار اور خونخوار ہے (1 Sam. VI. 19.) |
| | خدا جھوٹ نہیں بولتا (Num. 18.) | خدا جھوٹ بولتا ہے (1 Kings. XX. 11. 23.) |

| | | |
|---|---|---|
| | صرف ایک خدا ہے<br>(1, Cor. VIII. 4.) | خدا ایک سے زاید ہے<br>(1 John V. 7.) |
| اخلاقی نصایح | چوری و قزاقی ممنوع ہو<br>(Ex. XX. 15)(Lev. XIX. 13) | چوری و قزاقی جایز ہے<br>(Ex. XII. 35, 36)(Ex. III. 21, 22 |
| | جھوٹ بولنا ناجائز ہے<br>(Prov. XII. 22.)(Ex. XX. 16) | جھوٹ بولنا مباح ہے |
| | قتل کرنا بُرا ہے<br>(Ex. XX. 13) | قتل کرنا درست ہے<br>(2 Kings. XX. 11. 30)<br>(Ex. XXXII. 27.) |
| | زنا ناجائز ہے<br>(Ex. XX. 14.) | زنا درست ہے<br>(Hosea I 2, III. 1, 2, 3,)<br>(Num, XXXI. 18.) |
| واقعات تاریخی | یوسف کے باپ کا نام یعقوب تھا<br>(Matt: I. 16) | یوسف کے باپ کا نام ہیلی تھا<br>(Luke. III, 23) |
| | مسیح عالم شیرخوارگی میں مصر لیجائے گئے<br>(Matt. II. 14. 15. 19. 21, 23) | مسیح عالم شیرخوارگی میں مصر نہیں لیجائے گئے<br>(Luke, II. 22. 39.) |

| | |
|---|---|
| مسیح کو تیسرے گھنٹہ میں سولی دیگئی (Matt. XV. 26) | مسیح کو چھٹے گھنٹے تک سولی نہیں دیگئی (John. XIX. 14, 15.) |
| یہودا پھانسی لگا کر مر گیا (Matt. XXVII. 5.) | یہودا کسی اور طریق سے مرا (Act. I. 18.) |
| مسیح تین دن تین رات قبر میں رہے (Matt. XII. 40.) | مسیح دو دن دو رات قبر میں رہے (Mark. XV. 25, 42, 45 46 / . XVI. 9.) |
| ابراہیم کنعان کی طرف گئے (Gen. XII. 5.) | ابراہیم معلوم نہیں کہاں گئے (Heb. XI. 8) |
| ابراہیم کے دو بیٹے تھے (Gal. IV. 22.) | ابراہیم کا صرف ایک بیٹا تھا (Heb. XI. 17.) |
| میکائیل کے کوئی بچہ نہ تھا (2. Sam. VI. 25) | میکائیل کے پانچ بچے تھے (2. Sam. XXI. 8) |
| **اعتقادات** | |
| مسیح قادر مطلق ہے (Matt. XXVIII) | مسیح قادر مطلق نہ تھا (Mark. VI. 5) |
| مسیح کا پیام امن وسکون تھا (Luke II. 13. 4.) | مسیح کا پیام امن وسکون نہ تھا (Matt. X. 34) |

